چار کو حق سے اعجاز دیا
نام اللہ کے ہیں حرف چار
چار ہیں مشہور جو ہیں پیمبر چار
چار سادات و اولیا ذی شان
چار مذہب کے ہیں چار امام
بہتی نہریں بہشت میں ہیں چار
دیکھئے چار ہیں طبیعت بھی
چار سے ہیں کام ہوتا ہی
چار خلفا کی جب چلی تلوار
کیا جو بیخ کفر کو بیچے چار
واسطے دین کے خون بہا انکا
یہ حدیقہ ہی نام ایک کتاب
ناشر حکم چارم اسطرلاب
فیض کا قدر نہ بیان کرتا ہی
ہند کے چار طاق میں ہی مقیم
کوئی تاریخ چار خلفا کی
اسنے تصنیف جب تمام کیا
چاہیں جو کچھ سو چار یار میں ہی
عدل خلفاء راشدین میں ہی

پس نبی کو بھی چار یار دیا
اور محمد کے ہیں حروف بھی چار
حق سے نازل ہوئی کتابیں چار
تھام رکھے ہیں چار نے سو جہان
جو سکھاتے ہیں ہیں چار احکام
ندیاں بھی ہیں جو بہتی ہیں چار
گرمی و سردی و تری و خشکی
کام کا انتظام ہوتا ہی
کفر چاروں طرف سے کی ہی فرار
توڑ دے دیول عرب نے چار ہزار
دیدے اللہ خون بہا انکا
جو تواریخ کی ہی لب لباب
مولوی عبد حی بلند جناب
چار کو وعظ و پند کرتا ہی
فیض پاتے ہیں جس سے چار اقلیم
نہیں ابتک کسی نے ہی لکھی
مجھکو تاریخ کا خیال ہوا
حل مطلب جو چار یار میں ہی
فضل خلفاء راشدین میں ہی
نام میں انکے اک کرامت ہی

کئی چیزوں میں چار خاص کیا
انبیا میں بھی چار کا ہی شمار
ہیں فرشتوں میں بھی مقرب چار
رکن بھی ہیں چار کعبے میں
چار منزل ہیں جن میں مقصود
چار پر ہی جہان کا مدار
کرہ ارض کے بھی سمت ہیں چار
چار مل کر کو ہلا دیوین
دین پہنچا بعرصہ سی سال
کی جو چاروں نے دین میں سعی تمام
انسے راضی ہی رب خدا اتا
کون ہی وہ جسکی کی تصنیف
چار باتیں کو جو ہدایت کی
وعظ و تذکیر میں ہی جنکی پند بیان
لکھا خلفاء راشدین کا حال
حسن ترتیب سے رتب کی
گو سخن دل میں سروش غیب کیا
صدق خلفاء راشدین میں ہی
حلم خلفاء راشدین میں ہی
کام میں انکے اک کرامت ہی

ایک بزرگی کا آ تھا تعین
اک لکھ بیست و چہار ہزار
سب املاک کے جو ہیں سردار
ہیں مصلے بھی چار کعبے میں
بجز انکے کمال ہی مفقود
چار عنصر ہیں اسکے حرف بھی چار
سات رکن کے ہیں انبیا بھی چار
چلتے بار کو بھی کفر اکر دیا
مشرق و مغرب و جنوب و شمال
دین کہتا ہی ابتک استحکام
ہم سے پہنچے انہیں درود و سلام
کان رحمت شفیع عن ابو حنیف
فیض سے اپنے زیب زینت دی
ہی قلم اسکا چار گام رواں
حال و قال انکا اور جنگ و جدال
زیب تہذیب سے مہذب کی
کیا تعرف ہی چار خلفا کا
عشق خلفاء راشدین میں ہی
علم خلفاء راشدین میں ہی

سال ختم کتاب فرخ پی
سیچ خلفای راشدین میں ہی
۱۸۶ ۱۲

6/67

ارحم امتی بامتی ابو بکر واشدهم فی امر الله عمر واصدقهم حیاء عثمان واقضاهم علی

سبحان اللہ یہہ عجب گلزار ہمیشہ بہار ہی کہ جسکے ہر غنچہ و گل سے احوال خلفا صحابہ کی نسیم عنبر شمیم ہر طرف بہہ رہی ہی اور یہہ عجب روضہ رضوان ہی کہ جسکی ہر بلبل ہر شاخ گل پر زمزمہ کریمہ رضی اللہ عنہم و رضوا عنہ کمال فصاحت سے کہہ رہی ہی مسمی بہ

١٢٨٩

# حدیقة الاحباب فی احوال الاصحاب

تالیفات سے نخلبند گلستان تاریخ و سیر بلبل بوستان قرآن و خبر آبیار گلزار رشد و موعظ حضرت مولانا مولوی عبد الحی صاحب واعظ قریب نصف مطبع مواہب الرحمن میں چھپی تھی سوا اسکو عاصی محمد یوسف ارکاٹی نے کامل کروایا گلبن این شجر ورشش با دمین ہمیشہ خوش باشد

المطبعة المحمدية الواقعة في معسكر بنگلور

# دیباچۂ انشا پرداز دقیقہ رس سخن طراز صبح نفس فصاحت مظہر
# قلندر حسین صاحب اطہر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

قطعہ

سر دفتر حدیقہ خطِ ما است بسملہ
گلہائے حمد ہدیۂ احباب میکنیم
از پردۂ حجاز کہ آہنگ بر کشیم
یعنی نشید مدحت اصحاب میکنیم

چمن چمن بساتین و بستانِ گلشن گلشن ثنا و نیایش باغبانِ حقیقی را کہ پنجۂ خورشید چنار گلزار صنعتش گریبان فجر صبح روشن بست۔ و نیزۂ آفتاب خارِ گلزار حکمتش انگشت نمای شجر ایمن۔ گل از شگفتگی زیبائی گنجینہ جود بلائی قطرات شبنم درخندۂ دندان نما۔ و بلبل از شادمانی انعامِ نطقِ خزینۂ نوالش بہر استغفار زمزمۂ شکرانہ سرا۔ خار سر فراز بہر حرمِ دشتِ قدرت او بہ تعظیم تقدیم وحشت زدگانش انگشت بر جبین نہادہ۔ و آبلۂ کفِ پای رہروان جادۂ الفتش لب باز مردم دیدہ جالش بچشم در دادہ۔ نمک زخم جگر بلبل بہ تنگ دہانِ غنچۂ گل نہادہ کہ خندیدنش نالیدن اوست۔ و بہ جذب شبنم غلطان بہ جرم خورشید درخشان بیجادگی را جا دادہ کہ بر آمدنش پریدن او

ابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| کیا گلزار کن میں اسکا فیضان | دہان گل دستِ شاخ و نخل انسان | دل پر داغ طاؤس ہی چمن کا | ہی قیس اک بید مجنوں سکے بن کا |
| ہی جسکے سینہ ریشان خیابان | ہی نرگس حسن چمن کا چشم حیران | الشکر کو کاسۂ سر جو دیا ہی | کہ جیسے میں غنی ہوں تو گدا ہی |

دامن دامن گلہائے نبوت و محمدیت نثار براق سوار۔ لامکان سیار۔ ملک حشم۔ فلک حشم۔ ادنی منزلت۔ قندیل مرتبت والفجر روے۔ واللیل موے۔ یس خطاب طہ القاب۔ رسالت جاگیر۔ قرآن قبالہ۔ نور تخمیر۔ طوبی بالا۔ کہ حدودِ خیابان گلزار ہمیشہ بہارِ جنان خار بندِ رسالتش بدامانِ قیامت پیوستہ کہ بعد از و مرسلی نیست۔ و معجزات معالی درسیاحت سماوی و خاتمی نبوت و افتتاح شفاعت کہ خداوند عالم اندرین ہژدہ ہزار عالم بذات بابرکات آن اشرف الذوات ودیعت نہادہ کہ بجز او فضیلت

| | | | |
|---|---|---|---|
| ابیات | | چلے میں جہاں اور آویں بھر | اور رے ملک رہی جانے سے کیو |

مسند آرای تسلیم و رضا - فارس جولانگاہ ورع و تقا

## ابیات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ما صبح دو واعظ زمانہ ہی | بر تبہ وعظ مین یگانہ ہی | نہر ایجاب انکا دست دعا | آشیانہ ہی مرغ امین کا |
| یک نظر اس جناب کو دیکھو | اوپر ذرہ آفتاب کو دیکھو | لعل بر مان کرے وہ خارا سنگ | یہہ آل آدمی کو بخشے رنگ |
| آج کل اسکے وعظ مین اظہار | موم ہوتا ہی گل کے قلب حجر | | |

جو الامناقب عظیم المراتب حضرت مولانا مولوی عبدالحی صاحب واعظ

## قصیده

| | | | |
|---|---|---|---|
| عزم سیر چمن چو فرماید | رنگ طوطی سخن کند سوسن | کیست آن واعظ سروش سخن | مہر چرخ بزم دین ہدایت فن |
| زان گرفتہ است صورت ظاہر | کرد فہم گردش خلق سمن | استحالہ شود در استعداد او | غنچہ گوید بجای بشگفتن |
| زان گلا نیکہ گل کند وعظش | دامن گوش سامعین گلشن | سامعہ ناطقہ ز منطق او | ناطقہ پیش نطق او الکن |
| نغمہ ریز جہان گل خلقش | گرچہ ما و اش و مولد است دکن | ہر چہ ہست از زبان او گلشن | ہمہ مشہور کرمن وارمن |
| از گدائی خرمن جودش | مشت گندم است چرخ کہن | آن ملک شیمہ کہ خاک روش | شاہد از عبیر پیراہن |
| غیرت غیم ناطل است کفش | نور روشن گہر فشانش در من | از پی قلب پاک و قالب او | آسمان سیر گہ زمین مسکن |
| عاشق صادق رسول اللہ | ہست ذکر نیش سنگ و من | نغمہ از ریاض اخلاقش | آنکہ ہست اندرون حسب و ترن |
| | بسایہ اش کرم مبا و از سر ما | گوہر افشان بحر جوہر کل | واصف حیدر و حسین و حسن |
| | | بطفیل نبی و وزیر زمن | |

### سندی از احوال اسلاف واعظ کہ کشاف دقایق نبوی است و حلال حقایق فصل الخطاب نبوی از آئینہ حیدری و النشاء صفدری کہ در حالات دودمان میرزا حیدر علی بیگ آصف تصنیف یافتہ بود نوشتہ می شود

پدرش میرزا ابراہیم بیگ علمدار ترو یکرہ بن حیدر علی بیگ آصف گلدان ورک بن قادر علی بیگ علمدار اعظم نور بخش میر رحیم بیگ ابن قاسم بیگ جاگیردار تلنگل و سنگ کیپ ابن رسول بیگ منصب دار شاہ جہان آباد - میرزا ابراہیم بیگ در عین طفلی یتیم و یسیر گردید در ذمہ کفالت میرزا قادر علی بیگ بود از انجا کہ میرزا حیدر علی بیگ لا ولد بود میرزا ابراہیم بیگ را کہ از دو واسطہ نسبت برادری و ہمشیرہ زادگی میداشت بکنار تربیتی خود درکشید - گویند کہ جوانی بود جمیل و برنائے از بس شکیل بعنفوان شباب در فنون سپاہ گری مثل سواری و تیر اندازی و نیزہ بازی وغیرہ کہ بہر زمان از کمالات عمدہ شمردہ میشود - از اقران و اماثل گوی سبقت می ربود - و شاہ یوسف کہ از اولیاء قتال کہ در رسات گرہہ آسودہ دمکان و مقبرہ اش در ان نواح مشہور و معروف است جد مادری ولیست کہ خسر ابراہیم بیگ تھے [illegible] غلام حیدر کہ یکی از مشایخ زمان بود و لقب مان لازم الاذعان ٹیپو سلطان عہدہ عالی بنگلور و افتا سخن مین خصوصیت کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| بیت | جو از اصلاب اشراف و نطیف است | شریف ابن الشریف ابن الشریف | زہد و حلم و توکل و تسلیم |

بو میرزا حیدر علی بیگ کہ منصب اضیقی گرد گلدان ورگ میداشت میرزا ابراہیم بیگ تہت پیر ہوا

چون درین جزو زمان و ما بنای روزگار تعصب و اختلاف بسیار و جدال و اعتساف را رو زبازار و افراط و تفریط از حد وسیط در هر امور از هر سو اظهار و هر کس بنوای کل حزب بما لدیهم فرحون بکار خود مختار قیود بر امین ائمه مجتهدین مندرست و طریقه صالحین غریب الوجود گشت بنظر اینکه در ایام فتن و آشوب التزام عزلت لازم است ناچار از اختلاط اکثری دامن التفات درکشید خصوصا از مقاربت ارباب تمول یکسو گردید و نظر بافادهٔ عامهٔ مومنین و بر وفق تمنای مسترشدان مخلصین بتصانیف و تألیف نپرداخته بل بجمیع همت والا نهمت خود در زبان معروف ساخته آری امور سلطنت خرج لشکر خسروان دانند و مذهب و مشرب را از مصنفات خلاصت و مارسد

## قطعه

| | | | |
|---|---|---|---|
| در همه کار و بار و در همه حال | | امور در حمایت خدا باشی | |

## تتمت

چون نبذی از احوال مصنف و استادی اندر دیباچه انشا پرداز و قیقه رس سخن طراز صبح نفس فصاحت مظهر قلندر حسین صاحب الطاهر هویدا شد اکنون شمه از حالات مرشد مصنف ام فیضه نگاشته می آید

## قطب الوقت محی الملة والدین مولانا مولوی حافظ و حاجی حضرت سید عبد اللطیف قادری قدس سره

ذات شریف حضرت ایشان درین جزو زمان آیة من آیات الله رب العالمین و حجة الله البالغة فی الارضین برگزیدهٔ خلف و بقیهٔ سلف بود حق جل مجده از طوایف آفاق او را برگزیده و از بیشتر خلایق اصطفا ورزیده برای نصب رایت قل هذه سبیلی ادعوا الی الله بنده خاص خلاص فرموده و در بدو فطرت توفیق بار رفیق او نموده و اسباب تکمیل ظاهر و باطن برای او مهیا داشت و تخم شوق علم و معرفت در گلزمین قلب او کاشت تا از نباب ظاهر ازگل و یاسمین علوم ظاهری و از اصحاب باطن از جواهر حقایق و معارف باطنی دامن جان پر کنند پس به سر و قلیل و مدراس هر کتاب متعارفی علوم رسمیه پیش ملک العلما وقت گزرانید و تحقیق حقایق و معارف پیش قطب زمن حضرت سید ابو الحسن قادری قدس سره الماجد خود با تمام رسانید پس از وفات ایشان یکجا و شغیر شده بعضی از اوقات خود بمطالعه کتب دینیه و دفاتر سیر و تواریخ و احوال پیشینیان و کتب اهل کتاب با خذ تناقض و ایراد جواب میگذاشت و پس از ادای فرایض مکتوبه موقته و وظایف مسنونه و مستحبه و ذکر و شغل و تلاوت قرآن به تدبر و تفکر و جواب و اسی سائلین و فتوا دهی مستفتین و خبرگیری فقرا و مسافرین و انجاح مآرب و مقاصد محتاجین و ادای خلق محمدی با واردین و صادرین

بیعت کا بیان ہی - فَاَنْزَلَ السَّکِیْنَةَ اُنکے سکون و طمینان کی شان - اَذِلَّةٍ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ اَعِزَّةٍ
عَلَی الْکٰفِرِیْنَ اُنکے اخلاق حمیدہ کی تعریف ہی - یُجَاهِدُوْنَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَلَا یَخَافُوْنَ
لَوْمَةَ لَآئِمٍ انکی اوصاف پسندیدہ کی توصیف - وَیُؤْثِرُوْنَ عَلٰی اَنْفُسِهِمْ انکا بذل
و ایثار ہی - وَیُطْعِمُوْنَ الطَّعَامَ عَلٰی حُبِّهٖ انکے غایت کریمی کے آثار - خطاب کُنْتُمْ خَیْرَ
اُمَّةٍ سے سرفراز ہین لِتَکُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَی النَّاسِ سے ہمراز جَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ
وَاَنْفُسِهِمْ انکی مساعی جمیلہ ہی وَاُولٰٓئِکَ لَهُمُ الْخَیْرَاتُ وَاُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ
انکا اجر جزیلہ - اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ انکے وعدیکا مقام
ہی - خٰلِدِیْنَ فِیْهَا ذٰلِکَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ - انکا مژدہ انعام و اکرام - هَاجَرُوْا
وَاُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِهِمْ وَاُوْذُوْا فِیْ سَبِیْلِیْ انکے صبر جمیل کی صفت ہی وَ
لَاُدْخِلَنَّهُمْ جَنّٰتٍ انکے جزا جزیل کی بشارت - اُولٰٓئِکَ هُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا
انکے کمال ایمان کا منشور ہی - لَهُمْ مَغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ کَرِیْمٌ انکی نوید مغفرت و بذل نعمت
کا مذکور وَلَا تَطْرُدِ الَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ انکے فقر کی شان ہی - اَلَّذِیْنَ
یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ انکے اغنیا کے جود و سخا کا تبیان - اَلَّذِیْنَ
یُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّیْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّعَلَانِیَةً - انکے فقرا کی انواع صدقات
کی تفصیل ہی اِنَّمَا وَلِیُّکُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ انکی غایت عزت و تبجیل - سبحان اللہ ایسے ہی آیات
بینات و احادیث سید کائنات علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات انکے کمال اجلال پر دال ہین - لسان انسان انکی
تشریح و تبیان مین لال ہے جب کلام خدا کلام رسول ؛ انکی مدح و ثنا مین ہو منقول ؛ پھر ہو کیونکر
مجال انسانی ؛ کرے اس باب مین قلم رانی ؛ سبحان اللہ احادیث صحیحہ مین انبیاء اولو العزم کے ساتھ انکی شباہت
آئی ہی - چنانچہ کسیکو حضرت ابراہیم اور کسیکو حضرت نوح اور کسیکو حضرت لوط اور کسیکو حضرت ہارون اور حضرت
عیسیٰ کے ساتھ علیہم الصلوٰۃ والتحیات انشاء اللہ تعالیٰ وہ حدیثین اگے ہر ایک کی فضیلت کی باب مین آینگے کتاب
و سنت اور دین و شریعت حضرت سے سب امت کو پہنچنے مین اُنہین بزرگوارون کا واسطہ متحقق ہی یعنے
قرآن کریم کی آیتین اور حضرت کی حدیثین اور آپکی نبوت کے دلیلین پیچھے آنیوالونکو تو آخر ساتھ انہین کے وساطت سے
پہنچے - اور دین اسلام کے احکام سب انہین سے سیکھے - جب کسی نے انکے صدق و عدالت کو دستاویز کرکے
اور انکی وساطت اور روایت کو درمیان سے اٹھا دے تو حقیقت مین دین و قرآن سے ہاتھ اٹھایا اور اسلام
و ایمان سے ہاتھ دہو یا نعوذ باللہ منہا - جب اعجاز قرآن کے راوی اور دین متین کے ناقل اور شرع مبین کے محافظ

اور حال یہی ہین ہر مومن کے ذمے پر انکا حق ثابت اور انکا عزت و اکرام لازم تہی - اور انہون نے دین و ملت کی اعانت اور
شرع و سنت کی حفاظت یہان تک کی - اور کفر و ضلالات کے مٹانے مین ایسی کوششین بجالائے کہ جس سے زیادہ متصور نہین حضرت
سید کائنات مفخر موجودات علیہ الصلوۃ والتسلیمات کی حین حیات اور بعد وفات خدا و رسول کی محبت مین گہر بار اور اپنے
شہر و دیار چہوڑ دیے - اور اپنے ماں باپ اور اہل و عیال اور خویش و اقارب سے جدا ہوے اور اپنا جان و مال فدا کیے -
کفار و مشرکین و اشرار معاندین سے ہزارون جفائین کہینچے - اور طرح طرح کی آفتین و مصیبتین اٹہائے اور جب جہاد کا حکم
آیا - کافرون کے جنگ و جدال مین ایسی جوانمردی کی داد دیے - اور ایسی دلاوری اور بہادری کے کرشمے دکہلائے
کہ کبہی چشم زمانہ دیکہا نہین راہ خدا مین اپنا خون بہایا - اور اپنے فرزندون اور دلبندون کو برادرون اور دوستون کو
کٹائے - یہان تک کہ حق اپنے مرکز مین قرار پایا - اور دین اسلام مشرق سے مغرب تک پہیل گیا - لاکہون
کافر مسلمان ہوگئے ہزارون شہر ہاتہ آئے - اور ہزارون مسجدین بنا ہوئین - اور ہزارون بتخانے ٹوٹ گئین -
اور صدہا امرا و سلاطین مطیع فرمان و حلقہ بگوش ہوگئے - الحمد للہ آج تک اسلام ترقی مین ہی اللہ تعالی انکی
مساعی جمیلہ کا شکر کیا اور ان سے راضی ہوا - اور وے اس سے راضی ہوے چنانچہ فرمایا رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا
عَنْهُ - غرض جب انکی حسن سعی سے دین اسلام ایسی شوکت و غلبہ پایا اور ربع مسکون مین اسکا رواج ہوگیا - اور نعمت
اسلامی ہر ایک کو انہین کے سبب و واسطے ہاتہ آئی - اور خلف یعنی پچہلے لوگون کو انکے وسیلے سے پہنچی تو ہر فرد و من پر انکا بار منت
ثابت اور انکا شکر احسان بجالانا واجب ہی - اسیواسطے اللہ تعالی نے قرآن کریم مین تعلیم کی ہی کہ انکے پیچہے آنوالے
لوگ انکے حق مین یہ دعا کرین رَبَّنَا اغْفِرْ لَنَا وَلِإِخْوَانِنَا الَّذِينَ سَبَقُونَا بِالْإِيمَانِ وَ
لَا تَجْعَلْ فِي قُلُوبِنَا غِلًّا لِلَّذِينَ آمَنُوا رَبَّنَا إِنَّكَ رَءُوفٌ رَحِيمٌ - پس ہر
مسلمان کو لازم ہی کہ انکے فضایل و مناقب جو کتاب و سنت سے ثابت ہین اور دین اسلام پہیلانے اور توحید و
رسالت کے رواج دینے مین انکو جو مشقتین کہینچین اور جو مصیبتین سہے ہین اس سے واقف ہووے کہ انکی قدر و منزلت
پہچانے - تا اس دین حق کی بزرگی ہمیشہ پیش نظر رہے اور اسکی محبت و فضیلت دل مین جاگیر ہووے - ایک چیز کے حاصل
کرنے مین اگلون نے جو رنج و محنت اٹہائے ہین جسقدر اسکی شرح و تفصیل معلوم ہوتی ہی - اسیقدر اس چیز کی
قدر و حرمت پچہلون کے دل مین جاگیر ہوتی ہی - اور یہی بات اگلون کی پیروی پر پچہلون کو ترغیب دیتی ہی سبحان اللہ
ع اینکار دولت است کنون تا کرا رسد - اسیواسطے علماء اعلام و محدثین کرام اسباب مین مستقل کتابین تصنیف
کیے - اور صحابہ کا احوال تفصیل و تطویل کے ساتہہ لکہے - جیسے شیخ ابو عمرو ابن عبد البر مالکی نے کتاب استیعاب لکہی -
اور حافظ حدیث عز الدین ابن اثیر شافعی نے اسد الغابہ فی معرفۃ الصحابہ تالیف کی اور شارح بخاری
شیخ الاسلام ابن حجر عسقلانی نے اصابہ فی معرفۃ الصحابہ کہ جسکے دس جلد ضخیم ہین تصنیف فرمائی - پہر آپ

ہی اسکو مختصر کیا تو اسکے دو جلد کبیر ہوئین - اصحابہ سب علما و محدثین کے پاس نہایت مستند و معتبر ہی - لیکن جب یہ کتابین عربی مین عوام کو اسے کچھ حصہ نہین علامہ شہیر فرد بے نظیر فضایل دستگاہ مولانا مولوی محمد باقر آگاہ علیہ الرحمہ نے تحفۃ الاحباب کے دیباچے مین لکھا ہی کہ اکثر علما بھی ویسے عربی کتابین پڑہنے کی طرف مایل نہین بلکہ رات دن معقولات مین ہی شاغل ہین جب اس ملک کے علما کا یہ حال ہو تو عوام کو صحابہ کے احوال کیا خبر ہاتھی - اور فارسی ہندی مین ایسے کتابین نہایت کمیاب بلکہ حکم عنقا رکھتے ہین مگر فارسی مین علامہ جلیل محدث نبیل سید جمال الدین محدث کی روضۃ الاحباب اور ہندی مین جناب آگاہ کی تحفۃ الاحباب کے سوا دوسری کتاب دیکھنے مین نہ آئی - تحفۃ الاحباب مین بھی فقط صحابہ کے مناقب مذکور ہین خلفاء اربعہ کے زمانے مین جو وقایع رو دادے اسمین تفصیل کے ساتھ مسطور نہین - اسکے مولف نے محض اختصار کے واسطے اسی پر اکتفا کیا - عوام معتقد مناقب سے بھی آگاہ ہونا غنیمت سوجھا - ہان ہمارے زمانے مین فاضل شہیر ماہر حدیث و تفسیر مولوی بدر الدولہ بہادر مرحوم نے ایک کتاب مسمی بہشت گلزار فی مناقب رفیق غار اچھی تالیف کی اور شرح و بسط کے ساتھ لکھا لاکن فقط ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے احوال پر اکتفا کیا - اللہ تعالیٰ ان سب مولفونکو جزائے خیر دیوے آمین - یہ فقیر ہیچمدان و حقیر ناتوان جب کتاب جنان السیر فی احوال سید البشر کی تنظیم سے فارغ ہوا - حضرت کا احوال ابتدائے خلقت نور مقدس سے وفات شریف تک اسمین لکھا - بعضے دوستون نے خواہش کیا کہ صحابہ احوال مین بھی ایک کتاب مبسوط لکھے - تا حضرت کے بعد وفات چارون خلیفون کی خلافت مین جو حالات وقوع مین آئین بترتیب معلوم ہووے - لاکن دوسرے تصنیفات کی ضرورت ایک کے بعد دوسری ایسی ہجوم کی کہ عرصہ بیس سال سے یہ فرصت ہاتھ نہ دی - بارے اندنون سن بارہ سو اسی پر چہار ہجری عرفہ ذوالحجہ جمعہ کے دن جب بعونہ تعالیٰ شانہ ترجمہ تذکرۃ الاولیا کے اختتام سے فراغت حاصل ہوئی - اسیدن توکلاً علی اللہ المتعال یہ کتاب مستطاب آغاز کیا - چونکہ روضۃ الاحباب اسمین مشہور اور مستند و معتبر کتاب ہی چاہا کہ اسکا ترجمہ کرے لاکن جب اسمین بھی بعضے حالات اجمال کے ساتھ آئے ہین - اور بعضے وقایع نہین لکھے گئے ہین - لہذا جا بجا دوسرے کتابون سے بھی بعضے مضامین اخذ کرکے ایک مستقل کتاب کی بنا کیا اور اسکا نام **حدیقۃ الاحباب فی احوال الاصحاب** رکھا - اور ایک مقدمہ اور چند روش اور چہار باب اور ایک خاتمہ پر منقسم کیا - علما والا گہر ماہران تواریخ و سیر سے ملتمس ہے کہ کہین سہو و خطا منظور نظر ہو تو بفحوائے **اَلْاِنْسَانُ مُرَکَّبٌ مَعَ الْخَطَاءِ وَالنِّسْیَانِ** کے اس فقیر کو معذور رکھین - اور برعایت اخوت اسلامی قلم اصلاح جاری کرکے ماجور ہوویں **بیت** تو نیز ار بدی بینی اندر سخن * بہ خلق جہان آفرین کار کن * **مناجات منظومہ**

| | | | |
|---|---|---|---|
| یارب ترے لطف اور کرم سے | یارب تری رحمت عام سے | ہر امر مین دیجے مجھکو خلاص | تالیف مین اس کتاب کے خاص |
| اور کیجے مہیا اسکا سامان | کر مشکلین میری سہل و آسان | اور جلد دے انصرام اسکو | دے خلعت اختتام اسکو |
| کر اسکو قبول یا الٰہی | از بہر رسول یا الٰہی - | اور نفع دے اس سے مسلمین کو | کیا میر و فقیر اہل دین کو |
| دے قوت جسم و جان مجھکو | تاثیر بیان کی شان مجھکو | امراض سے رکھیے مجھکو محفوظ | اور صحت و عافیت سے محفوظ |
| دے مجھکو حضور و حفظ طاعات | اور دیجئے لذت مناجات | اور مجھکو تو اپنے ذکر مین رکھ | اور مستغرق تو فکر مین رکھ |
| اور نفس کو میرے تزکیہ دے | اور قلب کو میرے تصفیہ دے | کر مجھکو عطا کمال ایمان | اور مجھکو دکھا جمال عرفان |

اور قرب کیلیے کر سزاوار
مجھ کو نہ بلا کسیکے در پر
از خرمن خواہش دہ نکا نم
دے مجھ کو قناعت و تحمل
اور جو ہیں گروہ اہل دنیا
کر گوشہ چشم سے بھی اپنے
وہ دکیا جب مجھے باسلام
رسم ہے کہ مالکان تحریر
انجے وہ زیارا ای سبب ساز
اصحاب نبی کا ذکر یارب

اور کیجے بہانکے وساز
لوگوں میں مجھے ذلیل مت کر
منویس کس و آں بر آتم
تسلیم و رضا بھی اور تحمل
دے انکے نہ مجھکو قرب اصلا
دیکھوں طرف انکے میں نہ ہرگز
دے بخش مجھے ای رب علام
آزاد کنند بندہ پیر
کر مجھکو تو جلد تر سرفراز
کرتا ہوں بیان ابتدا سے

رہ دہ کے مجھے ای جہاں میں حب
مخلوق کے در سے دیکے دوری
جسطرح مجھے ای رب متعال
اور میری نظر میں سیر ہو لا
دنیا کی متاع فانی سے
پنجاہ برس کی عمر میری
گر دولت مغفرت و لشاد
بر سنت و سیرت صحابہ
اور روت دے مجھ کو شہادت
کر ختم سے جلد اسکو وہاب

محتاج کسیکا کر نہ بیکس
درگاہ کی اپنے دے حضوری
رکھ اسلیے تو مجھ کو خوشحال
دنیا کو یہ کر حقیر بیسلا
یکسو ہوں مجھے تو معذرت دے
ہیہات گناہ میں ہی گذری
کر مار سقر سے مجھکو آزاد
دے مجھکو عمل تو گاہ و بیگاہ
از حرمت خاتم الرسالت
از بہر رسول و آل و اصحاب

**مقدمہ صحابی کی تعریف میں** جاننا چاہیے کہ صحابی صحبت اور صحابت سے مشتق ہی - اور صحبت کی معنی کسیکے ساتھ رفاقت اور یاری دینی ہی - اور محدثین کی اصطلاح میں صحابی اسکو کہتے ہیں کہ وہ شخص ایمان لاکے جناب پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ملاقات یا صحبت کیا ہو - اور ایمان کے ساتھ دنیا سے گذرا ایسے جیسے حضرت کی دولت دید سے محروم رہا یا حالت کفر میں گیا - اور حضرت کے بعد مسلمان ہوا یا حضرت کے وقت میں اسلام لایا اور اسوقت مرتد ہوا - اور ارتداد کی حالت میں ہی دنیا سے اٹھا تو وہ ماتقدم سبھا ایسے لوگ صحابہ میں داخل نہیں لاکن علما کو ایک جگہ میں تردد ہی - کہ جو کوئی ظہور نبوت سے آگے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ملاقات سے مشرف ہوا اور تصدیق کیا کہ پیغمبر آخر الزمان یہی ہیں پر وے لوگ بعثت کا زمانہ نہ پایا ظہور نبوت کے آگے ہی دنیا سے سدھارے جیسے زید بن عمرو بن نفیل اور بحیرا راہب تو ایسے لوگ صحابہ میں داخل ہیں یا نہ - اکثر کی ایک جماعت جو صحابہ کی معرفت میں مستقل کتابیں تصنیف کئے ہیں - ایسے لوگ کو صحابہ سے نہیں گنے - اور انکے ذکر سے سکوت کئے ہیں پس ملاقات سے مراد وہی ملاقات ہی جو ظہور نبوت کے بعد ہوئی ہو - کیونکہ جو مصنفین صحابہ کی معرفت میں جو کتابیں لکھے ہیں ان کتابوں میں حضرت کی اولاد ابراہیم و عبد اللہ جو ظہور نبوت کے زمانے میں پیدا ہو کے صغر سن میں انکا ذکر لائے ہیں - اور قاسم جو زمانہ جاہلیت میں ولادت پائے تھے اسکو گروہ صحابہ سے شمار نہیں کئے ہیں - اور علما کو اس باب میں بھی تردد ہی کہ ملاقات سے مراد یہی عقل و تمیز کی حالت میں ملنا ہی یا نہ - علما حدیث کی ایک جماعت اسبات پر گئی ہی کہ عقل و تمیز کی حالت میں ہی ملا ہو - کیونکہ حضرت نے بعضے بچوں کی جو تحنیک کئے تھے محدثین نے تصریح کیا ہی کہ وے اطفال صحابہ میں داخل نہیں ہیں جیسے عبد اللہ بن الحارث بن نوفل کو حافظ ابو سعید کہا کہ حنکہ النبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ودعا لہ

وَلَا صُحْبَةَ لَہٗ وَلَا رُؤْيَةَ اَيْضًا وَحَدِيْثُہٗ مُرْسَلٌ قَطْعًا - یعنے حضرت اسکی تحنیک کئے اور اسکے حق میں دعا کئے لاکن اسکو صحبت نہیں بلکہ اسکو رویت بھی نہیں اور اسکی حدیث مرسل ہی - اور عبد اللہ بن ابی طلحہ انصاری کی

شان مین ہا حنکہ النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم ودعا لہ ولا یعرف لہ رؤیۃ بل ہو تابعی و
حدیثہ مرسل - اور متاخرین کی ایک جماعت اسبات پر گئی ہی کہ جسنے بچپنے کی حالت مین حضرت سے ملا ہو - اگرچہ روایت کے رو سے
اسکی حدیث مرسل ہی - لاکن شرف روئیت کے سبب سے وہ صحابہ مین داخل ہی - اور اکثر اماموں کے تصانیف اسی پر دلالت کرتے ہین کیونکہ
محمد بن ابی بکر صدیق کو صحابہ مین ذکر کئے ہین حالانکہ انکی ولادت حضرت کی وفات سے تین مہینے اور چند روز آگے ہوئی - اور ایسا ہی
اسبات مین بھی تردد ہی کہ صحابی کا اسم خاص بنی آدم کے ساتھہ ہی - یا جن و ملائکہ کو بھی شامل ہی - راجح یہی بات ہی کہ جن کو بھی شامل ہی کیونکہ
حضرت جنوں پر بھی مبعوث تھے - اور وے اہل تکلیف سے ہین اور انمین نیک و بد ہوا کرتے ہین - پس جنات سے جسنے حضرت کی حضور فیض گنجور
مین پہنچکا ایمان سے مشرف ہوا وہ صحابہ مین داخل ہی - اور ملایک کو صحابہ سے شمار کرنا اسبات پر موقوف ہی کہ حضرت انپر مبعوث ہین یا نہ اس
مسئلہ مین خلاف ہی بعضے کہتے ہین کہ ملایک پر بھی مبعوث تھے اور بعضے کہتے ہین کہ نہین واللہ اعلم - **پہلی روش صحابیت**
**کے اثبات مین** - جاننے کہ صحابیت کا ثبوت کئی وجہ سے ہوتا ہی - **پہلی وجہ تواتر ہی** - یعنے ایک جماعت
کثیر متفق ہوکے کہین کہ فلان صحابی ہی جیسے خلفاء اربعہ اور باقی عشرہ المبشرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم **دوسری وجہ**
**شہرت ہی** - یعنے ایک جماعت جو حد تواتر سے کم رہے خبر دیوے کہ فلان صحابی ہی جیسے عکاشہ بن محصن اسدی و ضمام
بن ثعلبہ وغیرہما **تیسری وجہ** یہہ کہ صحابہ سے ایک دو شخص خبر دین یا کوئی تابعین سے کہین کہ فلان صحابی ہی - **چوتھی وجہ** یہہ ہی
کہ ایک شخص جو حضرت کا ہمعصر ہوا اور وہ اپنی حالت سے خبر دیوے کہ مین صحابی ہون - اور اسکا صحابی ہونا عادت کی راہ کرتے ممکن ہو
حضرت کے ہمعصر ہونیکا حد حضرت کے وفات سے ایک سو سال تک ہی - پس اگر سو سال کے بعد کسینے دعوا کریگا کہ مین صحابی ہون تو اسکا
دعوا مقبول نہین کیونکہ حضرت نے اپنی اخیر عمر شریف مین فرمایا کہ واللہ کل کی شب روئے زمین پر جتنے زندگان ہین ان سب کو اللہ
تعالیٰ نے مجھہ پر ظاہر کیا ان زندگوں سے ایک سو برس کے بعد کوئی باقی نہ رہیگا - اسی دلیل سے حفاظ احادیث رسول و اکابر ثقات
عدول نے کئی کذاب بو الفضول کو جیسے ربیع بن محمود مارزونی جو ہجرت سے پانسو نو پر نون سال کے بعد اور بابا رتن ہندی کو جو ہجرت
سے چھسے سوبیس برس کے بعد پیدا ہوا اور حضرت کی رویت و صحبت کا دعوا کئے صحابہ سے نہین گنے اور ان کے دعوے کو رد کر دئے -
**پہلا چمن ان آیتون کے بیان مین جو عموماً سب صحابۂ کبار اور خصوصاً مہاجر**
**و انصار کی فضیلت مین آئیے ہین** - **پہلی** یہہ آیت جو سورۂ بقرہ مین آئی ہے
وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَآءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ
شَهِيْدًا ۝ یعنے اسیطرح بنائے ہم تمکو امت درمیان کی جو برگزیدہ ہی تا ہو وتم گواہ لوگونپر - اور ہووے پیغمبر رسول تم پر گواہ —
**دوسری** یہہ آیت جو سورۂ آل عمران مین آئی ہی - كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ - یعنے تم سب امتون سے
بہتر ہو - اور ایک قول ہی کہ تم سب امتون سے بہتر تھے علم الٰہی مین یا لوح محفوظ مین یا روز میثاق مین جو الست بربکم کے جواب مین جلدی کے
اور سید الانبیا کی تابعداری اور حضور باشی سے سرفراز ہوئے - ؏ حق نے حضرت کو کیا ہی جبکہ خیر المرسلین ٭ پس کیا ہی انکی

رت کو بھی غیر اللہ مم ۔ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ نکال گئی ہے بہت لوگوں کے واسطے تَأْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ
حکم کرتے ہو نیکی کا اور منع کرتے ہو برائیوں سے - حیات روح ۔ ہے کہ اکثر شاہد ائمہ تفسیر سے ساتھ کی تھیہ کے ہیں کہ ان ہر دو آیتوں میں
خطاب صحابہ کی طرف تھی - تیسری آیہ آیت جو سو
اللہ تعالیٰ کی رحمت تھی جو تو نرم دل ہوا انکے واسطے اے پیغمبر - وَلَوْ كُنْتَ فَظًّا غَلِيْظَ الْقَلْبِ لَانْفَضُّوْا مِنْ
حَوْلِكَ - اور اگر تو ہوتا بد خلق سخت دل تو البتہ منتشر ہو جاتے تیرے گرد سے یعنے تیرے نزدیک سے - فَاعْفُ عَنْهُمْ وَ
اسْتَغْفِرْ لَهُمْ - پس درگذر انکی تقصیر سے درگذر کر اور معافی اور بخشش مانگ انکے لئے - یعنے اسئے اگر ایسی تقصیر ہو جو تیری ذات سے
علاقہ رکھے تو دین سے تو معاف کر - اور خوف الٰہی ادا کرنے میں انسے گناہ ہو تو اللہ تعالیٰ سے اسکی بخشش طلب کر وَشَاوِرْهُمْ فِي
الْاَمْرِ - اور انسے مشورت کیا کر کام میں تا تیرے ساتھ انکی محبت زیادہ ہووے اور انکی قدر و منزلت بڑھے - جب حضرت کی عقل کامل
اور رائے صائب تھی کسی سے مشورت کرنے کی حاجت نہیں تھی لاکن اللہ تعالیٰ نے حضرت کے صحابہ کی عزت و مرتبت ظاہر ہونیکے لئے
اور دلکی دلجوئی کے واسطے یہہ حکم فرمایا جیسے بادشاہوں کو کام پڑا تو اپنے خاص امیروں اور مقربوں سے مشورت کرتے ہیں ویسا ہی
حضرت کو حکم ہوا کہ اپنے اصحاب خاص سے مشورت کریں - اس آیت سے صحابہ کی بڑی عزت اور فضیلت ثابت ہوئی - فَاِذَا عَزَمْتَ
فَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ - پھر جب تو قصد کیا یعنے مشورت کے بعد جب ایک بات ٹھہرا چکا تو بھروسا کر اللہ تعالیٰ پر یعنے بندے
کو لازم ہے کہ ہر کام میں اللہ ہی پر بھروسا کرے اسکے سوا اور کسی پر اعتماد نکرے مشورت کرنے اور رائے لینے سے توکل میں خلل نہیں
آتا ہے - بالکل تدبیر چھوڑ دینا توکل نہیں ہے بلکہ اسباب کی رعایت کے ساتھ اللہ تعالیٰ پر تفویض کیا چاہئے - اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ
الْمُتَوَكِّلِيْنَ - مقرر اللہ تعالیٰ دوست رکھتا ہے توکل کرنیوالوں کو - چوتھی یہہ آیت جو سورہ فتح میں آئی ہے - مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ
اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ - یعنے محمد رسول ہے اللہ کا - اور وہ لوگ جو اسکے ساتھ ہیں
سخت دل ہیں کافروں پر - رحم و شفقت کرنیوالے ہیں آپس میں ایک دوسرے پر - تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا - تو دیکھتا ہے انکو ای پیغمبر رکوع
کرنیوالے اور سجدہ کرنیوالے یعنے اکثر وقت نماز میں مشغول ہیں - اگرچہ یہہ مناقب سب صحابہ کو شامل ہیں لاکن ایک ایک لفظ میں
ایک صحابی کی طرف اشارہ ہے - وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ صدیق اکبر کی مدح ہے کہ ہر جنگ اور ہر سفر میں اور ہر حال میں انکو حضرت
کی معیت حاصل تھی یہاں تک کہ غار میں بھی رفاقت دی - اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ - عمر فاروق کی صفت ہے جو کافروں اور
منافقوں کے ساتھ نہایت شدت اور سختی رکھتے تھے - سب علما کا اتفاق ہے کہ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ عثمان ذوالنورین کی وصف
ہے کہ مومنوں اور خویشوں کے ساتھ کمال شفقت و مہربانی سے پیش آتے تھے - تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا علی مرتضیٰ کی ثنا ہے کہ
اکثر اوقات طاعات و عبادات میں گذارتے تھے - یہاں تک کہ لوگ ہزار تکبیر کی آواز انکی خلوت سے سنا کرتے تھے يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا
مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا - چاہتے ہیں وے صحابہ اللہ تعالیٰ کا فضل اور اسکی خوشی - سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ
السُّجُوْدِ - انکی علامتیں انکے چہروں میں ظاہر ہیں سجدوں کی اثر سے - آپ میں پائی کرتا ہے کا اثر انکی پیشانیوں سے جلوہ گر

نمازیون کے چہرے اہل دل کے نظر مین آفتاب کے مانند تابان رہتے ہین کہ مَنْ كَثُرَ صَلٰوتُهٗ بِاللَّيْلِ حَسُنَ وَجْهُهٗ بِالنَّهَارِ - یعنے جسنے رات مین نمازین زیادہ پڑہتا ہی اسکا چہرہ دن کے وقت تازہ اور روشن رہتا ہی - نفحات مین مذکور ہی کہ جب ارواح قرب الٰہی کی برکت سے مصفا ہوتے ہین - انوار معرفت انکے بدن پر ظہور کرتے ہین - ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ - یہہ اوصاف جو انکی مذکور ہوئین اسیطرح توریت مین اور اسیطرح انجیل مین مذکور ہین كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ - جیسے ایک کھیت کہ اپنی شاخ نکالا پھر مضبوط کیا اس شاخ کو پھر موٹا ہوا پھر کھڑا رہا اپنی ساق پر يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ تعجب مین ڈالتی ہی اسکی مضبوطی اور خوبی و درستی - کھیتی کرنیوالونکو یہہ ایک مثال ہی اسکے ممثل حضرت سید ابرار اور آپکے اصحاب باوقار ہین کہ پہلے دعوت اسلام ضعیف تھی دن بدن قوی ہونے لگی اور سیدہی کھڑی رہی - اس سے لوگونکو تعجب کا سبب ہوا اللہ تعالی نے یہہ تمثیل اسلئے فرمائی لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ - تا جل جاوین انسے کفار - امام قشیری نے فرمایا کہ یہہ آیت اصحاب کی شان مین ہی پس جسنے انسے جلیگا اور ناخوش ہوگا وہ کفار مین داخل ہوجاویگا - وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ - وعدہ دیا اللہ نے ان لوگون کو جو ایمان لائے اور عمل کئے اچھے مِنْهُمْ انسے یعنے تمام اصحاب کرام سے وعدہ کیا ہی مَغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا - بخشش کا اور اجر عظیم کا رِضْوَانُ اللّٰهِ تَعَالٰى عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ - **پانچوین** آیت جو اسی سورے مین آئی ہی اِنَّ الَّذِيْنَ يُبَايِعُوْنَكَ اِنَّمَا يُبَايِعُوْنَ اللّٰهَ - مقرر جو لوگ بیعت کئے تیرے سے حدیبیہ مین سو وے بیعت کئے ہین اللہ تعالی سے کہ اسیکی رضا و خوشنودی حاصل کرنے کے لئے - اسکو بیعت الرضوان کہتے ہین - يَدُ اللّٰهِ فَوْقَ اَيْدِيْهِمْ - اللہ تعالی کی قدرت کا ہاتھ انکے ہاتون پر ہی یعنے وے صحابہ کا عہد و قرار نہایت سچا اور بہت استوار ہی اللہ تعالی انکو کفار پر غالب کریگا اور اپنے پیغمبر کو نصرت دیویگا اور آخرت مین انکو ثواب عطا فرماویگا - شیخ سلمی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ یہہ جمع کا مقام ہی - اللہ تعالی نے جمع کا مرتبہ کسیکے واسطے ظاہر نکیا - مگر اشرف موجودات کے واسطے - اسی مقام سے ہی مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ - یعنے جسنے اطاعت کی رسول کی سو مقرر اطاعت کی اللہ کی - **چھٹی** یہہ آیت جو اسی سورے مین ہی لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ - یعنے مقرر خوشنود ہوا اللہ تعالی ان مسلمانون سے جسوقت کہ بیعت کئے تیرے سے نیچے جہار کے فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ - پھر جانا جو انکے دلون مین ہی یعنے انکی پاک نیتین - فَاَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَاَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا - پھر اتارا انپر آرام و چین اور انعام دیا انکو نزدیک کی فتح یعنے خیبر کی فتح پانیکی - وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّاْخُذُوْنَهَا - اور بہت سے غنیمتین ہین جو لیوینگے وے انکو وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا - اور ہی اللہ تعالی زبردست حکمت والا کہ اپنے دوستونکو دشمنون پر غالب کرتا ہی - **ساتھوین** یہہ آیت جو سورۂ توبہ مین آئی ہی - لٰكِنِ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ جَاهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ - لاکن رسول اور وے لوگ جو ایمان لائے اور اسکے ساتھہ ہوکے جہاد کئے اپنے مالون اور جانون سے وَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْخَيْرٰتُ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ - اور انہین کو ہی خوبیان - اور وہی پہنچے مراد کو - **آٹھوین**

یہ آیت جو سورۂ آل عمران میں آئی ہی فَالَّذِیْنَ ھَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا مِنْ دِیَارِھِمْ وَاُوْذُوْا فِیْ سَبِیْلِیْ - پس لوگ جو
ہجرت کئے اور نکالے گئے اپنے گھروں سے اور ایذا دئے گئے میری راہ میں یعنے سابقین اسلام میں جیسے بلال اور صہیب رومی
وَقٰتَلُوْا وَقُتِلُوْا - اور جنگ کئے کافروں کے ساتھ اور مارے گئے یعنے مہاجرین لَاُکَفِّرَنَّ عَنْھُمْ سَیِّاٰتِھِمْ وَلَاُدْخِلَنَّھُمْ
جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِھَا الْاَنْھٰرُ - ہر آیینہ ہم دور کرینگے انکے گناہ یعنے معاف کر دینگے - اور ہم داخل کرینگے انکو جنتوں میں
جاری ہیں جنکے نیچے سے نہریں - ثَوَابًا مِّنْ عِنْدِ اللّٰہِ وَاللّٰہُ عِنْدَہٗ حُسْنُ الثَّوَابِ - یہ انکا بدلہ ہی نزدیک
سے اللہ تعالی کے اور اللہ ہی کے یہاں ہی اچھا بدلہ - نوین یہ آیت جو سورۂ توبہ میں آئی ہی - وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ
مِنَ الْمُھٰجِرِیْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِیْنَ اتَّبَعُوْھُمْ بِاِحْسَانٍ - اور سبقت کئے ہوئے اگلے لوگ مہاجرین اور انصار سے
اور وہ لوگ جو انکے پیچھے آئے اور انکی متابعت کئے نیکی کے ساتھ یعنے ایمان و طاعت میں انکے تابع ہوئے - رَضِیَ اللّٰہُ عَنْھُمْ وَ
رَضُوْا عَنْہُ - راضی ہوا اللہ تعالی ان سب سے اور وے راضی ہوئے اس سے - وَاَعَدَّ لَھُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ تَحْتَھَا
الْاَنْھٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْھَا اَبَدًا - اور تیار کیا ہی اللہ تعالی انکے واسطے جنتیں کہ بہتے ہیں نیچے سے انکے نہریں ہمیشہ رہینگے
اسمیں ذٰلِکَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ - یہ بڑی مراد پانی ہی - دسوین یہ آیت جو سورۂ انفال میں آئی ہی وَالَّذِیْنَ
اٰمَنُوْا وَھَاجَرُوْا وَجٰھَدُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ - اور وے لوگ جو ایمان لائے اور ہجرت کئے اور جہاد کئے اللہ کی راہ میں
وَالَّذِیْنَ اٰوَوْا وَّنَصَرُوْا - اور وے لوگ جو ایمان لائے بعد مہاجروں کو جگہ دئے اور پیغمبر آخر الزمان کی مدد کئے مشرکوں
کے قتال میں اُولٰٓئِکَ ھُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ حَقًّا لَھُمْ مَّغْفِرَۃٌ وَّرِزْقٌ کَرِیْمٌ - وہی لوگ سچے مومن ہیں انکے
واسطے ہی بخشش اور روزی عزت کی - گیارھوین یہ آیت جو سورۂ حشر میں آئی ہی لِلْفُقَرَآءِ الْمُھٰجِرِیْنَ الَّذِیْنَ اُخْرِجُوْا
مِنْ دِیَارِھِمْ وَاَمْوَالِھِمْ - یعنے غنیمت کا مال ان فقراء مہاجرین کے واسطے ہی جو نکالے گئے اپنے گھروں سے اور
دور کئے گئے مالوں سے - یَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰہِ وَرِضْوَانًا - چاہتے ہیں فضل و بخشش اللہ تعالی سے اور اسکی خوشنودی
یعنے انکی ہجرت کچھ دنیا کے غرض کے واسطے نہیں بلکہ محض اللہ تعالی کی رضا حاصل کرنے کے لئے تھی خدا و رسول کی محبت میں اپنا مال
اور وطن چھوڑ دیے - وَیَنْصُرُوْنَ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ - اور یاری دیتے ہیں اللہ تعالی کی اور اسکے رسول کی اپنے جان و
مال سے یعنے اللہ تعالی کا دین پھیلانے اور اسکے پیغمبر کے احکام رسالت جاری کرنے میں اپنے جان و مال سے تائید کرتے ہیں - اُولٰٓئِکَ
ھُمُ الصّٰدِقُوْنَ - وہی لوگ سچے ہیں دعوی اسلام میں از روی قول و فعل کے - وَالَّذِیْنَ تَبَوَّؤُا الدَّارَ وَالْاِیْمَانَ - اور جو
لوگ جگہ پکڑ رہے سرا ہجرت اور دار ایمان میں یعنے مدینے میں - امام ابی بکر نقاش کی تفسیر میں ہی کہ حضرت نے مدینہ کا نام ایمان رکھا
پس آیت کا یہ معنی ہوا کہ جن لوگوں نے مدینے میں اقامت کئے - مِنْ قَبْلِھِمْ - مہاجرین سے آگے - انسے مراد انصار کرام ہیں جو اپنے شہر میں
ایمان سے مشرف ہوئے - اور حضرت کے مکے سے مدینے کی طرف ہجرت کرنے کے دو سال آگے مسجدیں بنائے اور جمعہ و جماعت قایم کئے
یُحِبُّوْنَ مَنْ ھَاجَرَ اِلَیْھِمْ - دوست رکھتے ہیں انکو جو وطن چھوڑ کر آوے انکے پاس اور انکو جگہ دیتے ہیں اور اپنے مال سے انکی

مدد کرتے ہین وَلَا يَجِدُوْنَ فِيْ صُدُوْرِهِمْ حَاجَةً مِّمَّا اُوْتُوْا اور نہین پاتے ہین اپنے دلون مین کچھ حسد یا حقد یا غصہ
ان چیزون سے جو وے دئے گئے ہین - نقل ہی کہ جب مہاجرین نے اپنے گھر بار اور مال و متاع مکے مین ہی چھوڑ کے مدینہ آئیے انصار لگے مددگار
ہونے اپنے مکانات اور باغات مین حصہ دئے اور مال و زر سے تائید کئے - بنی نضیر کے یہو جو مدینہ کے پاس رہتے تھے جب وے حضرت
سے بدعہدی کئے انکو مدینہ کے سرحد سے نکال دئے اور انکا مال و متاع مسلمانون کے ہاتھ آیا تب حضرت نے انصار کو بلا کے فرمائے
کہ یہہ مال اور زمین تمہارے اور مہاجرین کے درمیان تقسیم کر دیتا ہون تم اپنے مکانات اور باغات جو مہاجرین کو دئے ہو انہین پر بحال رکھو
یا یہہ سب مہاجرین پر ہی تقسیم کر دیتا ہون تم اپنے مکانات اور باغات انسے واپس لے لو - تب سعد بن ابی وقاص و سعد بن معاذ
اور سعد بن عبادہ جو انصار کے سردارون سے تھے عرض کئے یا رسول اللہ ہماری نہایت خوشی اسبات مین ہی کہ بنی نضیر کا مال اور زمین وغیرہ
سب ہمارے بھائی مہاجرین پر ہی تقسیم فرماوین اور انکو ہم جو زمین اور باغات دئے ہین وہ بھی انھین پر بحال رکھین اور وے ہمارے
مکانات مین ہی تشریف رکھین کہ ہمارے گھرو مین انکا رہنا خیر و برکت کا سبب ہی - حضرت نے یہہ سنکے بہت خوش ہوے اور انصار کے
حق مین دعا کئے اور وہ مال و باغات مہاجرین پر ہی تقسیم فرمائے سو حق سبحانہ تعالی انکی ثنا مین فرماتا ہی - وَيُؤْثِرُوْنَ عَلٰٓى اَنْفُسِهِمْ
وَلَوْ كَانَ بِهِمْ خَصَاصَةٌ - اور ایثار کرتے ہین اپنے جانون پر اگرچہ ان چیزون کے ساتھ انکو حاجت رہے یعنے ایک چیز کی
انکو حاجت رہتی ہوی مہاجرین کو مقدم رکھتے ہین انکو اس سے باز رکھ کے وہ چیز انہین کو دیتے ہین - اسباب نزول مین لائے
ہین کہ بکرے کا ایک سر بریان فقرائے صحابہ سے ایک کے پاس کسینے ہدیہ بھیجا وہ صحابی نے کہا کہ فلان میرے سے زیادہ محتاج ہی اسکے
پاس لیجائے اور وہ دوسرے نے تیسرے کو اپنے سے زیادہ حاجتمند جانکے اسکے پاس بھیجا وہ ایسا ہی نون شخص مین پھرا آخر اول
جسکے پاس ہدیہ آیا تھا اُسیکو پہنچا - یہہ آیت وے درویشان تونگر کی شان مین نازل ہوی وَمَنْ يُّوْقَ شُحَّ نَفْسِهٖ - اور
جسنے بچایا گیا ہووے نفس کا بخل سے یعنے اپنے نفس کو مال کی محبت سے دور رکھے اور بخالت سے بچاوے فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ
پس وہی لوگ ہین خوبی اور بھلائی پائے ہوئے ہر دو جہان مین وَالَّذِيْنَ جَآءُوْ مِنْۢ بَعْدِهِمْ اور جو لوگ مہاجر و انصار کے
بعد آئے اور آتے ہین انسے مراد وے مومن ہین جو قیامت تک ہووین اور صحابہ کے تابع رہین - اللہ تعالی نے ویسو کی یہہ صفت
بیان کرتا ہی اور انکی یہہ علامت بتلاتا ہی کہ يَقُوْلُوْنَ وے کہا کرتے ہین یعنے صحابہ کے حق مین یہہ دعا کرتے ہین رَبَّنَا
اغْفِرْ لَنَا وَلِاِخْوَانِنَا الَّذِيْنَ سَبَقُوْنَا بِالْاِيْمَانِ - ای پروردگار ہمارے بخش ہمکو اور ہمارے بھائیو کو جو سبقت کئے
ہم پر ایمان لانے مین - وَلَا تَجْعَلْ فِيْ قُلُوْبِنَا غِلًّا لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا - اور مت رکھ ہمارے دلون مین کینہ اور حسد اور خیانت ان
لوگون کے ساتھ جو ایمان لائے ہین ہمارے سے اگے رَبَّنَآ اِنَّكَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ - ای پروردگار ہمارے مقرر تو مہربان رحم کرنیوالا ہی
ہماری دعا قبول کیجئے - اور اپنی رحمت سے ہمکو بخش دیجئے اور ہمکو سابقین کی گروہ مین داخل فرمائے - مفسرون نے لکھا ہی کہ اس آیت سے
صاف معلوم ہوا کہ اگر کسیکو کسی ایک صحابی کے ساتھ بھی دل مین کینہ رہے وہ اس آیت کے لوگون سے نہین - اور اس آیت مین اللہ
تعالی نے مسلمانون کے تین قسم ظاہر کیا - ایک مہاجر دوسرے انصار - تیسرے انکے تابعین جو صحابہ کے ساتھ دل مین کینہ نرکھین

اور انکو حق مین دعا کرین جو اللہ نے تعلیم کی ہی اور جسنے اس صفت سے موصوف ہوگا وہ مومنون کے اقسام سے خارج ہی نعوذ باللہ منہا امام ہمام امام محمد باقر رضی اللہ عنہ یہ آیتین تلاوت فرما کے شیعہ کو جو الزام دئیے اور انکو جو فرمایا کہ تم اہل اسلام کے اقسام ثلثہ سے بھی نہین اور انکو اپنی مجلس سے جو اخراج کر دینے اسکا بیان بتطویل چہاپا ہی یہ فقیر ریاض الانہر مین تفصیل کے ساتھ لایا ہی جو چاہین اسمین دیکہ لین - غرض انکے سوا بہت سے آیتین صحابہ کی فضیلت پر مشیر ہین تفسیر قرآن کے ماہرون پر پوشیدہ نہین اختصار کیلئے اس پر اکتفا کیا گیا - دوسرا

## چمن ان حدیثون کے بیان مین جو صحابہ کی محبت و اکرام کی فضیلت اور انکے بغض و عداوت کی مذمت مین آئے ہین -

پہلی حدیث جو صحیح مسلم مین آئی ہی عَنْ اَبِی بُرْدَةَ عَنْ اَبِیْهِ قَالَ رَفَعَ یَعْنِی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ رَاْسَهٗ اِلَی السَّمَاءِ وَكَانَ كَثِیْرًا مَّا یَرْفَعُ رَاْسَهٗ اِلَی السَّمَاءِ یعنے ابی بردہ بن ابی موسی اشعری جو ثقات تابعین سے تھے اور کوفے کی قضاوت پر مقرر تھے اپنے والد بزرگوار سے روایت کرتے ہین کہ انکے والد نے خبر دی کہ حضرت نے اپنا سر مبارک بلند کیے - فَقَالَ النُّجُوْمُ اَمَنَةٌ لِّلسَّمَاءِ فَاِذَا ذَهَبَتِ النُّجُوْمُ اَتَی السَّمَاءَ مَا تُوْعَدُ پس فرمایا کہ آسمان کے امن کا سبب ستارے ہین پہر جب ستارے آسمان سے جاتے رہین جو وعدہ کیا گیا ہی آویگا یعنے آسمان ٹوٹ جاویگا قیامت قایم ہوویگی وَاَنَا اَمَنَةٌ لِّاَصْحَابِیْ فَاِذَا ذَهَبْتُ اَتَی اَصْحَابِیْ مَا یُوْعَدُوْنَ - اور میرے صحابہ کے لئے مین امن کا سبب ہون سو مین جس وقت اس عالم سے جاؤنگا میرے صحابہ کو جو وعدہ دیا گیا ہی اور تقدیر کیا گیا ہی انپر آپہنچیگا یعنے آپس مین جنگ وجدال ہوویگا - وَاَصْحَابِیْ اَمَنَةٌ لِّاُمَّتِیْ فَاِذَا ذَهَبَ اَصْحَابِیْ اَتَی اُمَّتِیْ مَا یُوْعَدُوْنَ اور میرے صحابہ میری امت کے لئے امن کے موجب ہین - پہر جب میرے اصحاب دنیا سے سدہارینگے - میری امت کو جو وعدہ دیا گیا ہی آپہنچیگا یعنے بدعتین نکلینگے اور فتنے کرتے رہینگے اور خیرات و برکات اٹھ جاوینگے - دوسری حدیث جو صحیح بخاری و صحیح مسلم مین آئی ہی - عَنْ عِمْرَانَ ابْنِ حُصَیْنٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ خَیْرُ اُمَّتِیْ قَرْنِیْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَهُمْ ثُمَّ الَّذِیْنَ یَلُوْنَهُمْ - عمران بن حصین سے روایت ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ سب امتون مین میرا زمانہ بہتر ہی یعنے میرے زمانے کے لوگ جو میرے اصحاب ہین سب امت سے بہتر ہین - پہر انکے بعد جو انسے نزدیک ہین یعنے تابعین - پہر جو انسے قریب ہین یعنے تبع تابعین - جاننا چاہیئے کہ قرن ایک زمانہ طویل کو کہتے ہین اسکا ایک مقدار معین نہین ہی لغت والون نے اسمین اختلاف کیا ہی - قاموس مین سو سال - اور برہان مین اسی سال - اور کشف و صراح وغیرہ مین تیس سال لکہا ہی - اور شارح مشکوۃ شیخ عبدالحق دہلوی نے اس مقام مین لایا ہی کہ قرن اسکو کہتے ہین کہ ایک زمانے کے لوگ جو ایک امر پر متفق رہین پس حضرت کے قرن والے جو صحابہ ہین ایک سو دس سال تک باقی رہے - اور تابعین ایک سو ستر سال تک باقی تہے - اور سن ایک سو ستر سے دو سو بیس سال تک تبع تابعین کا قرن تہا - پہر انکے بعد بدعتین ایجاد ہوئین فلسفہ سر اٹہانے اور معتزلہ نکلے اور دون بدون احکام سنت مین نقصان ہونے لگے

انکو۔ اور تحقیق صادق کے ارشاد کہ مصداق ظاہر ہوا کہ ثُمَّ اِنَّ بَعْدَكُمْ قَوْمًا يَشْهَدُونَ وَلَا يُسْتَشْهَدُونَ پھر تحقیق
بعد ایسے لوگ آوینگے کہ وے گواہی دیوینگے حالانکہ اُنسے گواہی طلب کی جاویگی۔ شارحون نے لکھا ہی کہ اس جگہ گواہی سے مراد سوگند ہی
یعنے انکو سوگند دینے کے آگے جھوٹی سوگند کھا کے شاہدی دیوینگے۔ جیسا کہ دوسری روایت مین ایسا ہی آیا ہی۔ وَيَخُونُونَ
وَلَا يُؤْتَمَنُونَ اور خیانت کرینگے اور امانت دار نہ ہونگے۔ وَيَنْذُرُونَ وَلَا يَفُونَ اور اللہ تعالی سے نذر مانینگے
اور وفا نکرینگے۔ وَفِي رِوَايَةٍ وَيَحْلِفُونَ وَلَا يُسْتَحْلَفُونَ اور سوگند کھاوینگے حالانکہ سوگند نہ دیے جاوینگے۔ **تیسری**
حدیث جو صحیح ترمذی مین آئی ہی عَنْ جَابِرٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ لَا تَمَسُّ النَّارُ مُسْلِمًا
رَآنِي أَوْ رَأَى مَنْ رَآنِي۔ جابر سے روایت ہی کہ حضرت نے فرماے کہ دوزخ کی آگ اسکو نہ لگیگی جسنے مجھے دیکھا ہو
یا اسکو دیکھے جسنے مجھکو دیکھا ہی یعنے صحابہ و تابعین۔ **چوتھی** حدیث شرح السنۃ مین آئی ہی عَنْ أَنَسٍ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ مَثَلُ أَصْحَابِي فِي أُمَّتِي كَالْمِلْحِ فِي الطَّعَامِ وَلَا يَصْلُحُ الطَّعَامُ
إِلَّا بِالْمِلْحِ۔ انس بن مالک سے روایت ہی کہ حضرت نے فرماے کہ میری امت مین میرے صحابہ کھانے مین نمک کے مانند ہین
اور نمک کے سوا کھانا لذیذ اور اچھا نہین ہوتا ہی۔ **پانچوین** حدیث جو صحیح ترمذی مین آئی ہی عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مُغَفَّلٍ
قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَللّٰهَ اَللّٰهَ فِي أَصْحَابِي اَللّٰهَ اَللّٰهَ فِي أَصْحَابِي
اَللّٰهَ اَللّٰهَ فِي أَصْحَابِي۔ عبداللہ بن مغفل جو اصحاب اہل شجرہ سے ہین روایت کرتے ہین کہ حضرت نے فرماے کہ اللہ
تعالی سے ڈرو اللہ تعالی سے ڈرو میرے صحابہ کے باب مین لَا تَتَّخِذُوهُمْ غَرَضًا مِنْ بَعْدِي
انکو میرے بعد مت پکڑو اور نشانہ مت بناؤ کہ انکی طرف طعن و تشنیع کے تیر پھینکا کرین فَمَنْ أَحَبَّهُمْ فَبِحُبِّي أَحَبَّهُمْ
پس جسنے دوست رکھا ہی انکو سو میری دوستی سے انکو دوست رکھتا ہی وَمَنْ أَبْغَضَهُمْ فَبِبُغْضِي أَبْغَضَهُمْ اور جسنے
دشمن رکھا ہی انکو سو میری دشمنی سے انکو دشمن رکھتا ہی۔ یعنے انکی محبت میری محبت کا سبب اور انکی عداوت میری عداوت
کا موجب ہی اللہ کی پناہ وَمَنْ آذَاهُمْ فَقَدْ آذَانِي۔ اور جسنے ایذا دیا انکو سو مجھے ایذا دیا۔ وَمَنْ آذَانِي فَقَدْ
آذَى اللّٰهَ۔ اور جسنے مجھے ایذا دیا سو مقرر اللہ تعالی کو ایذا دیا۔ وَمَنْ آذَى اللّٰهَ فَيُوشِكُ أَنْ يَأْخُذَهُ۔ اور
جسنے اللہ تعالی کو ایذا دیا پس نزدیک ہی کہ اللہ تعالی اسکو پکڑیگا اور عذاب دیگا۔ **چھٹوین** حدیث جو بخاری اور مسلم
مین آئی ہی عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ قَالَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ لَا تَسُبُّوا
أَصْحَابِي۔ یعنے ابی سعید خدری سے روایت ہی کہ حضرت نے فرماے کہ میرے صحابہ کو گالی مت دو۔ فَلَوْ أَنَّ
أَحَدَكُمْ أَنْفَقَ مِثْلَ أُحُدٍ ذَهَبًا۔ پس اگر کسی نے تمہارے سے راہ خدا مین کوہ احد کے برابر سونا خرچ کرے
مَا بَلَغَ مُدَّ أَحَدِهِمْ وَلَا نَصِيفَهُ۔ انکے ایک پیمانہ بلکہ نیم پیمانہ اناج کے ثواب کو نہین پہنچیگا اس جگہ سے صحابہ
کی فضیلت پر جو کثرت ثواب کے معنے مین ہی پی لیجاوین۔ عرب مین مُد کا مقدار ایک رطل بھی تیسرا حصہ رطل کا ہی

ساتوین حدیث رزین کی کتاب مین ہی عَنْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ سَاَلْتُ رَبِّیْ عَنِ اخْتِلَافِ اَصْحَابِیْ مِنْ بَعْدِیْ۔ عمر بن الخطاب سے روایت ہی کہ کہا مین نے حضرت سے سنا ہون فرماتے تھے کہ مین نے اپنے پروردگار سے میرے صحابہ کے اختلاف کا مقدمہ جو میرے بعد انمین ہو ویگا پوچھا یعنی سوال کیا۔ فَاَوْحٰی اِلَیَّ یَا مُحَمَّدُ اِنَّ اَصْحَابَکَ عِنْدِیْ بِمَنْزِلَۃِ النُّجُوْمِ فِی السَّمَآءِ۔ پس اللہ تعالیٰ نے میری طرف وحی کی کہ یا محمد تیرے صحابہ میرے پاس آسمان کے ستارون کیسے ہین۔ بَعْضُہَا اَقْوٰی مِنْ بَعْضٍ وَلِکُلٍّ نُوْرٌ۔ انمین بعضے بعضون سے قوی تر اور روشن تر ہین اور ہر ایک کو ایک نور ہی۔ فَمَنْ اَخَذَ بِمَا ہُمْ عَلَیْہِ مِنِ اخْتِلَافِہِمْ۔ پس جسنے انکی اختلافی باتون سے ایک بات لی یعنے فقہ کے مسئلون مین جو انکا اختلاف آیا ہی اس اختلافی مسائل مین جسنے ایک مسئلہ اختیار کریگا۔ فَہُوَ عِنْدِیْ عَلٰی ہُدًی۔ پس وہ شخص میرے پاس ہدایت پر ہی جیساکہ دوسری حدیث مین آیا ہی۔ اِخْتِلَافُ اُمَّتِیْ رَحْمَۃٌ۔ یعنے میری امت کا اختلاف رحمت ہی قَالَ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَآلِہٖ وَسَلَّمَ اَصْحَابِیْ کَالنُّجُوْمِ فَبِاَیِّہِمُ اقْتَدَیْتُمُ اہْتَدَیْتُمْ۔ عمر فاروق نے کہا کہ حضرت نے فرمایا کہ میرے صحابہ ستارون کے مانند ہین پس انمین سے تم جسکی پیروی کروگے سیدہی راہ پاؤگے چنانچہ اسکے آگے ارشاد ہوا وَلِکُلٍّ نُوْرٌ۔ **ف** جاننا چاہیے کہ ہدایت اسقدر ہوگی کہ وہ جسقدر علم و فقاہت رکھتا ہو اور علم و فقاہت مین صحابہ کے درجات متفاوت ہین کہ کسیکو علم زیادہ تھا اور کسیکو کم لاکن سب کے سب اس سے ایک حصہ رکھتے ہین یعنی شریعت کے احکام سے کوئی خالی نہین لاکن جب صحابہ معصوم نہین ہین بشریت کی راہ سے بعضے مواضع مین بعضون سے جو خطا سرزد ہوئی ہی سو ایسے امور مین انکی اقتدا درست نہین اور یہ بات انکی اصل ہدایت کے منافی نہین فَافْہَمْ وَبِاللّٰہِ التَّوْفِیْقُ۔ آٹھوین حدیث رزین کی کتاب مین عبد اللہ ابن مسعود سے مروی ہی۔ اَنَّہٗ قَالَ مَنْ کَانَ مُسْتَنًّا فَلْیَسْتَنَّ بِمَنْ قَدْ مَاتَ فَاِنَّ الْحَیَّ لَا یُؤْمَنُ عَلَیْہِ الْفِتْنَۃُ وَاُولٰٓئِکَ اَصْحَابُ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانُوْا اَفْضَلَ ہٰذِہِ الْاُمَّۃِ اَبَرَّہَا قُلُوْبًا وَاَعْمَقَہَا عِلْمًا وَاَقَلَّہَا تَکَلُّفًا اِخْتَارَہُمُ اللّٰہُ تَعَالٰی لِصُحْبَۃِ نَبِیِّہٖ وَلِاِقَامَۃِ دِیْنِہٖ فَاعْرِفُوْا لَہُمْ فَضْلَہُمْ وَاتَّبِعُوْہُمْ عَلٰٓی اٰثَارِہِمْ وَتَمَسَّکُوْا بِمَا اسْتَطَعْتُمْ مِنْ اَخْلَاقِہِمْ وَسِیَرِہِمْ فَاِنَّہُمْ کَانُوْا عَلَی الْہُدَی الْمُسْتَقِیْمِ۔ یعنے عبد اللہ ابن مسعود نے کہا کہ جو سنت پر چلنے والا ہی سو چاہیے کہ ایسون کی سنت پر چلے جو اس دنیا سے سدہار گئے ہین کیونکہ زندہ فتنے سے امن اور بیفکر نہین ہی ویسے گذرے ہوے لوگ حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے اصحاب ہین ساری امت سے بہتر دل انکے نیک تھے اور علم انکا عمیق تھا اور انمین تکلف کم تھا چن لیا انکو اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی کریم کی صحبت کے لئے اور اپنے دین متین کے قایم کرنیکے واسطے پس پہچانو تم انکی بزرگی اور پیروی کرو تم انکے آثار کی اور جسقدر ہوسکے انکے اخلاق و سیرت کو دستاویز کرو کہ وے مقرر سیدہی راہ پر تھے۔ دوسری روش صحابہ کے عدد مین۔ جاننا کہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم جب چو طرف ملکون اور شہرون مین اور جنگلون

اور قریون مین منتشر تھے ایک عدد معین پر انکا حصر ہو سکتا نہین - لیکن بعضے جنگون اور سفرون مین جو حاضر تھے انکا شمار آیا ہی - چنانچہ جنگ تبوک مین حضرت کے ہمراہ رکاب ستر یا نوّے ہزار اصحاب تھے - اور حجۃ الوداع مین ایک لاکھ سے زیادہ تھے - روایت ہی کہ امام ابو ذرعہ رازی رحمۃ اللہ علیہ کی مجلس مین جو اکابر ائمہ حدیث سے تھے کسینے ذکر کیا کہ حضرت کی حدیثین چار ہزار سے زیادہ نہین - امام ابو ذرعہ نے فرمایا جسنے ایسا کہتا ہی اسکے دانت ٹوٹ جاوے - یہہ قول ملحدون اور زندیقون کا ہی کسکو طاقت ہی کہ احادیث نبوی کا شمار کر سکے حالانکہ جب حضرت دنیا سے رحلت فرمائے آپ کے صحابہ ایک لاکھ سے زیادہ حاضر تھے وے سب کے سب آپکی رویت شریف سے مشرف تھے - اور آپکے اقوال مبارک سنتے تھے - پھر لوگون نے انسے سوال کیا کہ ایسی جم غفیر اور جماعت کثیر کون تھی اور کہان رہتے تھے اور کس جگہہ حضرت سے سنتے تھے - جواب دئے کہ حرمین شریفین کے لوگ اور جو لوگ کہ اُن دونون شہرون کے درمیان تھے - اور اشراف عرب جو اطراف و جوانب مین رہتے تھے اور حضرت کی شرف ملازمت حاصل کرنے کے لئے آیا کرتے تھے - اور حجۃ الوداع کے سفر مین جو صحابہ کہ ہمراہ تھے یہہ سب حضرت کی زبانِ دُرفشان سے حدیثین سنتے تھے تمام اصحاب کرام سے چار یا ر با وقار ایسے راویان ہین کہ کثرت روایت کے میدان مین اپنے اقران سے گوئے سبقت لیگئے ہین اور ابو ہریرہ اور عبد اللہ ابن عمر اور انس بن مالک اور عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہم سے ایسے کثیر الروایت ہین کہ جن کے مرویات کا عدد ہزارون تک پہنچا ہی - انکا ذکر ان شاء اللہ تعالی ہر ایک کے احوال مین مسطور ہوگیا -

## تیسری روش

## طبقات صحابہ کے بیان مین

- حدیث شریف مین آیا ہی کہ اَصْحَابِیْ کَالنُّجُوْمِ فَبِاَیِّہِمْ اِقْتَدَیْتُمْ اِهْتَدَیْتُمْ - یعنے میرے صحابہ ستارگون کے مانند ہین تم جسکی پیروی کروگے راہ پاؤگے - یعنے جیسا دنیا کے مسافر لوگ جب پچھلی پہر شب مین نکلتے ہین تو ستارہ گون کی روشنی مین راہ چلتے ہین - ویسا ہی راہ خدا کے سالکون کو چاہیئے کہ صحابہ جو آسمان ہدایت کے ستارے ہین انکی تبعیت کی روشنی مین راہ خدا طی کرین - انہین کی پیروی مین سیدہی راہ ملتی ہی - غرض حدیث شریف مین جب صحابہ کی تشبیہ ستارون کے ساتھہ واقع ہوئی - اور ستارے بارہ بروج پر منقسم ہین محدثین کبار و محققین عالی وقار اسی مناسبت پر صحابہ کی تقسیم بارہ طبقون پر کئے ہین - اگرچہ صحابیت کی رو سے سب صحابہ ایک مرتبہ رکھتے ہین - لاکن فضیلت کی راہ کرتے اسکے بارہ طبقے ہین - **پہلا طبقہ** وے صحابہ ہین جو ابتداے بعثت مین حضرت جناب رسالت پر ایمان لائے - حضرت کا آفتاب نبوت طلوع ہوتے ہی جاہلیت کی ظلمت سے نکل کے اسلام کے نور ہدایت مین آگئے - دین اسلام اور حضرت سید انام کی اعانت مین کمر ہمت باندہے - عنایت ربانی و توفیق یزدانی ان بزرگون کو اول سبزۂ ایمان پر پہلا کے اسلامی نعمتون سے حصۂ کامل بخشی اور عرفان و ایقان کے میدان مین انکی سبقت و فضیلت کا علم برپا کئی انکو سابقین بلکہ اسبق السابقین کہتے ہین - جیسے ام المومنین خدیجہ کبری و علی مرتضی و صدیق اکبر اور باقی عشرہ مبشرہ و زید بن حارثہ و ابن مظعون و بلال اور دوسرے اہل فضل و کمال - **دوسرا طبقہ** اصحاب دار ندوہ ہین یعنے نبوت کے چھٹوین سال جب کفار قریش کا ظلم و ستم زیادہ ہوا - اور ان ظالمون نے حضرت کے قتل کا ارادہ کیا مکہ معظمہ مین ایک مکان تھا کہ اسکو

دار ارقم کیا کرتے تھے تب حضرت کے فقراء صحابہ اگرچہ دار ارقم میں مکہ کے رات دن آپ کی حفاظت کرتے رہتے تھے یکایک اللہ تعالیٰ
نے عمر فاروق اور حمزہ رضی اللہ عنہما کو توفیق دیا۔ وے ہر دو شرف ایمان سے مشرف ہوئے انہنے دین اسلام کو بڑا قوت و شوکت کا سبب
ہوا اللہ تعالیٰ اپنے انکو کافروں پر ایک غلبہ دیا اسکے آگے سب صحابہ انتالیس تھے عمر فاروق سے پورے چالیس ہوئے اسیواسطے انکو متمم
الاربعین کہتے ہیں۔ پس دار ارقم سے نکل کے دار ندوہ میں لگے رہنے لگے اس اجمال کی تفصیل ہم فقیر نے جنان السیر کے دوسرے چمن
میں اور مناہج النبوۃ میں لایا ہی چاہیں تو اسمین دیکھ لیں۔ **تیسرا طبقہ** وے صحابہ کا ہی کہ جب مکہ معظمہ میں کافروں کا ظلم حد سے
بڑھ گیا تب حضرت کے حکم سے اپنا گھر بار اور شہر وطن چھوڑ گئے ملک حبش کے طرف ہجرت کئے انکی ہجرت دو بار ہوئی۔
بار اول گیارہ مرد اور چار عورتیں۔ دوسری بار اور زیادہ ہوئے اول و آخر کے جملہ بیاسی تن ۸۲ تھے ان سب کے سردار جعفر طیار
تھے۔ **چوتھا طبقہ** وے انصار باوقار ہیں جو بعضے نبوت کے بارہویں سال اور بعضے تیرہویں سال مدینہ منورہ سے
مکہ معظمہ کے طرف آکے ایمان سے مشرف ہوئے اور آپ سے بیعت کئے۔ **پانچواں طبقہ** وے مہاجرین ہیں کہ حضرت مدینے
کی طرف رونق افزا ہونے کے آگے حضرت کے حکم سے مکہ معظمہ سے ہجرت کرکے مدینہ طیبہ میں اقامت کئے تھے جب حضرت
ہجرت کئے اور قبا میں نزول فرمائے تب وے مہاجرین استقبال آکے حضرت کی دولت ملازمت سے بہرہ یاب ہوئے۔ **چھٹا طبقہ**
اہل بدر ہیں جو غزوہ بدر میں حاضر تھے اگرچہ عدد میں تین سو تیرہ تھے لیکن بحکم کریمہ كَمْ مِنْ فِئَةٍ قَلِيلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً
كَثِيرَةً کے ہزار کافروں کا مقابلہ کئے اور ایسی جوانمردی و شجاعت کی داد دئے کہ زمانہ کو قیام قیامت تک یاد رہیگی۔ خدا اور رسول
انکی توصیف کئے ہیں کتاب و سنت انکی ثنا میں ناطق ہیں اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل و کرم سے انکو مرفوع القلم کیا جیسا کہ صحیحین کی حدیث
میں آیا ہی اِنَّ اللهَ قَدِ اطَّلَعَ عَلٰی اَهْلِ بَدْرٍ فَقَالَ اعْمَلُوا مَا شِئْتُمْ فَقَدْ غَفَرْتُ لَكُمْ یعنے مقرر اللہ
اللہ تعالیٰ آگاہ ہوا بدر والوں پر سو فرمایا کہ جو چاہے سو تم کرو پس تحقیق میں تم کو بخشا۔ یعنے اللہ تعالیٰ کے علم قدیم میں یہ بات
مقرر تھی کہ انسے ایسے گناہ نہ ہووینگے کہ وے دوزخ کے سزاوار ہوں۔ **ساتواں طبقہ** وے صحابہ ہیں جو غزوہ
بدر کے بعد اور صلح حدیبیہ کے آگے مدینہ منورہ کو آکے حضرت پر ایمان لائے اور سعادت جہاد کی پائے۔ **آٹھواں طبقہ**
وے صحابہ ہیں جو حدیبیہ میں کیکر کے جھاڑ کے نیچے جب حضرت تشریف رکھے تھے اور کفار سے جہاد کا عزم مصمم کئے تھے تب حضرت
کی تجدید بیعت سے شرف اندوز ہوئے۔ سبحان اللہ انکا کیا مرتبہ ہوا چاہیے کہ حق سبحانہ و تعالیٰ انسے راضی ہوا اور انکے ہاتھوں
پر اپنا ہاتھ ہی فرمایا چنانچہ یہ آیتین انہیں کی شان میں نازل ہوئیں۔ لَقَدْ رَضِيَ اللهُ عَنِ الْمُؤْمِنِينَ اِذْ يُبَايِعُونَكَ
تَحْتَ الشَّجَرَةِ۔ دوسری آیت اِنَّ الَّذِينَ يُبَايِعُونَكَ اِنَّمَا يُبَايِعُونَ اللهَ يَدُ اللهِ فَوْقَ
اَيْدِيهِمْ۔ انہیں صحابہ کو اہل بیعت الرضوان کہتے ہیں وے سب ایک ہزار پانسو تھے۔ **نواں طبقہ** وے مہاجرین
ہیں جو صلح حدیبیہ کے بعد اور فتح مکہ کے آگے حضور نبوی میں آئے اور ایمان کا شرف پائے جیسے خالد بن الولید اور عمرو بن
العاص وغیرہما۔ **دسواں و گیارہواں طبقہ** وے صحابہ ہیں جو فتح مکہ کے بعد ایمان لائے انکے دو قسم

بی بی نے ایک ایک چوب کھینچ لی اور خولہ نے ایک بڑی چوب اپنے کندھے پر لی ہوئی سب کے آگے تھی اور انکے پیچھے عفیرہ
اور ام ابان اور سلمیہ اور دوسری بی بیان چلی تھین ایسے مین ایک کافر رومی سوار ہوا آیا تو خولہ نے اسکے سر پر چوب ایسا سخت
مارا کہ وہ گر پڑا اور مر گیا - جب بطرس کو یہہ خبر ہوئی اسنے تعجب کی اور باہر نکلا دیکھتا کیا ہی کہ عورتین جو مین لایا ہون آئی ہین
چلا کر کہا کہ سختی ہو تم پر ای عورتو تو یہہ کیا معاملہ ہی - عفیرہ کہنے لگی کہ ای کافر ان شاء اللہ تعالی ہم آج تم کو ایسا مارینگے کہ
تمہارے سر نیچے گر جاوین - بطرس یہہ بات سنکے ہنسنے لگا اور اپنی قوم کو پکار کے کہا کہ سب با ہتھیار ہوکے میدان پر آئیو
اور ان عورتون کو تلوار سے نہ مارو بلکہ متفرق کر دو اور پکڑ لو - جب اسکی فوج آمادہ ہوکے آئی اور چو طرف سے ان
بی بیونکو گھیر لیا ہر چند چاہتے تھے کہ خولہ کو پکڑ لین لاکن کسیکو یہہ طاقت نہین ہوتی تھی جو سوار وان قریب آتا اسکے گھوڑے کے
اگلے پاؤن پر چوب ایسا مارتی کہ گھوڑا اور سوار ہر دو گر پڑتے پھر وہ سدھ نہین پاتا کہ دوسرے چوب سے سوار کو مار ڈالتی ایسا ہی
ان بی بیون نے تیس سوارونکو مار ڈالا - جب بطرس نے دیکھا کہ خولہ سب کے آگے شیر کے مانند نعرہ زن ہی اور اشعار بہادری کے
پڑھتی ہین اپنے گھوڑے سے اترا اور انکے نزدیک آکے زر و زیور اور مال و منال اور حشمت و تجمل کی انکو طمع بتلائی اور اپنی زوجیت
مین لینے کی تمنا ظاہر کی - خولہ نے نہایت برہم ہوکے کہا کہ ای کافر ناہنجار و بدکار کے بیٹے قسم ہی اللہ کی کہ مین تجھ پر غلبہ پاؤنگی
تو تیرے سر کے بیچ کہ اس چوب سے گاڑ دونگی قسم ہی خدا تعالی کی کہ مین اسبات پر راضی نہین کہ تجھ کو اپنے بکریون اور اونٹون کا چرواہا
بناؤن کہ تو اس کام کا بھی قابل نہین پس تو ہمارا کفو کیونکر ہو سکیگا - بطرس نے یہہ کلام سنکے غصے ہوا اور اپنی قوم کو جنگ کے
برانگیختہ کیا اور کہا کہ اس سے زیادہ کونسی بات شرم کی ہوگی کہ عورتین تم پر غالب ہو جاوین - یہہ بات سنکے اسکی قوم نے ایک
سخت حملہ کیا اور ان بی بیون نے معرکے سے قدم پیچھے نہین ہٹایا اور سخت لڑائی کرتی تھین کہ ایسے مین خالد بھی مع لشکر پہنچے
ضرار بطرس کی طرف متوجہ ہوے - اس کافر نے کہا کہ ای عربی تمہاری بہن کو لے لو اور تم کو مبارک ہو یہہ بولکے بھاگنے لگا -
ضرار نے اسکا پیچھا کیا خولہ بھی اپنے بھائی کے ہمراہ تھین جب ضرار اسکے قریب ہوے اسکے سینے پر نیزہ چلایا اور خولہ اسکے گھوڑے
کے پیرون پر چوب سے مارا اسکا گھوڑا جھکا وہ دشمن خدا گر پڑا آگے ضرار اسکے پیچھے تھے اسکی کمر پر ایک ایسا نیزہ مارا کہ وہ کافر
مر گیا ضرار نے اسی روز تیس کافر فرنگ مار ڈالا پس رومی لوگ جب بھاگنے لگے اہل اسلام دمشق تک انکا پیچھا کیا پھر دمشق تک انمین
کوئی زندہ نہ بچا جب یہہ فتح و نصرت حاصل ہوئی انکا مال اور ہتھیار اور گھوڑے وغیرہ بہت سی غنیمت ہاتھ آئی پھر ضرار نے بطرس کا
سر اپنے نیزے پر چڑھایا - اور خالد نے لشکر اسلام کو ہمراہ لیکے ابو عبیدہ کی طرف کوچ کیا جب مسلمان لشکر ابو عبیدہ کے قریب پہنچے
تکبیرون کی آوازین بلند کین ہر دو لشکر کے مجاہدین نے ایک دوسرے کو سلام کیا لشکر ابو عبیدہ کے لوگ قیدی بی بیون کی رہائی
اور کافرونکی تباہی اور اپنے بھائیون کی فتح مندی سنکے بہت خوش ہوے اور مبارکباد دیا - پھر خالد نے حکم کیا کہ بولس کو
حاضر کرین جب وہ حاضر ہوا اسکو اسلام کی طرف دعوت کی اسنے قبول نہ کیا خالد نے کہا کہ اسلام قبول کر ورنہ تیرے بھائی کے
ساتھ جو معاملہ ہوا وہی معاملہ تیرے ساتھ کیا جاویگا - اسنے پوچھا کہ وہ کیا معاملہ ہی - خالد نے اسکے بھائی کا سر منگا کے بتلایا

بولنے کہا کہ میرے بھائی کے بعد میرے جینے مین کچھ لطف نہین تب اسوقت خالد کے حکم سے مسیب بن نجبہ نے اسکو قتل کیا

**جمع آنا افواج اسلام کا چوطرف سے مقام اجنادین پر اور سخت جنگ کرنا رومیون کے ساتھ اور مارا جانا وردان کا ۔ جو سردار تھا لشکر روم کا اور فتح پانی مسلمانونکو مدد الٰہی سے ۔** **واقدی** رح نے روایت کی ہی کہ جب خالد کے خطوط امرا اسلام کو پہنچے بلا توقف **شرحبیل بن حسنہ** بصرے سے اور **معاذ بن جبل** ارض حوران سے اور **یزید بن ابی سفیان** ارض بلقا سے اور **نعمان بن مقرن** تدمر سے اور **عمرو بن العاص** فلسطین سے اپنی فوجین لیکے نکلے اور حسن اتفاق یہہ ہوا کہ یہہ سب کے سب ایک ہی وقت مین اجنادین پر پہنچے ۔ اور سب مسلمان آپس مین ایک دوسرے کو سلام کیا اور لشکر کفار کے مقابلے مین اترے ۔

جب دوسرا دن آیا رومیون نے جنگ پر آمادہ ہوکے بر سر میدان آئے اور اپنے لشکر کی صفین باندھین سو نود [۹۰] صف ہوئین ہر صف مین ہزار [۱۰۰۰] سوار تھے وہ لشکر جملہ نود ہزار [۹۰۰۰۰] کا تھا ۔ پس خالد بھی اپنا لشکر لیکے معرکے مین آئے اور دشمن کے مقابل کھڑا کیا اور کہنے لگے کہ ای مسلمانو لشکر کفار کی کثرت کا کچھ اندیشہ مت کرو تائید غیبی کے امیدوار رہو پھر اس سے بڑا لشکر تم نہ دیکھوگے جب اللہ تعالی تمکو اسپر نصرت دے تو پھر کوئی انکی جگہہ پر آکے تم سے نہ لڑیگا ۔ وردان بھی اپنے لوگون سے کہا کہ دیکھو اس لشکر اسلام سے شکست اٹھاؤگے تو دے تمہارے شہر و بچے ہلاک ہوجاینگے اور تمہارے مردونکو مار ڈالینگے اور تمہاری عورتونکو پکڑ لینگے سو تم جنگ مین سختی کرو اور صلیب سے مدد چاہو وہ تمکو مدد دیگی ۔ وردان ناوان خیال خام پکایا یہہ نہ سمجھا کہ صلیب کے تین لکڑیون کے تیر ٹکڑے ہو جاینگے اور اسکے چاہنے مسلمانون کے کام آینگے ۔ جناب خالد نے مسلمانونکی طرف متوجہ ہوکے کہا کہ تم سے کون ہی کہ لشکر کفار کے قریب جاکے انکے صفوف اور تعداد پر نظر کرکے آوے ۔ ضرار کہا مین حاضر ہون ۔ خالد نے کہا ہان یہہ کام تمہین سے ہوویگا لاکن بہت ہوشیار رہو انکو دشمنون سے بچاؤ اور تنہا کفار پر حملہ کرنیکا خیال مت کرو ۔ پس ضرار اپنا گھوڑا دوڑایا اور لشکر دشمن کے نزدیک جا پہنچا ۔ خوب ملاحظہ کیا تو رومیون کے خیمے کھڑے ہوے اور انکے خود اور ڈہال چمک رہے تھے ۔ وردان جو مسلمانون کی لشکر کی طرف دیکھ رہا تھا دفعۃً ضرار پر اسکی نظر پڑی سو کہنے لگا کہ یہہ سوار مسلمانون کے سردارون سے معلوم ہوتا ہی ۔ پس تمہارے سے کون ہی کہ اسکو پکڑکے میرے پاس لے آوے یہہ سنکے رومیونسے تیس سوار نکلے ضرار انکو دیکھ کے پیٹھ پھیری سوارون نے سمجھا کہ ضرار ڈر کے فرار کرتے ہین سو انکا پیچھا کیا ضرار کا مطلب یہہ تھا کہ انکو انکے لشکر سے دور ڈال کے اپنا کام کرے پس جب وے اپنے لشکر سے دور ہو ضرار اپنے گھوڑے کو انکی طرف پھیرا اور انکے ایک سوار کو نیزے سے مار کے زمین پر گرا دیا تب ان سوارونکو انکا رعب ہوا سو بھاگنے لگے ضرار نے انکا پیچھا کیا اور ایک ایک کو مارنے لگے ایسا ہی انکے انیس [۱۹] سوار کو مار ڈالا ۔ جب لشکر روم کے قریب پہنچے اپنے گھوڑے کو پھیرا اور بجلی کے مانند آکے اپنے لشکر مین داخل ہوا اور یہہ ماجرا خالد کی خدمت مین ظاہر کیا ۔ جناب خالد نے فرمایا کیا مین تمہین ان جرأت سے منع نہین کیا تھا ضرار کہا ای سردار ان کافرون نے میرا پیچھا کیا مین اللہ تعالی سے خوف کیا اور سمجھا کہ کافرون سے بھاگون اور انکے ساتھ اپنی کوشش نکرون تو اللہ کے پاس ماخوذ ہونگا پس اللہ نے میری تائید کی واللہ اگر مجھے تمہاری ملامت کا خوف نہوتا انکے کل لشکر پر حملہ کیا ہوتا اور جان لیجئے کہ رومیون کا یہہ سب لشکر ہمارے واسطے غنیمت ہی ۔ اس تقریر کے بعد

خالد نے اپنے لشکر کا میمنہ اور میسرہ ٹھیرایا۔ اور یزید بن ابی سفیان کے ساتھ چار ہزار سوار دیکے لشکر کے پیچھے زنان و اطفال کی حفاظت پر مقرر
کیا بعضی عورتیں جنکے بہادر ہونیکا شہرہ تھا اُن میں سے عفیرہ بنت غفار اور ام ابان بنت عتبہ بن ربیعہ تھیں یہ بی بی
نئی عروس تھیں اسی ہفتہ میں انکا نکاح ہوا تھا ابھی انکے ہاتھوں سے مہندی کا رنگ اور انکے سر و تن سے عطر کی خوشبو نہیں گئی تھی اور
خولہ بنت الازور جو ضرار کی بہن تھیں اور مزروعہ بنت عملوق اور سلمی بنت زارع بن عروہ
اور لبنا بنت سوار اور سلمی بنت النعمان انکے سوا اور بھی عورتیں تھیں جنکی شجاعت اور پیش قدمی مشہور تھی
خالد نے ان بی بیوں کی طرف متوجہ ہوکے کہا کہ اے آزادہ دختران تم نے وہ کام کیا ہے کہ جس سے خدا و رسول اور مسلمان تم سے خوش ہیں
اور تمہارا ذکر باقی رہیگا اب جان لیجیو کہ بہشت کے دروازے تمہارے واسطے کھولے گئے ہیں اور دوزخ کی آگ تمہارے دشمنوں کیلئے
سلگائی گئی ہے۔ تم ثابت قدم رہو اور صبر کرو اگر رومیوں کی کوئی گروہ تم پر حملہ کرے تم بھی ایسے لڑو۔ خالد کا یہ کلام سنکے ہر ایک نے
اپنی شجاعت ظاہر کی اور دلیری کرنے لگی کہ اے امیر ہمیں اپنے لشکر کے آگے رکھیں تو دیکھیو کہ راہ خدا میں کیسے اول تیر و تلوار چلاتی ہیں اور
اپنی جان عزیز نثار کرتی ہیں خالد کو انکے کلام سے بہت ہی خوشی حاصل ہوئی اور انکے حق میں دعا کی۔ اور اپنے لشکر کی صفیں آراستہ کیں اور
مجاہدین کو جہاد کی ترغیب دی اور شہادت کی فضیلت بیان کی اور سب لشکر کو ہمراہ لئے ہوئے آہستہ آہستہ دشمنوں کی طرف چلے
جب وردان نے انکو دیکھا وہ بھی اپنے لشکر کو لیکے آگے بڑھا اور اسکا لشکر کثرت کے سبب اس بیابان کے طول و عرض کو گھیر لیا اور اسکے
لشکر کے آگے بہت سی صلیبیں اور نشان اٹھائے ہوئے تھے اور کفار کلمۂ کفر سے اپنی آوازیں بلند کرتے تھے جب ہر دو لشکر قریب ہوئے
معاذ بن جبل پکار کے کہنے لگے اے مسلمانو تحقیق بہشت آراستہ کی گئی اور دوزخ کا دروازہ بند کیا گیا ہے اور ملائک قریب اور
حوریں آراستہ ہوئی ہیں پس تمکو بشارت ہو حیات جاودانی کی اور یہ آیت قرآن تلاوت کی اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰی مِنَ
الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ترجمہ یعنے مقرر اللہ نے
خرید کیا مسلمانوں سے جانوں کو انکے اور مالوں کو انکے اس بات پر کہ مقرر انکو جنت ہے جنگ کرتے ہیں وے مومن خدا کی راہ
میں پس ضرار نے خالد سے پروانگی لیکے پہلے دشمنوں پر حملہ کیا ایک ہی حملے میں رومیوں کے بیس پیدل اور سواروں سے تیس شخص کو
مار ڈالا ہر چند رومیوں نے انکی طرف تیر اور پتھر پھینکا لیکن اس شیر مرد ضرار کو ضرر نہ پہنچا کفار انکی جوانمردی اور معرکہ آرائی دیکھکے نہایت
حیران تھے وردان نے پوچھا کہ یہ کون سوار ہے لوگوں نے کہا یہ ضرار ہے وردان نے ایک ٹھنڈی سانس بھرکے کہا کہ یہی ہے قاتل
میرے بیٹے کا پس تم سے کون شخص ہے کہ میرا بدلا اس سے لے وہ میرے سے جو کچھ مانگے میں دونگا۔ یہ بات سنکے ایک مرد جنگی
بڑا جنگ آزمودہ اور طبریہ کا حاکم تھا کہنے لگا کہ اے وردان تیرا بدلا اس سے میں لیتا ہوں اسے گرفتار کرکے لاتا ہوں یہ نہ سمجھا
کہ اب پنجۂ اجل میں پھنستا ہوں اور ضرار کے ہاتھ سے فی النار ہوتا ہوں غرض گھوڑا بڑھا کے ضرار پر حملہ کیا ہر دو میں نیزہ بازی
تین گھڑی سے زیادہ ہوئی آخر ضرار نے ایک نیزہ مارکے اسکے زرہ کو پھاڑ ڈالا اور وہ بیہوش گرکے مرگیا اور داخل دوزخ ہوا یہ
حال دیکھکے وردان بہت دل تنگ ہوا اور کہنے لگا کہ اسکے مقابلے کے واسطے میرے سوا کوئی نہیں اپنی زرہ پہنی اور ہتھیار

موثی

موتیون کی زرہ بھی ڈالی اور اپنے سر پر تاج بھی رکھ لیا تا اپنا دبدبہ ظاہر کرے پس عربی گھوڑے پر سوار ہوا ایسے مین
اصطیفان جو عمان کا حاکم تھا پیش آکے کہنے لگا کہ اے ضرار ضرار سے تیرا بدلہ مین لیتا ہون آیا تو اپنی بیٹی کو میرے ساتھ
نکاح کردیگا۔ وردان کہا وہ تیرے ہی واسطے ہی پس اصطیفان بڑی دلیری سے شعلۂ آگ کے مانند نکلا اور ضرار کے مقابل کھڑا ہوا
اسوقت ایک سونیکی صلیب کہ جسکو روپے کی زنجیر لگی تھی اسکے گلے مین پڑی ہوی تھی اور وہ اسکو چوم رہا تھا پس ایک دوسرے
پر حملہ کیا اور دیر تک بڑی سختی سے لڑے یہان تک کہ آفتاب گرم ہوا اور ہر دو سوار پسینہ پسینہ ہوئے اور انکے گھوڑے بھی تھک گئے
تب ضرار اپنے گھوڑے کی طرف خطاب کرکے کہنے لگا کہ ایک گھوڑے میرے ساتھہ مضبوطی اور چالاکی کر نہین تو حضرت جناب رسالتماب
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ شریف کے پاس تیری شکایت کرونگا یہہ بات سنتے ہی انکے گھوڑے نے ہنہنانے لگا ضرار کا
وہ خطاب جو اپنے گھوڑے کو کیا اور گھوڑے نے جو ہنہنایا لوگون نے سن لیا۔ ایسے مین لشکر روم سے اصطیفان کا غلام ایک کوتل
گھوڑا لیکے نکلا تا اصطیفان کو دے جب ضرار کی نظر اسپر پڑی جلد آگے بڑھکے اسکے غلام کو نیزے سے مار ڈالا اور اسکے گھوڑے
پر سوار ہوکے اپنے گھوڑے کو لشکر اسلام کی طرف چھوڑ دیا۔ اصطیفان یہہ حال دیکھ کے گھبرایا اور ضرار کے ہاتھہ سے اپنا مارا جانا
یقین کرلیا۔ اور وردان اسکو قریب الہلاک دیکھ کے اسکی مدد کے لئے دس سوار کہ جنکے پیرون مین لوہے کے موزے اور انکے
بازو بھی لوہے کے تھے اور انکے ہاتون مین لوہے کے عمود تھے اپنے ہمراہ لئے ہوئے نکلا۔ اصطیفان جو گھبرایا تھا اپنی قوم کو دیکھتے ہی
پھر اسکا دل مضبوط ہوا جناب خالد نے جب یہہ حال دیکھا آپ بھی دس سوار اپنے ہمراہ لئے ہوئے ضرار کی اعانت کے لئے معرکے مین آپہنچے
اور ہر ایک مومن ہر ایک کافر کی طرف متوجہ ہوا اور خالد تو وردان کے درپی تھے اور ضرار اصطیفان سے لڑ رہے تھے آخر جب اپنا
نیزہ چلایا اصطیفان پھر گھبرایا اور آپکو اپنے گھوڑے سے گرا کے بھاگنے لگا ضرار بھی گھوڑے سے اترکے اسکا پیچھا کیا اور اس تک
پہنچگئے اور ہر دو ملکے کشتی کی وہ دشمن خدا ایک پہاڑ کے مانند اور ضرار دبلے پتلے تھے اللہ نے انکو قوت دیا آخر اسکو اپنے ہاتون
اٹھا لیا اور زمین پر پٹک مارا اسنے چلانے لگا پھر اسکے سینے پر چڑھکے اپنی تلوار سے ایسا مارا کہ سینے سے حلق تک پھاڑ دیا اور
اسکا سر کاٹ لیا اور تکبیر کہی مسلمان بھی انکے ساتھہ تکبیر کہنے لگے اور ہر فریق ایک دوسرے پر حملہ کیا اس دن بڑی سخت لڑائی ہوی
یہان تک کہ وقت عصر کا قریب ہوا اس جنگ مین رومیون سے تین ہزار آدمی کے قریب مارے گئے اور انکے بڑے بڑے سردار بھی مقتول
ہوئے کہتے ہین کہ رومیون سے سپاہی تین ہزار کے قریب اور بہت سے سردار اور دس بادشاہ مارے گئے چنانچہ وے یے ہین مارکس
عمان کا حاکم **مرقس** حضنین ودیر ایوب کا حاکم **دمدرز** اور جولان کہف وذقیم کا حاکم **لاون** جبل السواد کا حاکم **مرزعواز**
غزہ اور عسقلان کا حاکم **نجا** جلجول کا حاکم **جرقیاس** یافا اور رملہ کا حاکم **مرلوتیس** ارض بلقا کا حاکم **کورک**
نابلس کا حاکم اور عوانیہ کا حاکم کہ جسکا نام معلوم نہین اور مسلمانون سے بتیس ۳۲ مجاہد شہید ہوے رضی اللہ عنہم اجمعین۔ جب ہر دو لشکر
اپنی اپنی جگہہ پر لوٹ آئے۔ اس روز وردان کو بڑا ہی رعب ہوا اپنے لوگون سے کہنے لگا تم لوگ خدا تعالی کے نافرمان ہو
اور مسلمان اللہ تعالی کے اور اپنے پیغمبر کے بڑے فرمانبردار ہین اسیواسطے وے تم پر غالب آتے ہین اور تمہاری عورت بچونکو پکڑ لیا ہی

سنتے ہی کوئی سوچ باقی نہ رہا مگر قابو نہ پایکے رو دیا اور کہنے لگا کہ ہم عرب کو کچھ نہ سمجھتے تھے جب تک اپنا بدلہ نہ لینگے وردو
سنکے بہت خوش ہوا اور اپنی قوم کے بطارقہ کو بلوا کے مشورت کی تب ایک شخص نے کہنے لگا کہ ای سردار تو ان لوگوں
کا مقاومت کر کیا تو نہیں سکتا ہی کہ لشکر عرب سے ایک ایک شخص جیسے ویسے تب لشکر پر حملہ کرتا ہی اور ہماری کثرت کا کچھ پروا
اور جب جنگ ہوتا ہے چند لوگوں کو مار ڈالتے ہیں پھر تا ہی پس اب تدبیر یہی ہی کہ کسی مکر و حیلے سے تو انکے سردار تک پہنچ
اور اپنے لشکر سے چند بہادر لوگوں کو کمینگاہ میں پوشیدہ رکھے اور تو انکے سردار سے باتیں کرتا کی تا اسکی گردن پکڑ لیوے
لوگوں کو پکارے تا وے کمینگاہ سے جلد آویں اور انکے سردار کو قتل کریں جب سردار مارا جاوے عرب متفرق
پھر جنگ نہ کر سکینگے۔ وردان یہہ تدبیر پسند کی اور خوش ہوا۔ داؤد نصرانی کو جو حمص کا رہنے والا تھا بلا
ماجرا اس سے ظاہر کرکے بولا کہ تو سردار عرب کے پاس جا کر یہہ پیام پہنچا دے کہ کل جنگ موقوف کرے اور کسیکو ہمراہ
ایک مقام پر آوے میں بھی تنہا آتا ہوں پس ہم ہر دو ملکے باتیں کریں اور صورت صلح کی ٹھہرا دیں۔ داؤد
ای وردان باغی اور فریب کار ہمیشہ خوار و زیان کار رہتا ہی پس تجھکو چاہئے کہ اُنسے جنگ کرے یا راستی سے صلح
وردان نہیں مانا اور غصہ ہو کے کہا کہ میں تجھ سے مشورہ نہیں کیا بلکہ حکم کرتا ہوں کہ میرا پیام پہنچا دے پس تب
داؤد گیا اور لشکر عرب کے پاس جا کے پکارا کہ سردار کون ہی [illegible] وردان کا پیام لایا ہوں یہہ سنکے خالد
اور اسکا یہہ پیام سنکے دیر تک سوچ میں رہے پس جواب دیا کہ اگر وردان اس بات میں سچا ہو اور کچھ مکر و فریب کا
ہو تو قسم ہی خدائے عالم الغیب کی کہ اس بدی کی شامت اسی پر پھیریگی یقین جاننے کہ وہ اور اسکی قوم ہلاک ہو جاویگی
اگر وہ اپنے قول میں سچا ہو میں نے مصالحہ اسوقت کرونگا کہ وہ اسلام لاوے یا جزیہ گذار ہووے اور اسکے سوا اسنے مال کثیر دینے
کی جو طمع بتلایا ہی میں نہ لونگا مگر بطور جزیہ کے۔ داؤد پر یہہ کلام گران گذرا اور کہا کہ ای امیر تمہاری خواہش کے موافق
مصالحہ ہوگا یہہ کہکے خالد سے رخصت لی اور اپنے لشکر کی طرف سدھارا لاکن اسکے وہیں جب خالد کا رعب بھر گیا تھا اُسکی
صولت سے ڈر گیا اور اپنے وہیں کہنے لگا کہ قسم ہی خدا کی یہہ عربی اپنے قول میں سچا ہی اور یقین ہی کہ وردان مارا جائیگا
اور اسکی قوم بھی ماری جائیگی پس یہی بہتر ہی کہ میں وردان کا فریب ظاہر کردوں اور اس سردار عرب سے اپنے لئے اور اپنے
اہل و عیال کے واسطے امان لوں یہہ سوچ کے پھر لشکر عرب کی طرف آیا اور خالد سے عرض کی کہ میں نے ایک بات فراموش کی تھی خالد نے
پوچھا وہ کیا ہی داؤد نے کہا کہ وردان نے ایسے فریب کا ارادہ کیا ہی تم ہوشیار رہیو مجھے اور میرے لڑکوں کو امان دیجیو۔ خالد
فرمایا کہ میں نے تجھکو اور تیرے اہل و عیال کو اور تیرے مال کو امان دیا ہی۔ پھر پوچھا کہ وردان کمینگاہ کس جگہہ کو ٹھہرایا ہی
داؤد نے کہا وہ جگہہ اسکے لشکر کے داہنی جانب ایک ٹیلے کے نزدیک ہی خالد نے کہا اچھا اب تو جاکے وردان سے کہدے
کہ اسکا پیام کو میں نے قبول کیا ہی۔ پس داؤد رخصت ہوا اور جلد جاکے خبر دی وردان سنکے بہت خوش ہوا اور کہا
کہ اب صلیب مجھے فتح دیگی اور اسیوقت اپنے لشکر سے دس بہادر دلیروں کو بلوا کے تاکید کی کہ تم با ہتھیار پیدل فلان مقام میں جاکے

پوشیدہ رہو جب رات گذر جائیگی طلوع آفتاب کے بعد مین سردار عرب کو پکڑ لونگا اور تمکو پکارونگا تو تم جلد آکے اسکا کام تمام کردو۔ اور خالد
جب وداؤ کو رخصت کرکے اپنے لشکر مین آئے اول ابوعبیدہ سے ملاقات ہوی انہون نے خالد کو ہنستے ہوے دیکھا اور کہا ای اباسلیمان
اللہ تعالی ہمیشہ تمکو ہنستے ہی رکھے کیا حال ہی بیان کیجیو خالد نے حقیقت حال ظاہر کی ابوعبیدہ نے پوچھا پھر تمہارا کیا ارادہ ہی خالد نے کہا
کہ مین اکیلا جانا چہتا ہون ابوعبیدہ نے کہا واللہ اگرچہ ان سبکے لئے تم ہی کافی ہو لاکن تم اکیلے مت جاؤ اللہ تعالی نے فرماتا ہی وَاَعِدُّوا
لَهُمْ مَا اسْتَطَعْتُمْ مِنْ قُوَّةٍ وَمِنْ رِبَاطِ الْخَيْلِ تُرْهِبُونَ بِهِ عَدُوَّ اللهِ وَعَدُوَّكُمْ ترجمہ یعنے آمادہ
کرو تم ای مسلمانو جو سکتے ہو قوۃ سے یعنے جنگ کے ساز و برگ سے ۔ اور باندہے ہوے گھوڑون سے ۔ تا ڈراؤ تم اس سے دشمنونکو اللہ
کے اور دشمنونکو تمہارے ۔ اور تمہارے مقابلے مین اسنے جو دس آدمی کو آمادہ کیا ہی تم بھی دس غازیونکو آمادہ کرکے کمین گاہ مین رکھو
جب وہ اپنے لوگونکو پکاریگا تم بھی اپنے بہادرون کو پکارو اور ہم بھی سب گھوڑون پر سوار اور آمادہ جنگ و پیکار رہینگے تم جب
اس دشمن خدا کے کام سے فارغ ہوجاینگے ہم بھی سب کے سب لشکر کفار پر حملہ کرینگے اور ہم اللہ تعالی سے نصرت کے امیدوار ہین۔ خالد
نے کہا کہ مین تمہاری راے کا خلاف نکرونگا ۔ پس خالد اپنے لشکر سے ان دس جوانمردونکو اختیار کیا رافع بن عمیرۃ الطائی
اور مسیب بن نجبۃ الفزاری اور معاذ ابن جبل اور سعید بن زید بن عمرو بن نفیل العدوی
اور سعید بن عامر بن حریج ۔ اور ابان بن عثمان بن سعید ۔ اور قیس بن ہبیرہ ۔ اور زرو بن
سعید البیاضی ۔ اور عدی بن حاتم طائی اور ان دس غازیون پر وردان کا فریب ظاہر کرکے حکم کیا تم اسی
کمین گاہ کے پاس جاکے شب گذارو اور علی الصباح جب وردان اور مین ایک جاے پر ملین اور تمکو پکارون تو دوڑتے آئیو۔
اسکی قوم کے دس شخص جب کمین گاہ سے آوین تم بھی ایک ایک کا مقابلہ کرو اور مین وردان کا مقابلہ کرتا ہون اللہ تعالی
چاہا تو مین اسکے واسطے بس ہون۔ ضرار کہا ای سردار مجھے اس بات کا خوف ہی کہ اسکی قوم تمکو اپنے سردار سے باز رکھین اور
تمہاری طرف متوجہ ہوجاوین اسلئے میری راے یہہ ہی کہ ہم لوگ ابہی انکی کمین گاہ مین جا پہنچین اگر انکو سوتے ہوے پاوین بین
انکو قتل کر دیکے انکی جگہہ پر ہم پوشیدہ بیٹھین اور جسوقت وردان اپنے لوگونکو پکارے ہم دوڑتے ہوے آکے اسکا کام تمام کرین
خالد یہہ بات سنکے ہنسے اور کہا کہ اگر ممکن ہو ویسا ہی کرو اور اس جماعت پر تم سردار ہو مین اللہ تعالی سے امید رکھتا ہون کہ
تمہاری مراد کو پہنچاوے ۔ پس یہہ جماعت خالد کو اور سب مسلمانونکو سلام کیا اور انسے دعا چاہی اور اپنے ہاتون مین تروارین لئی
ہوین روانہ ہوے اسوقت رات سے تہائی گذری تھی۔ پس ضرار جب اس مقام کے نزدیک جا پہنچے اپنے ساتھیون کو ٹھہرا دیکے آپ
اکیلے کمین گاہ مین جاکے دیکھا کہ وے دس شخص جو اس روز جنگ کی مشقت کھینچی تھی ہرے ماندے بیفکر سو گئے ہین یہہ دیکھکے لوٹ آئے
اور اپنے ساتھیونکو بشارت دی ؎ شکر خدا کہ از مدد بخت کارساز ٭ ہر چیکہ خواستم زخدا میسرم ٭ پس کہنے لگا یارو وے
دس آدمی سوتے ہین اب تم بہت آہستہ چلو تا ہمارے پاؤن کی آواز سے انمین کوی بیدار نہووے اور دوسرونکو نہ جگاوے تم مین سے ہر ایک
غازی انکے ہر ایک شخص کو مار ڈالنے لاکن چاہئے کہ تروارونکی مار ایک ہی ہو۔ پس سبھون نے خوش ہوکے اپنی تروارین علم کین اور
آہستہ کمین گاہ مین جاکے ایک ہی وقت انکی گردنون پر ضرب کیا اور انکے بدن کو ٹکڑے ٹکڑے کر دیا ضرار کہنے لگے الحمد للہ یہہ پہلی
فتح ہی پھر سب غازیون نے تمام شب شکر الہی مین گذرانی اور اس سے مدد مانگتے رہے جب صبح ہوی نماز سے فارغ ہوکے اپنے کپڑے

امادے اور ان متمول لوگوں نے سونے کے کپڑے پہرنے اور انکی نخشین پوشیدہ کر دین اور با ہتھیار اور کشور کار کے امیدوار بیٹھے رہے ۔
**واقدی** رح نے روایت کی ہی کہ جب صبح ہوی خالد نے سب مسلمانوں کو ساتھ لیکے نماز پڑہی اور اپنے لشکر کو بصورت قرآنی
کے ترتیب کیا اور اسیطرح رومیون کا لشکر بھی آمادہ ہوا ایسے مین لشکر روم سے ایک سوار نکلا اور کہنے لگا ای گروہ عرب کیا تم نے
بدعہدی کی کہان ہی وہ معاہدہ جو کل تمہارے اور ہمارے درمیان قرار پایا ۔ تب خالد اپنے لشکر سے نکلے اور کہا ہمارا طریقہ غدر اور
بیوفائی کا نہین ۔ تب وہ سوار کہا کہ وردان نے وفا سے عہد چاہا ہی ۔ خالد نے فرمایا کہ مین حاضر ہون تب اس سوار نے جاکے
خبر دی وردان بہت خوش ہوا اندر ہین لی اور اپنی نمایش کے واسطے جڑاو کی گردن بند اور سر بند اور تاج سے آراستہ ہوکے
ایک استر پر چڑہا ہوا نکلا ۔ اور خالد بھی اپنے گھوڑے پر سوار ہوکے نکلے اور اس دشمن خدا کو دیکھ کے کہنے لگے کہ اللہ تعالی چاہا تو
اسکی زیب و زینت کا یہ سامان مسلمانون کی غنیمت ہی ۔ غرض جب ہر دو اپنے قرارگاہ پر پہنچے اپنے مرکبون سے اترے اور ایک
دوسرے کے روبرو بیٹھے جناب خالد نے فرمایا کہ تو جو چاہتا ہی بیان کر لیکن حق و راستی کو پیش نظر رکھ اور یہ بھی جانے کہ تو اس شخص کے
روبرو بیٹھا ہی کہ وہ کیسے مکر و فریب کا کچھ پروا نہین کرتا ہی ۔ وردان کہا کہ تم کیا چاہتے ہو بیان کرو کہ تمہارے ہمارے درمیان
معاملہ نزدیک پہنچا ہی اور لوگون کی خونریزی سے ہاتھ رکھو ۔ اور اگر تم دنیا کی کوی چیز چاہتے ہین تو مین بخل نکرونگا بطور صدقے
اور خیرات کے دونگا کیونکہ ہمارے پاس کوی گروہ تمہارے سے زیادہ ضعیف نہین ہی تم لوگ ملک حجاز کے رہنے والے
برہنگی اور لاغری کے مارے ترسے ہوے ہو پس جو کچھ منظور ہو لو اور ہمارے سے تھوڑے پر اکتفا کرو ۔ جب حضرت خالد نے اس طرح کا یہ
بیہودہ کلام سنا کہنے لگے ای کتے نصرانیہ کے مقرر خدا عزوجل نے ہمکو تمہارے صدقے و خیرات سے بے پروا کر دیا ہی اور تمہاری جورو ئین
ہم پر حلال ہوئین جب تک کہ تم کلمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ کا اقرار کرین اگر تم ایمان نہین لاتے ہو تو ہر شخص کی طرف
سے جزیہ دیا کرو اس صورت مین تم خوار و ذلیل رہین ۔ اگر اس سے بھی انکار ہی تمہارے اور ہمارے درمیان حاکم تلوار ہی اللہ تعالی
جسکو چاہے گا مدد دیگا ۔ واللہ ہمکو صلح سے لڑائی کی خواہش زیادہ ہی اور تو نے ہماری گروہ کا ضعف جو بیان کیا واللہ تم لوگ
ہمارے پاس مثل کتون کے ہو کہ ہمارا ایک شخص تمہارے ایک ہزار آدمی کو ضعیف جانتا ہی اور تیری یہ گفتگو صلح کی نہین بلکہ
فساد کی ہی اگر تیری گفتگو اس طرح سے ہی کہ مین اکیلا ہون اور اپنی قوم سے جدا ہون تو جو ارادہ رکھتا ہی سو کر انشاء اللہ
تعالی مین تیرے واسطے کافی ہون ۔ وردان نے خالد کا یہ کلام سنتے ہی اٹھا اور اچک کر انکے دونو بازو پکڑ لئے خالد بھی
زور کرکے اپنے بازو چھوڑا لئے اور اسکے بازو پکڑ لئے اور ہر دو گتھے اور ایک کو دوسرے نے لپیٹ لیا تب اس دشمن خدا نے
اپنی قوم کو پکارا کہ جلدی آو کہ صلیب نے میری مدد کی ہی سردار عرب میری قابو مین آگیا ہی ابھی یہ کلام تمام ہونے نہین پایا تھا
کہ ضرار اپنی جماعت لئے ہوے دوڑے اس دشمن خدا نے سمجھا کہ اپنی قوم ہی جب ضرار اپنی تلوار کو جنبش دیتے ہوے اور شیر کے
مانند حملہ کرتے ہوے نزدیک آ پہنچے وردان کا حال متغیر ہوگیا ۔ ضرار کہنے لگے ای دشمن خدا تیرا وہ مکر و فریب کہان گیا
جو اصحاب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ کرنا چاہتا تھا پھر ضرار کے ہمراہی لوگ بھی تلوارین چمکاتے ہوے جب
اسکو تنگ گھیر لیا خالد نے فرمایا کہ اسکے مارنے مین جلدی نکرو جب تک مین حکم نہ دون ۔ وردان کے ہاتھ پاؤن لرزہ پیدا ہوا
سو زمین پر گر پڑا اور اپنی انگلی سے اشارہ کرتا تھا اور امان امان پکارتا تھا خالد کہا کہ امان اسکو دی جاتی ہی جو امان کا

مستحق ہو اور تو تو مکر و فریب کرنا چاہتا ہو واللہ خیر الماکرین پس ضرار جب جناب خالد کا یہہ کلام سنا اسکو مہلت نہ دی اپنی تروار چلا
اور اسکے ہمراہی مجاہدین بھی اپنی ترواروں سے اسکو پارہ پارہ کر دیا اور اسکا سر کاٹ کے خالد اپنی تروار کی نوک پر لیکے تکبیر کہتے
ہوئے چلے روم کے لشکر والون نے دور سے دیکھہ کے سمجھا کہ وہ سر خالد کا ہی اور مارے خوشی کے کودنے اور تالیان بجانے
لگے اور لشکر اسلام کے مجاہدین سے بعضے دلگیر ہوئے اور دعا کرنے لگے جب خالد نزدیک آئے ہر دو لشکر کے درمیان کھڑے رہے
اور بلند آواز سے کہا ای رومیو یہہ سر تمہارے سردار وردان کا ہی مین خالد بن ولید صحابی ہون رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کا۔ پس اسکا سر ناپاک انکے روبرو پھینک دیا اور تکبیر کہتا ہوا حملہ کیا انکے پیچھے ضرار اور انکے ہمراہی
لوگ بھی چلے گئے اور انکے پیچھے ابو عبیدہ بھی سب لشکر لئے ہوئے تکبیر کہتے ہوئے چلے گئے۔ جب رومیون نے اپنے
سردار کا سر دیکھا انکو یقین ہو چکا کہ عرب کے ہاتھ سے ہم نہین بچینگے پس پیٹھ پھیر کے بھاگنے لگے اور مجاہدین اسلام
انکا پیچھا کرکے صبح سے عصر تک مارتے تھے روم کا لشکر جو نوے ہزار کا تھا سوا انسے پچاس ہزار سے زیادہ مارے گئے او[ر]
باقی متفرق ہو کے بعضے قیساریہ اور بعضے دمشق کی طرف بھاگنے لگے ایسے مین ایک گرد و غبار ظاہر ہوئی پھر دیکھتے کیا ہ[ین]
کہ ایک لشکر آرہا ہی بعضون کو گمان ہوا شاید کہ ہرقل نے رومیون کے لئے مدد بھیجی ہی۔ جب نزدیک آپہنچا تو معلو[م]
ہوا کہ وہ لشکر اسلام ہی جو صدیق اکبر نے روانہ فرمایا ہی رومیون سے جو لوگ بھاگتے تھے راہ مین اس لشک[ر]
والون کو ملتے تھے تو بلا توقف ان کافرونکو قتل کرتے تھے پس کفار ہر دو طرف سے مارے گئے اور اس جنگ مین
رومیون کے سونے روپے کی صلیب اور زنجیرین اور انکا مال و متاع گھوڑے اور ہتھیار اسقدر مسلمانونکی لوٹ مین
آئے تھے کہ فتوحات شام سے کسی فتح مین بھی اتنا مال غنیمت مین نہ آیا تھا۔ خالد نے کہا کہ دمشق کی فتح حاصل ہونے تک مین
اسکی تقسیم کا حکم نکرونگا مین اللہ تعالی سے امید رکھتا ہون **واقدی** رح نے روایت کی ہی کہ یہہ اجنادین کا
جنگ چہارشنبہ کے دن جمادی الاول کی اٹھائیسوین سن ۱۳ تیرا ہجری مین تیرا روز آگے صدیق اکبر کی وفات سے واقع
ہوا۔ پھر دوسرے روز جو روز پنجشنبہ تھا خالد نے صدیق اکبر کے نام سے ایک نامہ اس فتح و نصرت کی بشارت مین لکھا اور
عبدالرحمن بن حمید الجمحی کے ہاتھہ مین دیکے حکم کیا کہ اسیوقت روانہ ہووے۔ پس عبدالرحمن نے اسیوقت وہ نامہ
لیکر مدینہ منورہ کی طرف روانہ ہوئے اور جناب خالد معہ لشکر دمشق کے جانب کوچ کیا۔ **واقدی** رح سے روایت
ہی کہ ابو بکر صدیق ہر روز اخبار شام کی تلاش مین ہمیشہ مدینہ طیبہ کے باہر آیا کرتے تھے پس ایام انتظار مین
عبدالرحمن جا پہنچے اور بعضے صحابہ نے پوچھا کہ ملک شام کی کیا خبر ہی انہون نے کہا کہ اللہ تعالی نے مسلمانونکو
فتح و نصرت دی یہہ بات سنتے ہی وے صحابہ جلد صدیق اکبر کی خدمت مین جاکر اس بشارت سے مبشر کیا حضرت ابو بکر
صدیق نے اسیوقت سجدہ شکر مین سر رکھا اور سجدہ دراز کیا یہان تک کہ عبدالرحمن آئے اور کہا **اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ**
**يَا خَلِيفَةَ رَسُولِ اللهِ** اب سر اٹھائے مقرر اللہ تعالی نے آپ کے آنکھین ٹھنڈی کین تب سجدے سے سر اٹھایا اور

انکے سلام کا جواب دیا اور بشارت نامہ کھولا تو ابوعبیدہ کے ہاتھ کا لکھا تھا سب مسلمانون کو پڑھکر سنایا
سب کے سب بہت خوش ہوئے اور شکر الٰہی بجالایا اور خالد کے حق مین دعا کی اور اس فتح کی خبر سنکے
شریفین اور اطراف و نواحی کے بہت سے بہادرون کو جہاد کی خواہش پیدا ہوئی سو چو طرف سے
ے یہان تک کہ مدینہ طیبہ مین سات ہزار کا لشکر جمع ہوا تب صدیق اکبر نے خالد کے مکتوب کا جواب
رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مہر سے اسکو مزین کرکے اسی قاصد کے ہاتھ سے روانہ
ور انکے بعد وہ سات ہزار کا لشکر ابوسفیان اور عمرو بن معدیکرب کے ساتھ دیکے دمشق کی طرف
بجا حکم کیا۔ **دمشق کا جنگ۔ واقدی** رح سے منقول ہی کہ جب خالد نے مقام
ین سے صدیق اکبر کی خدمت مین نامہ روانہ کرکے دمشق کے جانب کوچ کیا۔ اہل دمشق نے اپنے
نا ہزیمت اور اکثر دلیر لوگ معہ سردار مارے جانیکی حقیقت پھر خالد دمشق کی طرف متوجہ ہونیکی
ت اترنیکے بہت ہی گھبرائے۔ اور مقام اجنادین سے بھاگے ہوے لوگ اور اکثر دیہات کے [illegible]
بھی ان کے دمشق کے قلعے مین پناہ لی اور سامان جنگی بھی قلعے مین مہیا کیا۔ ایسے مین جناب خالد
لر جرار جا پہنچے دمشق والونکو اپنی ہلاکت یقین ہوچکی اور خالد نے دیر کے مقام پر نزول کیا جو
یہ [illegible] سے دمشق [illegible] کوس کی مسافت پر واقع ہی۔ اور ابوعبیدہ کو بلواکے کہا کہ تم
تو معلوم ہی کہ جب ہم لوگونے یہان سے کوچ کیا اس شہر والونے ہمارا پیچھا کرکے کیسی دغابازی کی
تم دروازہ جابیہ پر جاکے اترو اور اہل دمشق کے مکر و فریب سے بہت ہوشیار رہو۔ اور یزید بن
**سفیان** کو باب الصغیر پر۔ اور **شرجیل بن حسنہ** کو باب توما پر۔ اور **عمرو بن العاص**
سا الفرادیس پر۔ اور **قیس بن ہبیرہ** کو باب کیسان پر اترنیکا حکم کیا۔ اور باب [illegible]
پر لڑائی نہین ہوئی اسیواسطے عرب اسکا نام باب السلامت رکھا تھا۔ اور خود **خالد** دروازہ
شرقی پر نزول فرمایا۔ **واقدی** رح سے روایت ہی کہ ابوعبیدہ کے واسطے دروازہ جابیہ کے قریب
پوست طائفی کا ایک خیمہ کھڑا کیا گیا۔ اگرچہ لوٹ مین آئے ہوے ہزارون مکلف اور عمدہ خیمے حاضر
تھے لاکن انکو استعمال مین نہین لائیکی سب سے پہلا سبب یہہ کہ انکو دنیا کی شوکت اور تجمل سے بڑی
کراہت تھی دوسرا یہہ کہ کفار یہہ نہ سمجھین کہ اہل اسلام دنیا کی مال متاع کے واسطے جنگ کرتے ہین بلکہ
صحابہ کرام کی یہہ حالت تھی کہ بارش مین بھیگ جاتے لاکن لوٹ کے خیمون مین نہین رہتے تھے کہ
ان خیمون مین اللہ تعالی کا نام نہین لیا گیا تھا مگر شرک کے ساتھ نعوذ باللہ منہا۔ اور دوسرے
مجاہدین اصحاب سے بعضے ایسے تھے کہ تخم خرما دور برن مین پرو کے زرہ کی جاے پہن لیتے ہر حال مین

فقر کو دوست رکھتے تھے۔ غرض لشکر اسلام کے سرداروں نے جب ہر دروازے پر نزول کیا۔ اہل دمشق نے ارادہ مصمم کیا کہ جب تک
یہان تک آ رہے کہ اپنی قوم سے ایک شخص بھی باقی رہے اور اپنے زن و اطفال انکے ہاتھ لگنے نہ دے۔ پس قلعے پر چڑھکے تیر اور
پتھر سے جنگ کرنا شروع کیا۔ اہل اسلام بھی تیر و پتھر چلانے لگے یہان تک کہ ہر دو طرف بہت سے لوگ زخمی ہو گئے۔ ایسا ہی
ایک دروازہ شرقی پر جنگ ہو رہا تھا کہ ایسے مین عبدالرحمن بن حجمی نے مدینہ طیبہ سے ابوبکر صدیق کا نامہ لے پہنچا خالد بہت خوش
ہوئے اور غازیان اسلام کو یہہ خوشخبری سنادی کہ ابوسفیان اور عمرو بن معدیکرب کے ہمراہ مدینہ منورہ سے تمہاری مدد کو نو
ساتھ ہزار کا لشکر آتا ہی باب شرقی پر جو لشکر حاضر تھا اُسکے سب مجاہد بہت خوش ہوئے۔ اور اس روز شام تک لڑائی جاری
تھی جب رات ہوی ہر دو فریق اپنے اپنے مکان پر گئے اور مسلمانون کے لشکر کا ہر سردار اپنی فوج لیا ہوا ہر دروازے پر ٹھہرا
اور خالد نے ابوبکر صدیق کا مکتوب ہر دروازے پر روانہ کیا ہر سردار اپنی فوج کو پڑھ سنایا سب مسلمان بہت خوش ہوئے
اور تمام رات کو ہوشیار رہتے تاکہین کوی لشکر ہرقل کی طرف سے نہ آوے اور ضرار مع دو ہزار سوار قلعے کے اطراف پھرتے
تاکہین اہل دمشق ارادہ شب خون کا نکرین۔ اور دمشق کے عاقل اور دانشمندون نے جمع ہو کے **توما** کے پاس گئے جو اُنکی
ترا شجیع اور جوانمرد اور لڑائی کے فن مین بڑی مہارت رکھتا تھا اسی لئے ہرقل نے اسکو اپنی بیٹی دی تھی اور توما سے سب
احوال ظاہر کئے اور کہا کہ عرب سے مقابلے کی ہمکو طاقت نہی اب تو انسے مصالحہ کر یا ہرقل کو لکھ کے ہماری مدد کے لئے ایک لشکر
منگوا تو یہہ سنکے کہنے لگا کہ کل عرب سے مین مقابلہ کرتا ہون اور انکے سردار کو مار ڈالتا ہون تم خاطر جمع رہو جب صبح ہوی ۔
مسلمانون کا ہر سردار اپنی فوج کو لیکے نماز پڑھی اور سب فوجین جنگ پر آمادہ ہو گئین۔ اور توما بھی اپنا لشکر لیکے نکلا اور
نصرانیون مین جو ایک بڑا زاہد تھا وہ بھی اسدن اپنے مکان سے نکلا اور صلیب اعظم اسکے سر پہ تھی اور دروازہ توما کے برج پہ
اس صلیب کو لاکے کھڑا کیا اور نصرانیون کا ایک عالم اپنے ہاتھ مین انجیل لیا ہوا کھڑا تھا۔ توما نے صلیب کے قریب آیا اور انجیل کی ایک
ہاتھ پر رکھ کے کہنے لگا۔ آی اللہ مدد دے ہم مین سے اس شخص کو جو حق پر ہو اور تباہ کر ظالمونکو ہم نزدیکی چاہتے ہین تیری اس صلیب کے وسیلے
اور اسکے وسیلے سے جو سولی دیا گیا اور ظاہر کین اسنے نشانیان ربوبیت کی اور افعال لاہوتیہ کے اور وہ شخص قدیم ہی اور
ہمیشہ تیرے ساتھ ہی دنیا مین آیا پھر تیرے ساتھ لوٹ گیا غرض توما نے ایسے ہی کلمات کفر کہے اور اسکی قوم آمین کہتی تھی
شرجیل بن حسنہ اپنی فوج لیکر دروازہ توما پر جو کھڑے تھے اسکے یہ کلمات کفر سنتے ہی غضب مین آ گئے اور سب مسلمان اللہ تعالی
سے پناہ مانگی۔ شرجیل بن حسنہ کہا کہ ای دشمن خدا تو جھوٹھ کہتا ہی کیونکہ مثل عیسی علیہ السلام کی مثل اللہ تعالی کے نزدیک آدم
کی سی ہی کہ پیدا کیا اللہ تعالی نے انکو مٹی سے۔ زندہ رکھا انکو جب تک چاہا اور بلوا لیا انکو جب چاہا۔ پھر ہر دو فریق مین لڑائی
شروع ہوی شرجیل نے اسدن لڑائی مین بڑی سختی کی اس روز مسلمان گھوڑون پر سوار نہین تھے کیونکہ کفار قلعے کی بلندی پر
تھے اور تیر چلا رہے تھے انکو موقع قابو کا تھا جب اہل اسلام نیچے تھے ویسا موقع انکو نہ ملا تھا ان مجاہدون نے تیر و پتھر چلانے مین بڑی
ہی کوشش کی اور معرکے مین ثابت قدم رہے۔ اور بہت لوگ زخمی ہوئے انھین زخمیون سے ہین **ابان بن سعید بن**

العاص کو تیر زہر آلود کا زخم لگا انہون نے جلد اپنا عمامہ کھولکر زخم پر باندھ لیا جب لوگ انہین معرکے سے اٹھا لائے
اور زخم کھولکر دیکھنا چاہا ابان نے منع کیا اور فرمایا کہ اسکو کھولتے ہی میری جان نکلی جاتی ہی واللہ مین بارگاہ الٰہی سے جو چاہتا تھا
اللہ نے مجھکو دیا۔ لاکن مسلمانون نے انکا کہا نہ مانا عمامے کو کھولا ابھی عمامہ پورا نہین کھلا تھا کہ انہون نے اپنی آنکھ کو آسمان کی طرف
کی اور انگلی اٹھا کر کہا اَشْهَدُ اَنْ لَّا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ هٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُوْنَ
اور رحلت کی اللہ تعالیٰ اُن پر رحمت کرے۔ انکی بی بی اُم ابان بنت عتبہ بن ربیعہ نئی عروس تھین کہ جنگ اجنادین
کے روز انکا نکاح ہوا تھا ابھی انکے ہاتون سے مہندی کا رنگ اور بدن سے عطر کی خوشبو نہین گئی تھی جب اس بی بی نے
اپنے شوہر کی شہادت سنی بے اختیار معرکے کی طرف دوڑی بسبب درازی دامن کے اور مارے گھبراہٹ کے راہ مین ٹھوکرین
کھاتی تھین جب شوہر کی نعش کے پاس پہنچین صبر کیا اور کہا اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ اور زبان حال سے کہیں سہ
حیف در چشم زدن صحبت یار آخر شد روی گل سیر ندیدیم و بہار آخر شد پھر زبان قال سے عربی مین چند باتین جو کہین اسکا
خلاصہ ترجمہ یہہ ہی۔ گوارا اور مبارک ہو تمہین وے نعمتین جو اللہ نے تمکو عطا کین اور تم روانہ ہوے طرف جنت کی حورعین اور
بجانب ہمسایگی پروردگار کے ایسا پروردگار کہ جسنے ایک جا کیا تمکو اور ہمکو پھر جدا کر دیا اسنے۔ قسم ہی خدا تعالیٰ کی ہر آئینہ مین
جد و کوشش کرونگی یہان تک کہ تم سے آملون۔ کسواسطے کہ مین آرزومند اور مشتاق تمہاری ہون نہ آسودہ ہوی مین تم سے
اور نہ تم مجھ سے۔ لاکن اللہ تعالیٰ نہین چاہا۔ اور مجھکو تم سے نامراد رکھا۔ بس مین نے یہہ بات اپنے پر حرام کر لی کہ تمہارے بعد کوئی
مرد مجھکو ہاتھ لگاوے۔ اور قید کیا مین نے اپنی جان کو اللہ کی راہ مین۔ قریب ہی یہہ کہ تم سے ملونگی۔ اور مین اللہ تعالیٰ سے
امیدوار لطف ہون کہ یہہ بات جلد واقع ہوگی۔ پھر انکی تجہیز و تکفین کے بعد خالد مع جماعت ان پر نماز پڑہی اور دفن کیا آج بھی انکی مزار
مشہور ہی کہتے ہین کہ انکے دفن کے بعد کی بی بی نہ انکے غم مین روئین نہ انکی قبر پر ٹھہرین۔ بلکہ جلدی اپنی جگہہ پر آکے اپنا لباس بدل
دیا اور ہتھیار باندھ لیا اور توما کے دروازہ کی اور خالد کے بے اطلاع باب توما پر جو فوج کھڑی تھی اسمین جاکے داخل ہو گئین۔
شرحبیل بن حسنہ سے مروی ہی کہ نصرانیون سے ایک شخص صلیب لیا ہوا توما کے آگے کھڑا تھا اور ہماری طرف اشارہ کر کے صلیب کی
مدد چاہتا تھا ایسے مین بی بی اُم ابان نے اسپر ایک تیر ایسی چلایا کہ صلیب اسکے ہاتھ سے چھوٹ کے ہماری طرف گر گئی اسکے جواہر چمکتے تھے
اور مسلمان اسکو اٹھانیکو لے دوڑے۔ یہہ حال دیکھکے توما نہایت غصے ہوا اور جلد دروازہ کھولکے مع لشکر دمشق باہر آیا تا ہمارے سے
جنگ کرے اور مسلمانون نے جلد وہ صلیب میرے حوالے کر کے آپ لڑائی آغاز کی اور توما میرے نزدیک آیا اور گالی دیکے کہا کہ تو وال
مین نے صلیب کو تو ال دیکھے اسکا مقابلہ کرنے لگا تب اس دشمن خدا نے اپنے لوگونکو پکارا کہ صلیب اٹھا دوے سبکے سب صلیب اٹھانیکی طرف
متوجہ ہوے قریب تھا کہ اٹھا لین بی بی ام ابان نے پوچھا کہ یہہ کون ہی جو صلیب کے اٹھانے پر اپنے لوگون کو ایسی ترغیب دے رہا ہی
مجاہدون نے کہا کہ توما یہی ہی جو تمہارے شوہر کو مار ڈالا۔ بی بی اُم ابان نے یہہ بات سنتی ہی اسپر ایک تیر چلایا اور کہا بِسْمِ اللّٰهِ
عَلٰى مِلَّةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ بس وہ تیر توما کے داہنی آنکھ مین جا لگا اندر دھس گیا وہ دشمن خدا چلاتا ہوا بھاگا اور قلعے مین داخل

اسکی قوم بھی قلعے مین داخل ہوگئے دروازہ بند کرلیا اور اسکے لوگ وہ تیر ہر چند اسکی آنکھ سے نکالنا چاہا لاکن وہ ہرگز نہین نکلا آخر
لوگ اسکی لکڑی کو کاٹ کے اسپر پٹی باندھ دی اور وہ نالہ و فریاد کرتا تھا وہ روز دلیا ہی درد والم مین گذرا جب شب آئی اور کچھ
اسکے درد مین سکون ہوا اسکی قوم کہنے لگی کہ ہم نے آگے ہی کہا تھا کہ عرب بڑے جوانمرد ہین انکے ساتھ ہمکو مقابلے کی طاقت نہین
بہتر ہی کہ ان سے مصالحہ کرلین تو نے ہمارا کہا نہ مانا آخر جو ہونہار تھا ہوا اب بھی مناسب یہی ہی کہ انسے مصالحہ کرلین۔ توما ملعون یہہ
بات سنکے باوجود اس تباہی اور خواری کے اپنی قوم پر غصہ ہوا۔ اور کہنے لگا کہ تمہاری ایسی نامردی کے ہی سبب عرب کی جماعت نے
غلبہ کرگیا اور صلیب بھی ہم سے خفا ہوکے جاتی رہی اگرچہ میری آنکھ زخمی ہوی لاکن مین بدلہ لئے سوا انکو نچھوڑونگا۔ اور میری
ایک آنکھ کے عوض انسے ہزار آنکھ لونگا۔ اور ایک ایسا مکر کرونگا کہ جسکے ذریعے سے انکے سردار تک پہنچ جاونگا اور اسکو پکڑ لونگا
اور اسکے لوگ کو مار ڈالونگا اور انکا مال لوٹ لونگا پھر انکے مال اور سردار کو ہرقل کے پاس بھیجدونگا اور اسی پر اکتفا نکرونگا بلکہ ایک
لشکر جمع کرکے ملک حجاز مین جاونگا اور انکے سردار ابوبکر سے جنگ کرونگا اور انکے نشانیونکو مٹادونگا اور انکے مسجدون کو
کھود ڈالونگا اور انکے شہرونکو وحشیون کا مسکن بنادونگا۔ اس ملعون کے کفر و نخوت کے لبون سے یہ بیہودہ باتین نکلتی تھین لاکن اسکی
تقدیر نے اسکی سوے تدبیر پہ ہنستی تھی اور اسکی پھوٹی آنکھ کی طرف اشارہ کرکے یہہ فرد فی البدیہہ اسکے حسب حال پڑہتی تھی۔
ف این مراتب کہ دیدۂ جز دلیست ؛ کار کلی ہنوز در قدریست ؛ غرض توما ملعون اپنی قوم کو ترغیب و تحریص دے کے
دوسرے دن جنگ پر لے آیا اس روز بھی صبح سے قریب عصر تک بڑی سخت لڑائی ہوئی۔ جب عصر کا وقت آپہنچا جنگ موقوف
ہوا ہر دو فریق اپنے اپنے مکان پر گئے۔ مسلمانون نے نماز عصر ادا کی جب شام ہوی آگ روشن کی گئی جب مغرب اور عشا سے فارغ
ہوے تلاوت قرآن مین مشغول ہوے۔ اور توما اس شب مین اپنے سب لوگ کو بلوایا اور کہنے لگا کہ اب عرب جنگ سے تھک گئے
ہین کوی سوتا ہوگا اور کوئی بیدار ایسے وقت مین چاہئے کہ ہم دفعۃً ایسا شب خون کرین کہ وے اپنی ہتھیار تک پہنچ نہ سکین
اسکی قوم جب یہہ بات سنی بہت دلیر ہوی پس اس دشمن خدا نے دروازہ کھلوا کے قوم کو ہمراہ لیا ہوا باہر نکلا اور اپنے لوگونکو
تاکید کی کہ ہر مسلمان کو قتل کرو اور اگر کوئی تم سے امان طلب کرے اسکو امان نہ دو مگر انکے سردار کو۔ پس کافرون نے یکبیک
حملہ کیا اگرچہ عرب اہل دمشق کے اس مکر و فریب سے غافل تھے لاکن اکثر اپنی جگہون پر ہوشیار تھے اور بعضے خواب مین تھے
جب کفار کی آوازین سُنین جلد باہتھیار ہوگئے اور جو لوگ سوتے تھے انکو جگادیا ابہی دشمن انکے نزدیک نہین پہنچے تھے
کہ پیش قدمی کرکے نکلے مگر بے ترتیب تھے اور رات اندھیری تھی پھر دو طرف سے تلوارین چلنی لگین اور آوازین بلند ہوئین
خالد جو مقام دیر پر اُترے تھے اور سب مجاہدین کے عیال و اطفال بھی وہین تھے یکبیک لڑائی کا غل دیر تک جا پہنچا خالد نے
سمجھا کہ شاید دشمنون نے کچھ مکر و فریب کیا ہی اور مسلمانون کی بے خبری کی حالت مین ان پہ جا گرے ہین پس خالد بہت
اور گھبراے ہوے اٹھے اور بلند آواز سے کہا وَاغَوْثَاہُ وَاِسْلَامَاہُ وَامُحَمَّدَاہُ اَکِیْدُوْا قَوْمِیْ وَرَبِّ الْکَعْبَۃِ
اَللّٰھُمَّ اَنْظُرْ اِلَیْھِمْ بِعَیْنِکَ الَّتِیْ لَا تَنَامُ وَانْصُرْھُمْ وَلَا تُسْلِمْھُمْ اِلٰی عَدُوِّھِمْ ترجمہ واے ای فریاد رس

والے اے اسلام والے اے محمد علیک الصلوۃ والسلام قریب کی یہہ قوم قسم ہی رب کعبہ کی آئی تو دیکھ انکے طرف اپنی آنکھوں سے پھر تجھ جو تین
سو تجھ ہین اور نصرت دے۔ تو مسلمانونکو اور مدد حوالے کر انکو انکے دشمنون کیطرف۔ پھر فحتان بن زید طائی برادر عدی
بن حاتم طائی کو بلوا کے حکم کیا کہ تم میری جاے پر رہو اور عورت بچون کی حفاظت کرو۔ اور چار سو سوار کو اپنے ہمراہ لیا اور باقی
لشکر کو فحتان کے پاس چھوڑ کے ایسی جلدی سے سوار ہو کر سر پر خود رکھنے اور زرہ پہننے کی بھی فرصت نپائی اور اپنے گھوڑے کو ہانکا
اور وے چار سو سوار بھی انکے پیچھے گھوڑے اٹھائے اور مسلمانون کی حال پر خالد کو بڑی رقت آئی سو انکے آنکھوں سے اشک
جاری تھے اور بڑی جلدی سے قتال گاہ پر آپہنچے اسوقت جنگ ہو رہا تھا اور اہل اسلام تکبیرین آوازین بلند کی تھین ایسے
مین جب خالد نے آپہنچے اور بلند آواز سے کہا کہ بشارت ہو تمکو اے مسلمانو کہ اللہ تعالی نے تمہارے لئے مدد روانہ کی ہی مین
کافرونکو ہلاک کرنیوالا ہون یعنی خالد بن ولید ہون پھر اپنے ساتھیونکو لیکے ایسا سخت حملہ کیا کہ بہت سے کفار انکے ہاتھ سے تہ
تلوار ہوے اور انکے بڑے بڑے دلیر مارے گئے **واقدی** رح نے روایت کی ہی کہ اس شب مین شرجیل بن حسنہ کو توما
ملعون کے ساتھ ایسا سخت معاملہ پیش آیا کہ کسیکے ساتھ ویسا معاملہ پیش نہین آیا تھا اسکا قصہ مختصر یہہ ہی کہ توما نے صفونکو پھاڑتا
ہوا اور سردار لشکر شرجیل بن حسنہ کو ڈھونڈھتا ہوا معرکے مین آیا اور پکارا کہ کہان ہی تمہارا سردار جسنے تیر چلا کر مجھے زخمی کیا مین کون
ہون بادشاہ کا مین جو دینے والا ہون صلیب کا۔ تب شرجیل بن حسنہ نے آگے بڑھکر کہنے لگے کہ اے دشمن خدا مین ہی ہون سردار قوم کا
اور مین ہی ہون ہلاک کرنیوالا تمہاری جماعت کا اور لینے والا تمہاری صلیب کا مین ہی ہون کاتب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کا۔ جب توما نے یہہ سنا سب سے الگ ہو کے انہین سے مقابلہ کیا۔ پھر دونون مین ایسی شمشیر بازی ہوئی کہ لوگون نے مدتون سے ویسا
معاملہ نہین دیکھا تھا اسی حالت مین آدہی رات گذری۔ اور بی بی ام ابان نے شرجیل بن حسنہ سے دور نیچی تھین اور ایسی تیر انداز
تھین کہ انکا کوئی تیر بھی خطا نکیا ہر تیر مین ایک کافر موا یہان تک کہ سب تیر آخر ہو گئے ایک تیر کے سوا باقی نرہا ایسے مین ایک رومی
جب انکے قریب پہنچا اسپر وہ تیر چلایا وہ اسکے سینے مین جا لگا وہ موت کے قریب تھا کہ اپنی قوم کو پکارا اسکی اعانت کیلئے
اسکی قوم دوڑائی ایسے مین وہ کافر مر گیا رومیونے ام ابان کی بہادری دیکھ کے انکو مرد ہی سمجھا تھا سو ایک گروہ رومیون کی
اس بی بی کو گھیر لیا اور اپنے قید مین لایا۔ ایسے مین شرجیل نے توما پر تلوار کا ایک سخت ضرب کیا اسنے اس ضرب کو اپنی
ڈھال پر روک لیا اور شرجیل کی تلوار ٹوٹ گئی توما نے سمجھا کہ اب یہہ میرے قیدی ہو گئے اسی طرح سے ان پر حملہ کیا ایسے مین
دو سوار ظاہر ہوے اور انہون نے دیکھا کہ بی بی ام ابان کو ایک سوار پکڑ لایا ہی اور وہ فریاد کرتی ہین ایسے مین وے
دو سوار آپہنچے ایک تو **عبدالرحمن** بن ابی بکر صدیق تھے دوسرے **ابان** بن عثمان ان ہر دونے اس سوار کو مار ڈالا
جو بی بی ام ابان کو پکڑا تھا اور اس بی بی کو اور شرجیل بن حسنہ کو دشمنون کے ہاتھ سے چھوڑا لیا۔ تب توما اپنی شہر کی
طرف پلٹ گیا **واقدی** رح سے منقول ہی کہ اس شب مین دروازہ جابیہ پر ابوعبیدہ اپنے خیمے مین نماز پڑھ رہے
تھے ایسے مین دمشق والون کی آوازین بلند ہوئین کہ وے اس دروازے سے نکلے تھے تب ابوعبیدہ نے نماز کو مختصر کیا

اور سلام پھیر کے کہا لَاحَوْلَ وَلَاقُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ پھر باہتھیار ہوئے اور اپنی فوج لیکے نکلے اور تکبیر کہتے ہوئے جنگ
شروع کیا۔ جرجی بن قالا کافرونکا سردار تھا۔ ابو عبیدہ اور انکے ساتھی لوگون نے تمام ایسا سخت جنگ کیا کہ دشمنون سے کوئی نہ بچا اور انکا سردار
جرجی بھی مارا گیا۔ اس رات خالد نے بھی ایسا جنگ کیا کہ ویسا قتال کوئی نہین دیکھا تھا وہ اسی حالت مین تھے کہ ضرار بھی آپہنچے درحالیکہ
وہ خون آلودہ تھے خالد نے پوچھا کہ ای ضرار تمہارا کیا حال ہی کہا ای سردار جو کفار کہ باب الصغیر کی طرف سے یزید بن ابی سفیان پر نکلے تھے
مین نے اپنے بھائیونکی تائید کی اور دشمنون پر سخت حملے کئے اور شمار کیا تو ڈیرہ سو کافر میرے ہاتھ سے مارے گئے اور میرے ساتھیون نے
اسقدر دشمنونکو مارا کہ جسکا شمار نہو سکا خالد یہہ سنکے بہت خوش ہوئے پھر سب کے سب شرحبیل بن حسنہ کی طرف آئے اور انکی جوانمردی کا
شکریہ ادا کیا **واقدی** رح کہتے ہین کہ یہہ رات سخت تھی کہ اسکے مثل کبھی پیش نہین آئی تھی اس رات مین مسلمانون نے ہزارہا
رومیونکو مار ڈالا جب لڑائی موقوف ہوئی اور ہر گروہ اپنے اپنے مکان کی طرف مراجعت کی۔ دمشق کے بڑے بڑے رئیس
جمع ہو کے توما کے پاس آئے اور کہا کہ ہم نے آگے ہی کہا تھا کہ مسلمانون کے ساتھ ہمکو لڑائی کا مجال نہین پس مصالحہ کر لینا بہتر ہی تو نے
ہمارا کہا نہ مانا اور ہمارے ہزارون دلیرون کو کٹا دیا اب ہم تنگ آگئے ہین بہتر ہی کہ تو انسے مصالحہ کرلے اگر تو اب بھی ہمارا کہا
نہین مانتا ہی تو ہم انسے مصالحہ کرلیوینگے اور تیرے حال پر تجھ کو چھوڑ دینگے۔ توما کہا ای قوم مجھ کو تھوڑی مہلت دو تا بادشاہ کو
خط لکھون اور جواب منگاؤن۔ پھر اسیوقت خط لکھا اپنی قوم جنگ اجنادین مین جو شکست فاحش پائی اور دمشق کی لڑائیون
مین جو تباہی اٹھائی اور اپنی آنکھ جو زخمی ہوئی اور اپنی قوم تنگ آگئے جو مصالحہ چاہتی ہی یہہ سب احوال من و عن ظاہر کیا اور صبح ہونے
لگے قاصد کے ہاتھہ دیکے ہرقل کے پاس روانہ کر دیا۔ جب صبح ہوئی لشکر اسلام آمادہ جنگ ہوا اور سب دمشق والون نے جمع ہوکے
خالد کے پاس یہہ پیام بھیجا کہ ہم کو کچھ مہلت دو تا اپنے کام مین سوچین خالد نے نہین مانا اور انکار کیا۔ تب اہل دمشق بہت گھبرائے
لڑائی کی طاقت تو نہین تھی اور صلح کرنی ہی چاہتے تھے لاکن ہرقل کے جواب کا انتظار تھا۔ انمین ایک رومی بوڑھے نے جو اگلی
کتابون سے واقف تھا انسے کہنے لگا کہ ای قوم گو کہ تمہارا بادشاہ ایک لشکر انبوہ بھی لے آوے مسلمانون پر غالب نہو سکیگا
کیونکہ مین نے کتابون مین دیکھا ہی کہ انکے پیغمبر محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سید المرسلین اور خاتم النبیین ہین اور قریب ہی کہ انکا دین
سب دینون پر غالب ہو جائیگا پس تم حیلہ جوئی چھوڑ دو اور وے جو تم سے مانگین انکو دیکے صلح کرلو تمہارے واسطے یہی
بہتر ہی۔ اسکی قوم یہہ کلام سنکے خوش ہوئی چونکہ اسکو عالم اور بزرگ جانتے تھے اسیکی طرف میل کیا۔ اور بولے کہ ہم تیرے
رائے کا خلاف نکرینگے تب اسنے کہا کہ مسلمانون کا وہ سردار جو دروازہ شرقی پر ہی یعنے خالد وہ ایک مرد خونریز ہی
سو وہ صلح قبول کرنا نہایت دشوار ہی۔ انکا دوسرا سردار جو دروازہ جابیہ پر ہی یعنے ابو عبیدہ البتہ اس سے امید ہی
کہ مصالحہ قبول کرے۔ پس سب اہل دمشق اس بات پر متفق ہو کے اسی شب مین ابو عبیدہ کے پاس آئے اور بڑے الحاح سے
مصالحہ چاہا۔ ابو عبیدہ نے قبول کیا۔ اسوقت دمشق مین نصارا کے آٹھ کنیسے تھے سو انہون نے عرض کی کہ وے ہمارے
آٹھون کنیسے چھوڑ دیجئے۔ ابو عبیدہ نے یہہ بات بھی قبول کی انسے ایک کنیسہ بچا تھا جو اب اسکو مسجد جامع بنائی

ہین پس جب صلح ہو گئی تو اہل دمشق کہنے لگے کہ آپ ہمارے ساتھ تشریف لے چلیے جناب ابوعبیدہ نے مع تین سو صحابی اور تا
بعین سے ہین شہر اور ہمراہ لئے ہوئے روانہ ہوئے - اور یہ حال پیر کی شب جمادی الثانی کی گیارھوین ۱۳ھ تیرہ ہجری مین واقع
ہوا - کہتے ہین کہ اسی شب ابوعبیدہ اپنے خواب مین جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی رویت سے مشرف ہوئے حضرت نے
فرمایا اللیلۃ تفتح المدینۃ ان شاء اللہ تعالی یعنے اسی رات مین اللہ تعالی چاہا تو شہر فتح ہو جائیگا - حضرت ابوعبیدہ
مروی ہی کہ مین نے حضرت کو ایسا دیکھا کہ جلدی مین ہین عرض کی کہ اسکا کیا سبب ہی فرمایا کہ مین ابوبکر صدیق کے جنازے پر جاکے
آیا ہون پھر مین بیدار ہوا تو اسوقت اہل دمشق نے انکے مصالحہ کیا - **واقدی** رح نے روایت کی ہی کہ حضرت ابوعبیدہ
دروازہ جابیہ سے داخل دمشق ہوئے - اور خالد کو متعلق اس مصالحے سے خبر نہین تھی انہون نے دروازہ شرقی پر بڑی شدت
اور سختی کی لڑائی ڈال رکھی تھی اور اہل دمشق پر ہیبت غضب مین تھے کیونکہ خالد بن سعید انکے تیر زہر آلود سے شہید ہوئے تھے پس خالد
بن الولید پر نماز پڑھکے دروازہ شرقی اور دروازہ توما کے مابین دفن کیا تھا - اسی راوی سے منقول ہی کہ روم کے قسیسون سے
ایک شخص کہ جسکا نام **یوشا** بن مرقس تھا دمشق مین رہا کرتا تھا اسکا مکان دروازہ شرقی کے قریب شہر پناہ سے ملا ہوا تھا
اور اسکے پاس کتاب ملاحم دانیال پیغمبر علیہ السلام کی تھی - اسمین لکھا تھا کہ اللہ تعالی نے پیغمبر آخر الزمان صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
کے صحابہ کے ہاتھ پر شہر دمشق کو فتح کریگا - اور انکا دین سب دینون پر غالب ہو دیگا سو اسنے جمادی الثانی کی گیارھوین پیر کی شب
اپنے گھر کی دیوار کو نقب دیکے نکلا اور جناب خالد سے آملا اور حقیقت حال بیان کی اور اپنے لئے اور اپنے اہل و عیال کے
واسطے امان چاہا خالد نے امان دیا اور اسکے ساتھ ایک سو مسلمان کو روانہ کیا اور ان پر **کعب** بن حمزہ کو سرداری دی
اور تاکید کی کہ تم سب اس نقب سے قلعے مین داخل ہو جاؤ اور تکبیر سے اپنی آوازین بلند کرو - اور قلعے کے دروازے توڑ دو
تا ہم اسمین داخل ہو جاوین - پس سو مجاہدین یوشا کے ہمراہ اس نقب سے داخل ہو گئے اور تکبیر سے اپنی آوازین بلند کین -
اہل دمشق جو قلعے کے اوپر رہتے تھے جب تکبیر کی آوازین سنین سمجھ گئے کہ عرب داخل شہر ہو گئے پس مارے خوف کے انکے
ہاتون سے ہتھیار مین گر پڑین - اور کعب بن حمزہ نے دروازے کا قفل اور زنجیرین توڑ ڈالین اور جناب خالد مع لشکر تکبیر کہتے
ہوئے اور کافرون کو قتل اور قید کرتے ہوئے داخل شہر ہو چکے اور کنیسہ مریم تک پہنچ گئے - اور اسی جگہہ خالد اور ابوعبیدہ کی فوجین ایک
دوسرے کے روبرو ہوئین - خالد نے دیکھا کہ حضرت ابوعبیدہ کے لشکریون کے ہاتون مین تلوارین علم نہین فقط ایک ابوعبیدہ
تردد مٹکانے ہوئے ہین اور نصارا کے قسیس اور راہب انکے سامنے چلے ہین - جناب خالد کو اس حالت سے بڑی حیرانی ہاتھ
دی سو کمال تعجب سے انکی طرف نظر کی حضرت ابوعبیدہ نے دیکھا کہ خالد کے چہرے پر ناخوشی کی علامت ظاہر ہوئی ہی کہنے لگے
کہ ای امیر ہمارے اور انکے درمیان صلح ہو چکی ہی جناب خالد نے کہا صلح کیا چیز ہی بحمد اللہ تعالی ہم تو بزور شمشیر فتح کیا ہی ابوعبیدہ
نے فرمایا کہ مین نے انسے مصالحہ قبول کر لیا خالد نے کہا کہ تم نے میری بے اطلاع کیسا قبول کیا حالانکہ مین تم پر امیر ہون مین تو
کشی موقوف نکرونگا جب تک انکو فنا نکر دونگا - حضرت ابوعبیدہ نے کہا ای امیر مجھے اس بات کا یقین تھا کہ تم کسی امر مین

ہیچ بات کہ خلاف نکروگے اللہ تعالی رحمت کریگا تم پر۔ پھر کبار صحابہ جمع ہوکے اسباب مین مشورہ کرنے لگے بعضون نے کہا کہ بیہ ماجرا صدیق اکبر کی خدمت مین لکھین ویسے جو حکم کرتے ہین اسپر عمل کرین۔ جناب خالد نے کہا کہ مین نے بیہ تجویز مان لی اور اہل دمشق کو بیا ذی مگر توما اور ہربیس کو اور انکے لشکریون کو نہین۔ جناب ابوعبیدہ نے کہا کہ رومیون کے یہ ہر دو سردار بھی صلح کے وقت جب شہر مین تھے میری فاتح صلح مین داخل ہو چکے۔ خالد نے فرمایا واللہ اگر تمہاری امان دہی نہوتی مین ان ہر دو کو مار ڈالا ہوتا لاکن اب یہ ہر دو ملعون اس شہر سے جدہر چاہین نکلجاوین۔ ابوعبیدہ نے کہا کہ مین بھی اسی اقرار پر صلح کی ہی توما اور ہربیس جب ابوعبیدہ اور خالد کی یہہ منازعت دیکھی گھبرائے اور کہنے لگے کہ ہم ہمارے مقتولون کے خون کا مطالبہ نہین کرتے ہین بلکہ یہی چاہتے ہین کہ تم ہمکو چھوڑ دو کہ ہمارے لشکر سمیت جدہر چاہین چلا جائین۔ خالد نے فرمایا کہ اچھا تم ہماری ذمہ داری کر رہین جدہر چاہین چلا جاؤ لاکن جب تم دار الحرب مین یعنے تم جس زمین کے مالک ہو پہنچوگے ہمارے ذمہ سے نکلجاؤگے۔ وے ہر دو ملعون نے کہا کہ ہم کو تین دن کی مہلت دو ہمارا پیچھا نکرو جب تین دن گذر جائین تمہارے ہمارے درمیان عہد باقی نرہیگا۔ خالد نے فرمایا اچھا تم اپنا مال و اسباب چھوڑ دیوین فقط تم اپنے کھانے کی چیزین لیجاوین۔ حضرت ابوعبیدہ نے کہا کہ صلح اسبات پر ہوئی ہی کہ وے اپنے مال و اسباب سمیت جاوین جناب خالد نے فرمایا اچھا مین نے یہہ بھی قبول کیا لاکن یہ لوگ بلا ہتھیار چلا جاوین۔ وے ہر دو کہنے لگے اگر ہمارے پاس ہتھیار نرہے راہ مین کوئی بلا آوے تو ہم کسطرح اسکو دفع کرین۔ جناب ابوعبیدہ نے کہا کہ ہر شخص کے لئے ایک ہتھیار کی رخصت دیجئے۔ آخر جناب خالد نے قبول کیا۔ پس توما اور ہربیس نے اپنی قوم کو جمع کرکے حکم کیا کہ اسباب نکالین توما کے حکم سے شہر کے باہر ایک خیمہ ریشمی استادہ کیا گیا کہتے ہین کہ ہرقل کا ایک خزانہ تھا جس مین قریب تین سو بوجہ کے طلائی کپڑے تھے وہ اور اسکے سوائے اور مال و اسباب شہر کے باہر لیجاکے جمع کئے خالد نے انکے مال و اسباب کی کثرت دیکھ کے حیران ہوے اور اپنے ہر دو ہاتھ آسمان کی طرف اٹھا کے یہہ دعا کی

اَللّٰھُمَّ اجْعَلْہُ لَنَا وَمَلِّکْنَا اِیَّاہُ وَاجْعَلْ ھٰذِہِ الْاَمْتِعَۃَ فَیْاً لِلْمُسْلِمِیْنَ اِنَّکَ سَمِیْعُ الدُّعَاءِ

**ترجمہ** یعنے ای اللہ کردے تو اسکو ہمارے واسطے۔ اور مالک کردے توہمکو اسکا اور کر تو اس مال کو غنیمت واسطے مسلمانون کے بہ تحقیق تو سننے والا دعا کا ہی۔ القصہ اہل دمشق نے صلح کے عوض جتنا مال دینے کا اقرار کیا تھا اتنا مال لاکے حاضر کیا ابوعبیدہ اسکو دیکھ کے بہت خوش ہوے اور فرمایا کہ تم چلا جاؤ تین دن تک تمہارے ساتھ کچھ تعرض نہین اسکے بعد اگر کوئی مسلمان تم تک پہنچ کے پکڑیگا تو اسپر کچھ ملامت نہین۔ پس جب تین دن گذر گئے خالد انکا پیچھا کرنیکے فکر مین تھے لاکن آراستہ معلوم ہونے اور وے لوگ زیادہ راہ طی کرجانیکے اندیشے سے حیص و بیص مین تھے ایسے مین **یونس** نے آکر کہا کہ مین رہبری کے لئے حاضر ہون۔ یونس کا قصہ یہہ ہی کہ دمشق کے محاصرے کے ایام مین لشکر اسلام کی ایک تکری ہر شب جو قلعے کے اطراف گشت کرتی تھی ایک شب یونس جو بطارقۂ روم سے تھا ایک شخص مسلمانون کے ہاتھ پڑ گیا جب اسکو خالد کے پاس لیگئے جناب خالد اسکا احوال دریافت فرمایا تو وہ کہنے لگا کہ ای سردار

تھا اس سے قبل ایک عورت سے میرا نکاح ہوا تھا میری زوجہ اپنے ماں باپ کے گھر مین تھی اور مین قلعے کے باہر تھا جب مین
اسکی جدائی مین بیقرار ہوا اسکو پیام کیا اسنے یہہ جواب کہلا بھیجا کہ فلان شب فلان جگہہ پر مین آئی ہون تو بھی وہان آکے
فلان جگہہ سے مجھکو لیجیو جب مین اسی واسطے نکلا تھا سو تمہارے سپاہیون نے مجھکو پکڑ لیا۔ خالد نے فرمایا اب تو کیا چاہتا
ہی اگر تو اسلام قبول کرتا ہی تو انشاء اللہ تعالی جب ہم شہر مین داخل ہونگا تیری زوجہ کو پھر تیرے ساتھ ملا دونگا۔
اگر تو اسلام نہین لاتا ہی ابھی تجھکو قتل کر دونگا۔ پس یونس اسیوقت مسلمان ہوا اور لشکر اسلام مین داخل ہوکے جنگ کر
رہا تھا۔ جب صلح ہو چکی اور اہل اسلام داخل شہر ہوے یونس اپنی عورت کو تلاش کرنے لگا تو لوگون نے کہا کہ تیری
زوجہ تو قیدی ہوجانے سے تیرے غم مین راہبہ ہوگئی اور راہبون کا لباس پہنکے کنیسے مین رہنا اختیار کیا۔ یونس
اسکے پاس گیا اور کہا کہ مین نے دین اسلام اختیار کیا اور تیرے واسطے ایمان لایا ہی اب تو بھی اسلام لا اور میرے ساتھ
چل۔ اس عورت نے کہا کہ قسم ہی حق مسیح کی یہہ کبھی نہوگا اب کسیطرح سے تیرا میرا ملاپ ہوسکیگا یہہ بولکے اٹھی اور توما
و ہربیس کے ساتھ روانہ ہوئی۔ حضرت یونس اسکی محبت مین مفتون تھا حضرت خالد کی خدمت مین آن کے کہنے لگا کہ
ای سردار توما اور ہربیس جس راہ سے گئے ہین مین اس راہ سے واقف ہون تم انکا پیچھا کرتے ہین تو مین بھی ہمراہ
ہون تا اس ذریعے سے اپنی زوجہ سے ملجاؤن۔ جناب خالد نے یہہ بات سنکے ارادہ مصمم کیا اور چار ہزار سوار ہمراہ
لیکے نکلے۔ **ضحاک** بن سفیان بیان کیا ہی کہ یونس نے ہمکو کوہستان کی راہ سے لے چلا مسلمانون کو بڑی تعجیل
رہروئی رات دن راہ طی کرتے تھے ایسے پہاڑ اور غار اور کنکر پتھر ملتے تھے کہ ہر جگہہ ہم گھوڑون سے اترکے چلے ہین اور
گھوڑون کو بھی بڑی مشقت سے پار کیا ہمارے موزے اور نعلین پھٹ گئے اور ہمارے پاؤن زخمی ہوگئے اور گھوڑون کے
نعل نکل پڑے اور سمون سے خون جاری ہوا کہین منزل کرنیکی جگہہ نہین ملتی تھی بہرصورت نماز وقتی ادا کر لیتے تھے
تین روز چلے اور بارش کے صدمے مین کئی بار بھیگے آخر ایک قریئے کے پاس جا پہنچے یونس نے اس قریئے والون سے
دریافت کی تو معلوم ہوا کہ جب توما اور ہربیس دمشق کو مسلمانون کے حوالے کرکے نکلے ہرقل نے یہہ خبر سنکے ان پر سخت
برہم ہوا اور دونون کو لکھ بھیجا کہ تم انطاکیہ کی طرف مت آؤ قسطنطنیہ کی طرف چلا جاؤ تب وے ہر دو قسطنطنیہ کی راہ
لی ہی جناب خالد یہہ بات سنکے قسطنطنیہ کی طرف پھر گئے اور سب مسلمان بڑی محنت سے قطع راہ کرنے لگے اور ایک پہاڑ
کے نزدیک جا پہنچے تو اس پہاڑ پر لوگون کا شور و غل سننے مین آیا یونس کہنے لگا ای سردار اغلب ہی کہ وہ قوم اسی
پہاڑ پر ہی اگر حکم ہو تو مین جاکے خبر لاتا ہون خالد نے اسکے ساتھ **مفرط** بن جعد کو دیکے روانہ فرمایا ان
دونون نے جاکے دیکھتے کیا ہین کہ اس پہاڑ پر ایک بڑا وسیع چراگاہ ہی رومیون نے جو انکا مال و سامان اور
دیبے ریشمی زرین کپڑون کے تھان جو بارش مین بھیگے تھے اس میدان مین سکھانیکے لئے بکھیر دئے ہین اور
آپ بیفکر اور بلا دغدغہ آرام پاتے ہین یونس اور مفرط ہر دو یہہ حالت دیکھکے جلد لوٹ آئے اور خالد کی خدمت

نکلا لشکر اسلام سے مقابلہ کر کے شکست فاحش پائی سو آوارگے چارہ نہ پاکئی بار ایسا ہی اتفاق ہوا۔ اور ہر روز ہرقل کے پاس سے ایلچیان اور افواج تائید کی نوید پہنچاتے تھے۔ اور اہل جزایر کو خطوط لکھا تھا کہ سب اتفاق کر کے حمص والون کی مدد پر جلد جا پہنچیں وے ویسا ہی جمع ہو کے حمص کے طرف متوجہ ہوئے۔ اور انہین دنون سعد بن ابی وقاص نے فتح قادسیہ کے بعد اپنے لشکر کو اس نواح مین چوطرف منتشر کیا تھا تا غارت کرین۔ جب اس لشکر کی چند ٹکریون نے جزایر کا قصد کیا وے جزایر والے جو حمص کی طرف روانہ ہوئے تھے یہہ خبر سنتے ہی حمص والون کی مدد سے اپنے اہل و عیال اور زر و مال کی محافظت کو مقدم جان کے اثنائے راہ سے مراجعت کی۔ روم والون سے ایک پیر مرد نے جو حمص مین رہتا تھا شفقت کی راہ سے حمص والون کو نصیحت کی کہ اہل اسلام سے مصالحت کرلین اور جنگ نکرین لاکن انہون نے اسکی بات نہ مانی۔ پھر بھی قتال کا ارادہ کیا غازیان اسلام بھی تیار ہو کے نکلے اور قلعے کے نزدیک آکے ایکبار تکبیر کہی حمص والون کے عمارات مین زلزلۂ عظیم پڑ گیا۔ اور بہت سے عمارتین ڈہل گئین اور دیوارین گر پڑین۔ جب دوسری بار تکبیر کہی پہلی حالت سے ایک سخت حالت ظاہر ہوی۔ مسلمانون کا بڑا ہی خوف اور رعب انپر غالب ہوا انہونسے امان چاہے۔ اور انپر جو حادثہ گذر رہا تھا مسلمانون کو اسکی خبر نہین تھی۔ اور محاصرے کے ایام مین بہت مشقت بھی کھینچی تھی۔ اور ایک روایت مین آیا ہی کہ تیسری تکبیر کی آواز پر شہر کے بعضے دیوارین بھی منہدم ہوئین پس دمشقیون سے جیسی صلح ہوئی تھی ویسی ہی صلح کی۔ مصالحت کے بدلے مین جو کثیر مال ہمدست ہوا ابو عبیدہ اسکا خمس نکال کے مع فتح نامہ عبد اللہ بن مسعود کے ہمراہ امیر المومنین فاروق اعظم کی خدمت مین روانہ کیا اور قبائل عرب سے ایک جماعت کو وہان کی سکونت پر حکم کر کے آپ منتظر تھے کہ امیر المومنین کی طرف سے کیا حکم آتا ہی تا اسکے عمل پیرا ہون۔ ایسے مین ایک حکم نامہ اس مضمون کا شرف صدور پایا کہ تم وہین رہو۔ اور نواح شام سے اچھے شجیعون اور جوانمردون کو طلب کر جب ایک لشکر فراہم آوے اس نواح کے دوسرے شہرون اور قلعون کی تسخیر پر کمر باندہو۔ اور خاطر جمع رہو کہ تمہاری مدد پر فوجین روانہ کرنے مین ہرگز قصور نکرونگا۔ جب یہہ نامہ نامی موصول ہوا ابو عبیدہ نے اسی حکم کے موافق ایک لشکر جمع ہو کے بعد عبادہ بن صامت کو جو حضرت کے صحابہ سے تھے حمص کی حکومت پر مقرر کر کے آپ حمی کی طرف کوچ کیا۔ اور اس نواح کو بھی صلح کی طور پر فتح کیا۔ اس شرط سے کہ ہر شخص ایک مبلغ معین ہر سال جزئے کے طور پر پہنچایا کرے۔ اور انکی باغات اور زراعت کی زمین پر خراج بھی مقرر فرمایا۔ پھر وہان سے شہر سبزوار کی طرف آئے اور اسکو بھی اسیطرح پر اپنے قبضۂ تصرف مین لاکے وہان سے معرۂ حمص کی طرف مراجعت کی۔ اب اس شہر کو معرۃ النعمان کہتے ہین کیونکہ نعمان بن بشیر کو وہان کی حکومت تھی سو اس شہر کو بھی اسیطرح فتح کر کے وہان سے لاذقیہ کی طرف متوجہ ہوئے اور اس شہر کے رہنے والون نے لشکر اسلام پر شہر کا دروازہ بند کر دیا اس شہر کا دروازہ ایسا بلند اور بڑا تھا کہ اسکے بند کرنے اور کھولنے کے لئے ایک جماعت کثیر کی اعانت ضرور تھی ایک دو آدمی سے ہو نہین سکتا تھا غازیان اسلام جب اس حال سے واقف ہوئے ایک ایسے مقام پر اپنا لشکر گاہ ٹھہرائے کہ اس دروازے سے دور واقع تھا۔ ابو عبیدہ نے حکم کیا کہ اپنے لشکر کے گرداگرد ایک ایسی عمیق خندق کھودین کہ اسمین سوار کھڑا رہا تو ہرگز ظاہر نہووے۔ جب ایسی

خندق تیار ہو چکی الحرب خدعۃ کے موافق عمل کرکے جو ہمراہ آئے تھے وہیں راہ میں جب تھوڑی رات باقی رہی نزول کیا۔ جب شام
ہوئی اور شہر کے لوگ سو گئے وہاں سے مراجعت کرکے اس خندق میں داخل ہوئے علی الصباح اس شہر والوں نے دروازہ کھول دیا اور
ہر ایک شخص اپنے اپنے کام کے لئے روانہ ہوا۔ یکایک غازیان اسلام اس خندق سے نکل کے داخل شہر ہوئے اور اس
شہر کو جبراً و قہراً اپنے تصرف میں لایا نصارا ایک قوم جو اس شہر میں سکونت رکھتی تھی بھاگ گئی اور روم کا قصد کیا پھر پشیمان ہو کے
اپنا وطن سے اقامت کے آخر ناچار لوٹ آئے صلح کئے اس شرط پر کہ اپنے باغات اور زمین آپ پر چھوڑ دیں اور
اپنے کلیسون کو نہ توڑیں اور ہر سال آپ سے جزیہ لیا کریں۔ اہل اسلام صلح قبول کئے پھر عبادہ بن صامت کی سعی و اہتمام سے
اس شہر میں ایک مسجد بنا ہوئی۔ اور یہ روم کے نصارا کی ایک جماعت جو وہاں کی سکونت اختیار کی تھی جزیہ دینے پر راضی
نہوئی اسواسطے ایک گروہ مقتول ہوئی اور دوسری گروہ فرار ہوئی پھر ابو عبیدہ نے جب وہاں کے بندوبست سے فارغ ہوئے
خالد بن ولید کے ساتھ ایک لشکر دیکے قنسرین کی طرف بھیجا اثنائے راہ میں روم کا ایک لشکر ملا اسکا سردار میناس
تھا روم کے عمدگون میں وہ مشہور تھا۔ اور ہرقل بھی اسی سرزمین میں تھا بالفور ہر دو لشکر کا مقابلہ ہوا لشکر کفار کا سردار اور
اسکے اکثر سپاہ مارے گئے۔ اور باقی اہل لشکر منہزم ہوئے۔ پھر خالد مظفر و منصور وہاں آگے بڑھے شہر قنسرین کے دروازے پر
انکے لشکرگاہ ٹھہرایا۔ جب وہاں کے لوگ یہ حال دیکھے اپنے شہر کا دروازہ بند کر دئے۔ خالد نے اس شہر کے دروازے کے
پاس بلندی پر چڑھکے اس شہر کے سرداروں کو بلا کے کلام کیا اور فرمایا کہ تم کب تک دروازہ بند رکھوگے ہمکو اللہ تعالی سے کرم
امید قوی ہے کہ ہر صورت ہمکو آسمانی متعلق کے مانند تمہارے درمیان پہنچا دیوگا یا تم اب بادل کے مانند ہمارا رنگ لاویگا۔ یہ بات
سنتے ہی وے گھبرائے۔ اور کہے کہ جیسا حمص والون کے ساتھ مصالحت واقع ہوئی ویسی ہی صلح کرے خالد ویسی صلح پر
راضی ہوئے۔ اور کہا کہ تمہارے قلعے اور معابد و راہبوں کے کلیسے گرا دیوینگے اس شہر کے لوگ عاجز اور لاعلاج ہوکے
یہ بات بھی قبول کرکے صلح کئے۔ پھر خالد نے وہاں کے سب مہمات سے فارغ ہو کے ابو عبیدہ کی صوابدید سے لشکر کے جتنے تھے
لیکے رہا کی طرف ہرقل پر جا پہنچیں۔ جب یہ خبر ہرقل کو پہنچی نہایت خوف کھایا اور شہر رہا سے نکل کے قسطنطنیہ کی طرف متوجہ
ہوا۔ اور جب شمیاط پر پہنچا چند روز وہیں لشکرگاہ ٹھہرایا اور اہل اسلام کے اخلاق و حالات دریافت کیا۔ لوگوں نے کہا کہ محمدیون
کی حالت یہ ہے کہ تمام روز با ہتھیار ہو کے میدان شجاعت میں قدم رکھتے ہیں اور جنگ و جدال میں داد جوانمردی کی دیتے
ہیں اور جب شب آتی ہے محراب عبادت میں آکے قیام کرتے ہیں بحکم حدیث رجعنا من الجہاد الاصغر الی الجہاد
الاکبر کے ذکر کا زرہ پہنے ہوئے ہمت کا عمامہ باندھے ہوئے اور یقین کا خود اپنے سر پر دھرے ہوئے محراب عبادت میں آکے
نفس کے ساتھ جہاد کرتے ہیں۔ جب مجاہدے کے مقام میں ثابت قدم ہوتے ہیں تو مشاہدے کے ابواب ان پر کھلتے ہیں
تب انبیا و اولیا کے ارواح طیبہ سے انس کرکے ان ہی سے مخاطب ہوتے ہیں ~ ای شہان کشتیم ما خصم برون
ماند خصمی زو بتر در اندرون ~ کشتن این کار عقل و ہوش نیست ~ شیر باطن سخرۂ خرگوش نیست ~ چونکہ واگشتم ز پیکار برون

رومی آور روم بہ پیکار رو رون ؛ قد رجعنا من جہاد الاصغر یم ؛ بابتی اندر جہاد الاکبریم ؛ قوت از حق خواہیم و توفیق لاف ؛ تا بسوزن برکنم این کوہ قاف ؛ سہل شیری دانکہ صفہا بشکند ؛ شیر آن باشد کہ خود را بشکند ؛ ہرقل نے کہنے لگا کہ تیرا کلام مطابق واقع کے ہو تو قریب ہی کہ وے لوگ یہہ زمین جو میرے پیرون کے نیچے ہی لیوینگے - پس تہیہ سفر کا کر کے قسطنطنیہ کا قصد کیا اور ولایت شام کو وداع کر کے کہنے لگا اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَهْوِيَّةُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيَّتُهَا الْبِلَادُ سَلَامًا لَا اِجْتِمَاعَ بَعْدَهُ وَلَا يَعُوْدُ اِلَيْكَ وَرَمِيَ اَبَدًا اِلَّا خَائِفًا جب قسطنطنیہ مین آیا اسیکو دار السلطنت ٹھہرایا - اور شام کے بعضے بلاد جو روم کے قریب واقع تھے جیسے اجنادین اور قیساریہ اور انطاکیہ وغیرہ کو محکم کیا - اور ہر ایک جگہہ کی حفاظت کے لئے ایک ایک لشکر مقرر کیا - ابوعبیدہ نے فرصت غنیمت جان کے شہر حلب کا محاصرہ کیا - اس شہر کے لوگ امان طلب کر کے صلح کئے - اس صلح کے بعد پھر ابوعبیدہ نے انطاکیہ کی طرف جا کے شہر کے باہر لشکرگاہ ٹھہرایا - جب اس شہر مین بڑا لشکر فراہم آیا تھا وہان کے لوگ غرہ کر کے جدال و قتال کے ارادے سے نکلے بعونہ تعالی لشکر اسلام غالب آیا - تب کفار ہزیمت پا کے داخل شہر ہوے اور دروازہ بند کر دئے اور یہہ امید رکھتے تھے کہ ہرقل کی طرف سے مدد پہنچیگی آخر جب اس سے بھی مایوس ہوئے صلح طلب کئے - ابوعبیدہ نے چند شرطین ایسے ٹھہرائین اور فرمایا کہ جسنے اسکو قبول کرے شہر مین رہے و الا جلاے وطن اختیار کرے - پس ایک طایفہ جلا اختیار کیا اور دوسری گروہ وے شرطین قبول کر کے سکونت اختیار کی پس ابوعبیدہ نے حضرت عمر کے حکم پر لشکر انطاکیہ سے ایک جماعت کو وہان ساکن کر کے انکو تحفہ جات اور انعامات مقرر فرمایا اور پیاپی بھیجا کرتے تھے - اور امیر المومنین عمر فاروق کے حکم پر معاویہ کے ساتھ پانچ ہزار سوار جرار دیکے قیساریہ کی طرف قسقار پر جو ہرقل کے جانب سے وہانکی سرداری رکھتا تھا روانہ کیا حالانکہ اسوقت قسقار کے لشکر مین پچاس ہزار مرد تھے اسکے سواے انطاکیہ اور اسکے اطراف و نواحی سے بھی بہت لوگ آ کے اس لشکر کے ساتھ ملحق ہوے - پس اللہ تعالی کی تائید سے وہ جماعت قلیل اس لشکر کثیر پر غالب آئی - اکثر کفار مارے گئے اور باقی ہزیمت پائے - اور معاویہ نے قیساریہ کی سرداری پر قیام کیا - پھر ابوعبیدہ نے عمرو بن العاص کو ارطیون پر جو ہرقل کی طرف سے اجنادین کا حاکم تھا روانہ کیا - ارطیون روم کی لغت مین زیرک اور عاقل کو کہتے ہین - جب اسنے بڑی عقل اور دانائی رکھتا تھا اسکو ارطیون کہتے تھے جب عمرو بن العاص عرب کے بڑے عاقلون سے تھے انہین کو ارطیون کے غنیم ٹھہرایا جب لشکر اسلام اجنادین پر پہنچا ارطیون بھی ایک لشکر کثیر لیا ہوا شہر سے باہر گیا پھر ہر دو لشکر مین بڑا جنگ واقع ہوا - کافرون کو شکست فاحش ہوی اور ارطیون بھاگ کے بیت المقدس مین جا کے پناہ لیا - نقل ہی کہ قیصر کے بعضے امیرون نے جب حمص کے جنگ سے روگردان ہو کے انطاکیہ ہوے - انکے پیچھے فتح حمص کی خبر پہنچی اس واقعہ کے سننے سے شہر انطاکیہ باوجود اس کشایش اور وسعت کے ہرقل کی نظر مین حلقہ میم سے تنگ نظر آنے لگا - اپنے امیرون کو زجر و ملامت کر کے کہنے لگا کہ ہو کہ اعراب

تم سریکھے بنی آدم مین بانہ بطارقہ کہے کہ وان بنی آدم ہیں - پھر پوچھا کہ عدد و شوکت تمہاری زیادہ ہی یا انکی - وے کہے ہماری - ہرقل سے کہنے لگا پھر باوجود اسکے تم جو انسے بھاگتے ہین اور مقابلہ کر نہیں سکتے ہین اس سے مین بہت تعجب کرتا ہون یہہ بات سنکے پشیمان ہوئے کمال ندامت سے سر جھکا لئے - لاتے ہین کہ جب ہرقل نے ولایت شام چھوڑ دے کے قسطنطنیہ کا عزم کیا - اسکے مصاحبون سے ایک بوقہ نے اس سے کہنے لگا کہ تیرے اور عرب کے درمیان ابتک جنگ ہونے سے شام کا ملک مفت انپر چھوڑ دینا سزاوار نہیں بلکہ آئین سلطنت مین بڑا ننگ ہی اب تدبیر یہی ہی کہ جو جو ملک تیرے تصرف مین ہین ہر ملک کے سردارون اور دلاورون کے ساتھہ ایک بڑا لشکر دے کے عرب مین بھیج تا انسے جنگ کرے اگر انپر فتح پادین فہو المراد - اگر تیرا لشکر مغلوب ہو جاوے ناچار اسوقت ملک شام تو انپر چھوڑ دیو اس صورت مین تیری عقل پر کچھہ حرف نآویگا اور عاقلون کے پاس تو معذور ہو ویگا - اس بوقہ کی نصیحت ہرقل کو پسند آئی بلا شبہ قبول کیا اسکے ممالک کے سردارون سے تین سردار بڑے مشہور اور نامدار تھے پہلا ماہان دوسرا قنطار تیسرا دیرجان ان تینون کو بھی بلوا کے ہر ایک کو مبلغ کثیر اور جامہ و تاج و کمر بند انعام دیا ہر ایک کو لاکھہ مرد کا امیر ٹھہرایا - اور تینون لشکر کی امارت ماہان کو دے کے اہل اسلام پر روانہ کیا - جب یہہ خبر ابو عبیدہ کو پہنچی اسیوقت سب لشکر اسلام کے امیرون و سردارون کو حاضر ہونیکا حکم کیا جب تمام جمع ہوئے اس باب مین انسے مشورت کی - ہر شخص کے خاطر مین جو بات آئی اور مناسب سمجھا ظاہر کیا - یزید بن ابی سفیان نے کہا کہ میری رائے مین یہہ بات آتی ہی کہ شام کا ملک جو ہمارے تصرف مین آچکا ہی اور اسلام کے فوجیں جو اسکے اطراف و نواحی مین منتشر ہین اُن سب کو خطوط اس مضمون کے روانہ کرین کہ وے سب جمع ہو کے ہمارے پاس آوین اور ہم سب اپنے اہل و عیال کو شہر حمص مین چھوڑ دے کے دشمن کا مقابلہ کرین شرجیل بن حسنہ نے کہا کہ اگرچہ یہہ رائے مسلمانون کی بھلائی مین تو نے ظاہر کی ہی لاکن مین مناسب نہین جانتا ہون کیونکہ حمص والون کو رومیون کے ساتھہ دین و ملت مین موافقت ہی - اور ہمارے ساتھہ مخالفت اس صورت مین اسبات کا بڑا خطرہ ہی کہ وے رومیون کے ساتھہ مل جا کے عہد شکنی کرینگے اور ہمارے زن و اطفال کو پکڑ کے انکے حوالے کر دینگے جب ضرورت کے لئے وے ہمارے ساتھہ صلح کئے ہین سو انپر چندان اعتماد نکیا چاہئے - ابو عبیدہ کہنے لگے کہ حمص والونکو یہہ طاقت نہین کہ ہمارے ساتھہ ایسا غدر کرین کیونکہ ہماری قوت و شجاعت سے واقف ہین - اور ہمارا خوف انکے دلین غالب ہی - لاکن جب تم نے اسکا اندیشہ بتلایا حزم و احتیاط کی رعایت کرتے البتہ اسکو قبول کیا چاہئے - اب مصلحت اسی مین ہی کہ حمص والون کو ان کے گھرون سے نکالدین - اور ہمارے اہل و عیال کو انہین کے مکانات مین رکھیں اور مسلمانون کی ایک فوج کو قلعے کی حفاظت کے واسطے انکے پاس چھوڑ دین - شرجیل نے کہا کہ حمص والون کے ساتھہ ہم نے عہد کیا ہی کہ انکے وطن مألوف سے نکالین پھر اب کسطرح عہد توڑین حالانکہ حق سبحانہ تعالیٰ فرماتا ہی کہ میرے عہد کو پورا کرو

بِالْعَهْدِ اِنَّ الْعَهْدَ کَانَ مَسْئُوْلًا - اور حدیث شریف مین آیا ہی لَا دِیْنَ لِمَنْ لَا عَهْدَ لَہٗ میری رائے مین
یہہ بات آتی ہی کہ ہم یہین رہین اور امیر المومنین عمر فاروق کی خدمت مین لکہہ کے اس حال سے اطلاع دین تا ہمارے لئے مدد روانہ
فرماوین - ابو عبیدہ نے فرمایا کہ فرصت نہایت تنگ ہی ہمارا قاصد مدینہ پہنچے تک دشمن سر پر پہنچتا ہی - میسرہ بن مسروق
نے کہا کہ صلاح اسی مین ہی کہ ہم شہر حمص کو چھوڑ دے کے دمشق کی طرف جاوین کیونکہ حمص والون سے زیادہ اعتماد
ہمکو دمشق والون پر ہی - اور وہان سے امیر المومنین کو خبر دین تا مدد روانہ کرین - اور ہم جنگی سامان کے مہیا کرنے
اور لشکر جمع کرنے مین مشغول رہین اگر لشکر روم پہنچنے کے آگے مدینہ سے مدد آجاوے فبہا و الا جو لشکر کہ جمع آیا ہو اسکو
لیکے توکلا علی اللہ دشمن سے مقابلہ کرین - ابو عبیدہ اور سب صحابہ اس رائے کو قبول کئے اور کہے کہ اس سے بہتر تدبیر
نہین سب کے سب اسپر اتفاق کئے - اور ابو عبیدہ نے امیر المومنین کی خدمت مین ایک نامہ اس مضمون کا لکھا کہ
ہرقل نے ایک ایسا لشکر انبوہ جمع کیا ہی کہ ویسا بڑا لشکر ذو القرنین کے سوائے کسی بادشاہ کے نزدیک فراہم نہ
آیا تھا - تین لاکھ سوار و پیادون کو بڑی شوکت و ابہت کے ساتھ ہم پر روانہ کیا ہی - اور ہم سب مشورت کے
بعد ایک بات پر اتفاق کئے ہین سو ہمارا قاصد عرض کریگا والسلام - یہہ نامہ سفیان بن معقل ازدی کے ہاتھ دیکے
مدینہ کی طرف روانہ کیا - اور ابو عبیدہ نے دوسرے روز دمشق کی طرف مراجعت کی جب سفیان مدینہ پہنچا اور ابو عبیدہ
کا نامہ امیر المومنین کی خدمت مین پہنچایا - جناب خلافت مآب نے وہ مکتوب ملاحظہ فرما کے لشکر دشمن کا احوال دریافت
فرمایا سفیان نے جو جانتا تھا بیان کرنے لگا - اور ابو عبیدہ شہر حمص سے لشکر اسلام اپنے ہمراہ لے کے جو دمشق کی
طرف روانہ ہوئے یہہ کو بیان کرتے ہی حضرت عمر کے چہرے پر کراہت کے آثار ظاہر ہوے - پس ابو عبیدہ کے مکتوب کا جواب
ایسا لکھا کہ تمہارے قاصد کے اظہار سے سب حقیقت معلوم ہوی شہر حمص کو چھوڑ دے کے دمشق کی طرف روانہ ہونا
مناسب نہین تھا - کیونکہ اللہ تعالی نے ایک شہر نعمتون کا بھرا ہوا اور ایک قلعہ محکم مسلمانون کو دیا تھا بلا سبب اسکو چھوڑ دینا
سزاوار نہین تھا - لاکن جب اس لشکر کے اہل حل و عقد کی اتفاق سے یہہ امر وقوع مین آیا امید قوی ہی کہ اللہ تعالی اسکا
انجام خیر پر کرے - تم کو چاہئے کہ دشمنون کی کثرت لشکر کا اندیشہ نکرین - فتح و نصرت لشکر کی کثرت اور تدبیر انسانی پر نہین
بلکہ تائید ربانی سے ہوا کرتی ہی ؎ بخت و دولت بکاردانی نیست ؛ جز بتائید آسمانی نیست ؛ چاہئے کہ اپنے دل
کو خلق سے منقطع کر دین - تائید الہی پر تکیہ کرین تا حق سبحانہ و تعالی شانہ سب تمہارے کفایت کرے اور تمام مقاصد بر لاوے -
سفیان بن معقل نے امیر المومنین کا نامہ نامی لیکے روانہ ہوا جب دمشق پہنچا ابو عبیدہ کی حضور مین پہنچا دیا تب انکے ساتھ
سینتیس ہزار مجاہد جمع آئے تھے پھر مدینہ سے انکی مدد پر تین ہزار غازی آپہنچے اربعین (چالیس) کا عدد کامل ہوا اور وہان بھی
حمص سے ایسا ایک لشکر انبوہ پر شکوہ لے کے نکلا کہ جنگل اور بیابان کفایت نہین کرتا تھا انکی کثرت سے وہ سرزمین تنگ
آئی تھی - ساحل کے پاس یرموک کے میدان مین ہر دو فریق ملے - ہر دو لشکر مین ایسا جنگ عظیم واقع ہوا کہ زبان قلم اسکے بیان

سے عاجز ہی۔ خالد بن ولید نے اس روز ایسی جوانمردی کی داد دی کہ کبھی چشم زمانہ دیکھا نہین لفرانیون پر ایسی تیغ رانی کی کہ ساتھ تردار اس یگانہ روزگار کے ہاتھ مین ٹوٹ گئین۔ آخر محمدیون نے عیسویون پر غالب آیا امداد ربانی و نصرت آسمانی سے فتح و نصرت پائی۔ لشکر کفار سے ستر ہزار شخص مقتول ہوکے خاک و خون مین غلطان تھے۔ اور بعضے نصاریٰ نہر یرموک مین غرق ہوے۔ اور جو باقی رہے مخذول و مقہور ہزیمت پاکے افتان و خیزان ہرقل کے پاس پہنچا۔ بہت سے غنیمت اور سبایا مسلمانون کے ہاتھ آئین کریمہ الحمد للہ الذی اذھب عنا الحزن ان ربنا لغفور شکور ہر مومن کے ورد زبان ہوی۔ کمال خوشی و خاطر جمعی سے تقسیم غنایم سے فارغ ہوکے فتح نامہ معہ خمس غنیمت مدینہ طیبہ کی طرف بھیجا۔ بعضے مورخون نے یہ واقعہ اخیر خلافت صدیق اکبر مین مذکور کیا ہی لاکن صحیح بات یہی ہی کہ یہ جنگ فاروق اعظم کی خلافت مین واقع ہوا۔ اور محققون نے یہ تطبیق دی ہی کہ موضع یرموک مین دو بار جنگ ہوا بار اول صدیق اکبر کی اخیر خلافت مین بار ثانی عمر فاروق کے عہد مین واللہ اعلم۔

## پہنچنا رومیون کا شہر حمص مین

نقل ہی کہ ماہان نے ایک لاکھ سپاہ کا لشکر اپنے ہمراہ لے کے انطاکیہ سے نکلا جب منزلین طی کرکے حمص پر پہنچا حمص والون نے جو اہل اسلام سے صلح کی تھی انکو سرزنش کی وے لوگ جوابات معقول دیکے اسکو ملزم کئے پھر ماہان حمص سے آگے روانہ ہوکے موضع یرموک مین اترا اور اسی جگہہ کو مناسب جانکے اپنا لشکرگاہ ٹھہرایا۔ اور تین امیر جو اسکی اعانت کے لئے مقرر ہوئے تھے وے بھی اسکے پیچھے آکے ملحق ہوے جب مسلمانون کو اس بات کی خبر ہوی پریشان خاطر ہوئے ابو عبیدہ نے ایک نامہ لکھکے ایک پیک تیز رفتار کے ہاتھ سے مدینے کی طرف روانہ کیا وہ نامہ مخالفون کی کثرت و شوکت اور مسلمانون کی ضعف و قلت پر متضمن تھا وہ قاصد بہت جلدی سے امیر المومنین کی خدمت مین جا پہنچا فاروق اعظم نے جب وہ مکتوب ملاحظہ کیا اسکے جواب مین کلمات دلپذیر تحریر فرمائین اور ابو عبیدہ کو رومیون کے جنگ پر بہت ترغیب دی اور قاصد کو فرمایا کہ ابو عبیدہ کو میری طرف سے بعد سلام کے یہہ پیام پہنچائے کہ خاطر جمع رہو کہ انشاء اللہ تعالیٰ تمکو رومیون کے ساتھ جنگ واقع ہونے کے آگے مدد روانہ کرونگا پس قاصد کو رخصت دی جب قاصد روانہ ہوا سوید بن صامت انصاری کے ساتھ تین ہزار دلاورون کو دیکے روانہ کیا تاریخ اعثم کوفی مین مذکور ہی کہ امیر المومنین کا نامہ پہنچنے کے آگے سوید نے مع لشکر بہت جلدی سے ابو عبیدہ کی خدمت مین جا پہنچا سب مسلمانون کو بڑی خوشی حاصل ہوی۔ اور ماہان نے اپنے امرا سے مشورت کرکے ابو عبیدہ کے پاس ایک وکیل کو روانہ کیا اور یہہ پیغام بھیجا کہ ہمارے سننے مین آیا ہی کہ اسکے آگے لشکر اسلام کی امارت جس شخص پر مقرر تھی وہ امیر زیور حسب نسب سے آراستہ اور لباس عقل و شجاعت سے پیراستہ ہی سو ہم کو اسکی ملاقات کی کمال احتیاج در پیش ہی تا ہمارا مقصود اس سے بیان کرین اور تمہارا مطلوب بھی اس سے معلوم کرلین ابو عبیدہ نے ماہان کی التماس قبول کرکے حکم کیا کہ دوسرے روز خالد بن ولید اسکے پاس جاوے جب صبح ہوی خالد نے حکم کیا کہ اپنا قبہ حمرا جو تین سو دینار سے خرید کیا تھا لیجاکے ماہان کے خیمے کے نزدیک کھڑا کرین۔ جب ویسا ہی اسکو

لیجا کے گھر اکئے اور خالد نے اسمین تشریف رکھی ماہان اپنے خیمے سے نکل کے انکے پاس آیا ان سے پہلے جو بات کی یہی تھی کہ یہہ تمہارا قبہ مجھے نہایت
پسند آیا ملتمس یہی ہی کہ مجھکو عنایت کیجئے اور تم جو چاہتے ہو سو مجھ سے لیجئے خالد نے یہہ بات سنکے فرمایا کہ مجھے تیرے مال و زر کی
کچھہ احتیاج نہین ہی - یہہ قبہ مطلوب ہو تو لیجئے کہتے ہین کہ ماہان کو اس بات سے خالد کی تالیف کرنی مقصود تھی - اور بعض تواریخ
مین مذکور ہی کہ ماہان بڑے تجمل سے اپنے خیمے مین بیٹھہ کے خالد کو بلوایا جب خالد پر اسکی نظر پڑی تعظیم کے لئے اٹھا اور
انکی دلجوئی مین چند باتین کر کے کہنے لگا کہ اگر اس جنگ سے تمہارا مقصود تحصیل مال ہی تو ہم نے قبول کیا کہ والی ولایت
عرب یعنے عمر بن الخطاب کو ہم دس ہزار دینار اور ابو عبیدہ کو پانچ ہزار دینار دیتے ہین اور تمہارے سپاہیون مین جو عمدہ
ہون انسے سو شخص کو لاکھہ دینار پہنچاتے ہین شرط یہی ہی کہ تم ہمارے ملک سے چلے جاوین - جب ماہان اپنا کلام تمام کیا خالد
بن ولید نے ایسے کلمات مسجع اپنی زبان گوہر فشان پر لائین کہ ماہان حیران ہوا کہنے لگے کہ اگر تو چاہتا ہی کہ فتنے اور منازعت کی
غبار جو بلند ہوی ہی بیٹھہ جاوے اور پایہ دوستی اور مصالحت کا مستحکم ہو جاوے تو چاہیئے کہ تم سب اسلام لاوین اگر تم کو اس بات
کی توفیق رفیق نہ ہووے اور تم اپنے مال اور اہل وعیال کو بچانا چاہتے ہو تو جزیہ قبول کرین والا تمہارے ہمارے درمیان تیغ جلی مقرر
ہی ماہان کہنے لگا کہ ای خالد اہل روم اپنے دین سے باز نہ آئینگے اور جزیہ دینا بھی اہانت وذلت کا سبب جانکے قبول نہ کرینگے ہمکو قتال
وجدال سے نہ ڈرائیے تم دیکھتے ہو کہ ہمارا ایسا بڑا لشکر جنگ پر ہی تیار ہی خالد نے یہہ بات سنکے اسکی مجلس سے اٹھے اور اپنے
لشکرگاہ مین آکے جو باتین چلی تھین ابو عبیدہ کی خدمت مین ظاہر کردین - کہتے ہین کہ ماہان ہرقل کے نام سے ایک مکتوب اس
مضمون کا روانہ کیا کہ جب ہم نے نہر یرموک پر اپنا لشکرگاہ ٹھہرایا عرب کا لشکر بھی وہین آکے نزول کیا امرای اسلام سے
خالد بن ولید کو کہ جسکی تعریف وتوصیف تم نے سنی ہی ہم نے بلوایا اور مال و زر کی بہت کچھہ طمع انکو بتلائی یہہ بات
کچھہ فائدہ مندی نہ ہوی پھر ہمارے لشکر کی کثرت وشوکت سے ڈرایا یہہ بات بھی مفید نہ پڑی ہم دیکھتے ہین کہ عرب ہمارے
استیصال پر کمر باندہے ہین اپنی موت پر تیار ہو کے سوا جنگ وجدال کے کچھہ نہین چاہتے ہین اب فلان روز جنگ
سلطانی مقرر ہوا ہی لاکن ایک شب مین نے یہہ خواب دیکھا ہی کہ کسینے مجھے خطاب کر کے کہتا ہی کہ ای ماہان ہرگز
لشکر عرب کے ساتھہ جنگ نہ کیجئے اگر تو جنگ کریگا شکست فاحش ہوگی اور تو مارا جاویگا اس وحشت ناک خواب سے مین
بہت مشوش ہوا جب بیدار ہوا سمجھا کہ یہہ خواب اضغاث احلام سے ہی اب میرے خاطر مین یہہ بات آتی ہی کہ تو اپنے خزانے استنبول کو
روانہ کر دیکے آپ انطاکیہ مین توقف کرے تا دیکھین کہ پردۂ غیب سے کیا ظہور مین آتا ہی - **نقل** ہی کہ جب جنگ کا روز قریب
پہنچا بطارقۂ روم سے ایک شخص نے ماہان سے کہنے لگا کہ مین نے کل کی شب ایک خواب دیکھا ہون رخصت ہی تو
تقریر کرتا ہون ماہان نے کہا کہ بیان کیجئے اسنے کہنے لگا کہ خواب مین ایسا دیکھا ہون کہ لوگ سفید لباس پہنے ہوے اور
سبز دستار باندہے ہوے آسمان سے زمین پر آتے ہین اور ہمارے ہاتھون کو باندھہ کے ہمارے نیزون سے سنان نکالتے ہین اور
ہمارے تلوارون کو نیام سے نکال کے توڑتے ہین اور ہمکو ہر طرف ہانکتے ہین اور ہمکو کہتے ہین کہ بھاگو والا سب کے سب ہلاک

ہو جاونگے تا یا ہم نے بھاگنے لگے اور اس بھاگنے مین جیسے گر پڑے اور بعضون کی ایسی حالت ہوئی کہ قدم نہین اٹھا سکتے تھے اور ہمارے سپاہ کی جانین جوق جوق حاضر ہوتی ہین اور سیوقت ایسے غایب ہو جاتین کہ پھر نظر نہین آتی تھین سبھی ہزیمت کی حالت مین مین اپنے خواب سے چونک پڑا ماہان یہ خواب سنتے ہی بہت ملول اور دل تنگ ہو کے کہنے لگا کہ ای منحوس تیری آنکھین پاحت نہ دیکھیں تو نے اپنے خواب سے مجھے ناخوش اور پریشان خاطر کر دیا تو جو خواب مین دیکھا یہی کہ بعضے گر پڑے اور بعض کھڑا رہگئے اب جانئے کہ وے سب مارے جاوینگے میری آرزو یہی ہی کہ سب سے اول تو مارا جاوے کیونکہ تو نے ہمکو ہلاکت کی خبر دی۔ کہتے ہین کہ ابو عبیدہ نے بھی ایک ایسا خواب دیکھا کہ کافرون کی شکست اور مسلمانون کے غلبے پر دلالت کرتا تھا۔

## مسلمانون اور روم کے ترسایون کا جنگ

جب دوسرا روز آیا ماہان نے اپنا لشکر تیار کرکے میدان مین آیا اور اپنے لشکر کے بیس صفین بنائیں ہر صف مین بیس ہزار سوار تھے ہر صف مین ایک ایک بطریق کو مقرر کیا تا انکو جنگ پر تحریص کرے اور میمنہ پر قناطر اور جرجین کو اور میسرہ پر علقمہ بن منذر کو کھڑا کیا اور آپ ایک جڑاو کی تاج سر پر رکھا ہوا اور ایک بکتر پہنا ہوا اور اسکے نیچے دیبا کی زربفت کھینچا ہوا اور ایک شمشیر کہ جسکی دوال جواہر قیمتی سے بنی گئی تھی حمائل کیا ہوا اور ایک مشکی گھوڑے پر کہ جسکی زین و لجام در و یاقوت سے بنائی ہوئی تھی سوار ہوکے صفون کے آگے کھڑا رہا مسلمانون نے لشکر روم کی یہ آراستگی دیکھ کے تعجب کرنے لگے اور ادہر ابو عبیدہ نے بھی لشکر اسلام ظفر انجام کو تیار کرکے اسکے مقابل کیا میمنہ پر عمرو بن عاص اور یزید بن ابی سفیان کو اور میسرہ پر معاذ بن جبل اور سوید بن صامت انصاری کو مقرر فرمایا اور میمنہ کے بازو پر شرجیل بن حسنہ کو اور میسرہ کے بازو پر سعد بن عامر کو مدد کے واسطے کھڑا کیا اور سعید بن زید بن عمرو تفنی کو حکم کیا کہ چار ہزار سوار اپنے ہمراہ لیکے کمین گاہ مین رہے اور آپ قلب لشکر مین کھڑا رہکے یہ حکم کیا کہ سب سوار خالد بن ولید کے صوابدید سے تجاوز نکرین اور پیادے ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص کے حکم مین رہین پس جب صفین آراستہ ہوئین غازیان اسلام اپنے جان عزیز سے ہاتھ اٹھا کے درجہ شہادت کے مشتاق ہو کے آہستہ آہستہ مخالفون طرف چلنے لگے جب چند قدم چل گئے مصلحت وقت اسی مین دیکھے کہ توقف کرین خالد بن ولید نے سوارون کو فرمایا کہ سب خاموش رہو ایک دوسرے سے بات نکرو اور جب تک مین رخصت ندون دشمنون پر حملہ نلاو۔ روم کے پیادے اپنے جھنڈون پر صلیبین لگا باندھے ہوئے اپنے مقام سے جنبش مین آنے نصاری کے عالمون اور راہبون نے انجیل پڑھنے اور اپنے لوگون کو قتال و جدال پر ترغیب دینے لگے انکے پڑھنے کی آواز رعد کی آواز کے مانند آنے لگی اس اثنا مین عرب کا ایک شخص جو مرتد ہوکے دین ترسائی اختیار کیا تھا میدان مین آکے ہر دو لشکر کے درمیان کھڑا آیا اور چند بیہودہ باتین اپنی زبان پر لاکے جنگ پر بلایا تب مسلمانون سے کئی شخص چاہے کہ کوئی اس سے جاکے جنگ کرے لاکن خالد مانع ہوے آخر قیس بن ہبیرہ کو رخصت دی تب قیس نے اپنا گھوڑا اگڑا کے میدان مین آیا۔ اور شمشیر کا ایک وار اسکے سر پر کرکے اسکو گھوڑے سے گرایا اور اسی وقت اسکا سر کاٹ کے نیزے پر چڑھایا یہ صورت جو شروع جنگ مین ظاہر ہوئی سب اہل روم تنگ دل اور اہل اسلام خوش دل ہوے اور

ایسے مین خالد بن ولید کے حکم سے شجیعان اسلام کی ایک ٹکڑی نے لشکر روم پر تاخت لاکے انکی صفون کو درہم و برہم کر دیا
اس حملے مین کافرون سے ایک ہزار شخص کے قریب مارے گئے اسکے بعد رومیون کی ایک فوج موت پر تیار ہو کے کوہ آہن کے مانند
حرکت مین آئے مسلمانون کے قلب لشکر مین گر نیکا خیال کئے تب خالد بن ولید نے ابو عبیدہ کے حکم سے دس ہزار سوار کے ساتھ
کہ شجاعت مین جنکا نظیر نہین تھا معرکے مین قدم رکھا اور ایسی جوانمردی کی کہ اس فوج سے ایک شخص باقی نرہا ایک حملے
مین سب کو قعر دوزخ کی طرف روانہ کیا اہل روم یہہ حالت دیکھ کے بہت گھبرائے اور انکے لشکر مین بڑا ہی خلل واقع ہوا
جب سوائے جنگ کے چارہ نہین تھا ناچار میدان مین ثابت قدم ہوئے اور لشکر اسلام پر تیرین چلانے لگین ناگاہ ایک تیر
مالک بن حارث کے آنکھ پر پہنچکے پلک کو پھاڑ دی - مالک نے نہایت غضب مین آیا شمشیر انتقام اسیوقت نیام سے کھینچ کے
اپنے سر پر رومال کا آسرا کئے ہوئے اپنے گھوڑے کو لشکر کفار پر ہانکا ایک ہی حملے مین کئی کفار کو جو بڑی جوانمردی سے مشہور تھے
مارکے زمین پر گرایا اور یزید بن ابی سفیان اور عمر بن عاص بھی متواتر حملے کرکے بہت سے مخالفون کو قتل کئے اس اثنا مین
عکرمہ بن ابی جہل کہ شجاعت اور مردانگی مین ممتاز تھے اپنے گھوڑے کو پٹی کرکے پیادہ ہوئے اور دشمنون کے لشکر کی طرف
دوڑنے لگے خالد بن ولید نے کہا کہ ہرگز پیادہ جنگ پر نجائیے اور آپ کو ورطۂ ہلاکت مین نڈالئے تا تمہاری موت سے غازیان
اسلام کی خاطر پریشان نہو - عکرمہ نے کہا کہ جاہلیت کے ایام مین میرے سے کئی حرکات ناشایستہ وجود مین آئی ہین اور
جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کئی بار میرے سے رنجیدہ ہوئے ہین سوچا ہتا ہون کہ آج کے روز ایسے سخت کام پر
اقدام کرون کہ میرے گناہون کی بخشش کا سبب ہو بس یہہ کہکے لشکر کفار پر جا گرے اور بہت سے رومیون کو داخل جہنم کیا
آخر جام شہادت نوش فرمایا - جب عکرمہ کی شہادت ہوی مجاہدون نے جنگ وجہاد مین بڑی کوشش بجا لائی دشمنون
کو انکی جاگہ سے ہٹا کے نہر یرموک تک پہنچا دیا رومیون سے بہت سے لوگ جان بچانے کے لئے جب اس نہر مین گرے وہین
مرکے قعر دوزخ مین پہنچ گئے - تب ماہان نے بہت ہی مضطر ہو کے ہر ہر بطریق کا نام لے کے پکار کے کہنے لگا کہ سب کے
سب ایکبار حملہ کرو کہ لشکر عرب کو انکی جگہہ سے سرکادین تب اسکے لشکر سے تین ٹکڑیان جو دلیری مین بڑے نامور
تھین لشکر اسلام کی طرف متوجہ ہو کے بڑی جدوکوشش سے کئی قدم انکو پیچھے ہٹائین تب خالد بن ولید اور دوسرے
سردارون نے غازیون کو تسلی دیکے کہنے لگے کہ لشکر کفار مین جو بڑے بڑے دلاور تھے اور ماہان انکی جوانمردی پر غرہ کر
رہا تھا وے سب کے سب مارے گئے اور بعضے پانی مین ڈوب کے موئے اور جو لوگ کہ باقی رہے ہین وے بھی نیم جان ہوگئے ہین سو
انکا وجود محسوب نہین تم انکا کچھہ پروا نکرو سب کے سب بہ ثبات اجتماعی سے ان پر ایکبار حملہ لاؤ امید قوی ہی کہ اللہ تعالے
ہمکو فتح ونصرت دیو یگا یہ باتین سنتے ہی غازیان اسلام کو ایک تازگی آگئی اور انکے دلون مین ایک تسکین وشجاعت
حاصل ہوی سب کے سب ایکبار ایسا حملہ کئے کہ رومیون نے بھاگنے لگے اہل اسلام انکا پیچھا کرکے صبح سے شام تک ایسا
قتل عام کئے کہ ہزارون کافر مارے گئے - نقل ہی کہ رومیون سے اس روز معرکے ستر ہزار مرد مقتول ہو کے پڑے تھے اور ماہان

بھی برا ہوا پڑا تھا ہر چند جست و جو کئے اسکے ناپاک جسد پر کہین زخم نہ پایا غنیمت کا مال و اسباب کہ جسکا حساب نہو سکتا تھا مسلمانون کے ہاتھ آیا معلوم ہوا کہ وہ خیمہ سرخ جو ماہان خالد سے لیا تھا کسکے ہاتھ لگا جب یہہ فتح عظیم دوسری فتوحات کی علاوہ ہوئی ابوعبیدہ نے غنیمت کا خمس فتح نامے کے ساتھ مدینۂ طیبہ کی طرف بھیجا جب قاصد نے وہ مکتوب فاروق اعظم کی خدمت مین پہنچایا بہت ہی خوش ہوے جناب خلافت مآب اور دوسرے اکابر اصحاب جو حاضر مجلس تھے خوشی سے ایسا تکبیر کہنے لگے کہ انکی آواز فلک الافلاک تک پہنچی شکر الٰہی بجا لائے اور مجاہدون کے حق مین دعا خیر کئے۔ **مسلمانون کا غلبہ اور ہرقل کا رجوع قسطنطنیہ طرف**۔ کہتے ہین کہ لشکر روم سے تھوڑے لوگ جو یرموک سے بھاگے ہوے تھے انمین سے پہلا شخص جو ہرقل کے دربار مین آ پہنچا عمرو بن دالون ایک مرد تھا ہرقل کی نظر اسپر پڑتے ہی اس سے پوچھنے لگا کہ لشکر کی کیا خبر ہی اُسنے جواب دیا کہ لوگ منہزم ہوے قیصر نے پوچھا کہ کونسے لوگ اُس نے کہا کہ ہمارے لوگ قیصر نے اس بات سے تغافل کر کے پھر دریافت کی کہ ہمارے لوگ کیا لشکر عرب کو ہزیمت دے یا لشکر عرب سے ہمارے لوگ ہزیمت پائے اسوقت اس شخص پر اتنی دہشت غالب آئی تھی کہ قیصر کے جواب مین کچھ کہہ نہ سکتا تھا تب دربار مین جو لوگ کھڑے ہوے تھے ہرقل نے انکو خطاب کر کے کہا کہ یہہ شخص گھبرایا ہی اسلئے بات کرنے کی طاقت نہین رکھتا ہی اسواسطے دوسرے ایسے شخص کو میرے نزدیک لاؤ کہ وہ کلام کر سکے اور اسکے قول پر اعتماد رہے سرہنگون نے قیصر کی مجلس سے نکل کے اپنے لشکر سے جو لوگ ہزیمت پا کے آرہے تھے انکے استقبال گئے کیا دیکھتے ہین کہ ایک جماعت نہایت مضطر ترسان و لرزان آرہی ہی سرہنگون نے انسے پوچھا کہ ماہان اور دوسرے سردارون کی کیا خبر ہی انہون نے جواب دیا کہ سب بطارقہ مارے گئے یہہ بات سنکے سرہنگون نے ہرقل کے پاس آکے حقیقت حال بیان کی قیصر بیقراری آغاز کیا اور کہنے لگا کہ یہہ کیا خبر ہی جو تم کہتے ہو مین ایسے شخص کو چاہتا ہون کہ جنگ کے حالات تفصیل سے بیان کرے تب اسکے مقربون نے خزیمہ بن عمرو کو جو معرکے سے بھاگ گیا تھا اور سب حالات پر اطلاع رکھتا تھا حاضر کیا قیصر نے اس سے پوچھا کہ لشکر کی کیا حالت تھی بیان کر۔ کہا کہ اس سے کچھ بہتر خبر نہین ہی۔ تب ہرقل نے ان امیرون کا حال پوچھنے لگا جو اطراف و جوانب سے جمع ہوکے لشکر عرب کے کینے پر کمر باندھے ہوے تھے۔ وہ جسکا نام لیتا تھا وہ کہتا تھا کہ وہ مارا گیا وہ جس جس کا نام لے لے کے پوچھا انمین سے کوئی باقی نرہا۔ تب ہرقل نے اس سے پوچھا کہ کیا تو خزیمہ ہی اسنے کہا ہان۔ قیصر نے کہا کیا تجھکو وہ بات یاد ہی کہ محمد عربی کا نامۂ نامی پہنچا تھا اور انکا دین قبول کرنے کے باب مین انہون نے مجھے دعوت کی تھی مین چاہتا تھا کہ انکی متابعت کرون تب سب نے آ کے تو ہی مجھ پر انکار کیا اسنے کہا کہ ہان۔ تب قیصر نے غصہ ہو کے حکم کیا کہ خزیمہ کو قتل کرو اسیوقت اسکا سر تن سے جدا کر دئے۔ جب قیصر نے دیکھا کہ اب ملک شام مین رہنا مناسب نہین اپنے خواص کو ہمراہ لے کے ایک کوہ بلند پر جو انطاکیہ کے قریب تھا چڑھا اور چشم حسرت سے اس ملک پر نظر کر کے بلند آواز سے رو دیا اور رو کے کہنے لگا السلام علیک ایہا الارض المقدسہ سلام ہو تجھہ پر ای زمین پاک۔ اور سلام ہو تجھہ پر ای زمین پرخیر و برکت۔ اور سلام ہو تجھہ پر ای بہشت دنیا

یہہ سلام و وداع کرنیوالے کا ہی کہ جسکو پھر رجوع کی امید نہین ایسا کلام دردانگیز اپنی زبان پر لاکے بڑی جلدی سے
قسطنطنیہ طرف روانہ ہوا۔ **یرموک کے جنگ مین ساٹھہ غازیان اسلام ساٹھہ**
**ہزار کفار روم سے مقابلہ کرکے فتح پائی** محققین ارباب سیر و تواریخ کے پاس ثابت
ہی کہ یرموک کے مقام پر دوبار جنگ عظیم ہوا جنگ اول سے جنگ دوم اعظم ہی بار اول ابوبکر صدیق کی
خلافت مین۔ بار ثانی عمر فاروق کی خلافت مین ہی۔ دوسرے بار کا جنگ پلی دربی کئی روز واقع ہوا آخر
اللہ تعالی نے مسلمانون کو ہی کافرون پر غالب کیا۔ اور صحابہ کرام سے دلیری اور جوانمردی کے ایسے کرشمے
ظہور مین آئے کہ کبھی چشم زمانہ دیکھے نہین اور ایسا واقعہ عظیمہ کوئی سنا نہین۔ کہتے ہین کہ جب **جبلہ** نے
جنگ قنسرین سے شکست فاحش کھاکے بھاگ نکلا ہرقل کے پاس گیا تب ہرقل نے اپنے ملک کے حاکمون سے
**باہان** کو جو یرمن کا بادشاہ تھا پسند کرکے اسکے ہمراہ لشکر انبوہ دیا اور جبلہ کو بھی خلعت وغیرہ دیکے مع عرب
متنصرہ باہان کے ہمراہ کیا اور وے عرب متنصرہ ساٹھہ ہزار سوار تک تھے جبلہ کا لشکر مقدمۃ الجیش تھا جب
یہہ ہر دو لشکر مقام **یرموک** پر آکے اترے لوگ اسکو دیکھ کے حیرت کرنے لگے عرض و طول مین چھے
فرسخ تک انہین سے بھر گیا۔ لشکر اسلام بھی اسی مقام پر آکے نزول کیا۔ فریقین کے درمیان تین فرسخ کا
میدان جنگ کے واسطے خالی تھا۔ جب حضرت ابوعبیدہ کی نظر دشمنون کی کثرت پر پڑی کہے لاحول ولا
قوۃ الا باللہ العلی العظیم ربنا افرغ علینا صبرا وثبت اقدامنا وانصرنا علی القوم الکافرین
(ای پروردگار ہمارے ڈال اوپر ہمارے صبر اور ثابت رکھ قدم ہمارے اور مدد کر ہماری اوپر قوم کافرون کے)
ہرقل نے ایک ایلچی کو باہان کے پاس روانہ کیا اور کہلا بھیجا کہ اول ابوعبیدہ سے صلح کا پیام کراے کہ حجاز سے
حجاز تک جو ملک ہی انہین کے قبضے مین رہے باہان نے جرجیر کو ابوعبیدہ کی خدمت مین روانہ کیا یہہ پیام
انکے پاس مقبول نہوا۔ پھر باہان نے جبلہ کو انکے پاس روانہ کیا ابوعبیدہ نے اسکا کہا بھی نمانا پھر وہ بھی
مایوس ہوکے اپنے لشکر کی طرف چلا گیا۔ پس جناب خالد نے حضرت ابوعبیدہ سے گذارش کی کہ جبلہ کے ساتھہ
عرب متنصرہ سے ساٹھہ ہزار سوار ہین اور ہمارے تیس ہزار۔ اب مین چاہتا ہون کہ لشکر اسلام سے تین جوانمردونکو
چن لون اور اس ساٹھہ ہزار سے مقابلہ کرون تا نصرت ربانی جو مسلمانون کی یاور ہی ظاہر ہو۔ اور اگر اس
حملے مین جبلہ مارا جاوے باہان کے لشکر پر ہمارا رعب چھا جائیگا۔ یہہ بات سنکے سب حیران ہوگئے
ابوسفیان نے جناب خالد سے کہنے لگا ای ابا سلیمان اس صورت مین ایک مسلمان دو ہزار کافر کے مقابل
ہوتا ہی۔ میری راے یہہ ہی کہ ساٹھہ غازیون کو چن لین تا ایک مومن ایک ہزار کافر کے مقابل ہو۔ جناب
ابوعبیدہ بھی اس راے کو پسند کی۔ تب خالد نے ساٹھہ جوانمردون کو انتخاب کیا انمین اکثر صحابہ انصار سے
تھے۔ ابوعبیدہ نے حکم کیا کہ آج کی شب تم اپنا ساز و سامان مہیا کرلو۔ کل سے علے الصباح توکلا علی اللہ جنگ آغاز

کرو۔ پس وے ساتھ مجاہدین اسباب جنگی مہیا کرنے اور تمام شب ذکر و تسبیح عبادت و ریاضت اور جہاد
نفس میں بسر کرتے گئے۔ کہتے ہیں کہ جب ضرار اپنے خیمے میں ماتہیا آئے تو اپنی بہن خولہ کو رخصت کی غرض سے کہا کہ
ای بھائی آج تمہاری رخصت مجھے ایسی معلوم ہوتی ہی کہ پھر ملنے کی امید نہو ضرار نے سب احوال ظاہر کیا۔ خولہ رونے
لگیں اور کہا کہ ای بھائی جب کوئی مصیبت تمہارے نزدیک ہو خود بھی تم سے جدا نہونگی یا تو جان کو راہ خدا میں
صرف کرونگی اب تم اللہ تعالی کی خوشنودی حاصل کرنیکے لئے دشمن خدا کی طرف جاؤ۔ پس ابو عبیدہ نے سب مسلمانوں کو
ہمراہ لیکے نماز صبح ادا کی جب نماز سے فراغت حاصل ہوئی تب مجاہدین گھوڑوں پر سوار ہوئے ابو عبیدہ سب کے
پیچھے تھے اور انکے ایک طرف **زبیر** بن العوام اور انکے ساتھ انکی زوجہ **اسما** بنت ابی بکر صدیق تھیں
اور دوسرے طرف **عبد الرحمن** بن ابی بکر صدیق تھے اور بی بی اسما نے انکی سلامتی کے لئے دعا کی اور
اپنے برادر عبد الرحمن سے کہا کہ ای بھائی زبیر بن العوام رسول خدا علیہ الصلوۃ والسلام کے پھوپھی کے بیٹے
ہیں حملہ کرنیکے وقت تم ان سے جدا نہو اور حتی المقدور انکی محافظت میں کوشش کرو۔ القصہ جناب خالد اُس
فوج کے درمیان تھے پس سب کو ہمراہ لئے ہوئے میدان میں آگئے۔ جبلہ نے جب انکو دور سے دیکھا یہ گمان
کیا کہ یہ لوگ جو تھوڑے ہیں ہماری کثرت سے گھبرا کے مصالحہ کرنیکے لئے آتے ہیں۔ جب نزدیک ہو خالد نے
اُنکے نزدیک آکے اور پکارا کہ ای صلیب پرستو اب میدان میں آؤ اور جنگ کرو جبلہ حیران ہو گیا اور سمجھا کہ یہ لڑائی کے
واسطے ہیں نہ کسی اور بات کے باعث سے تب پکارا۔ پس ہر دو جانب سے نیزہ بازی اور شمشیر زنی آغاز ہوئی جب لڑائی
گرم ہوئی **خالد** اپنے گھوڑے سے اترے اور **مرقال** بن ہاشم بھی پیادہ ہوگئے کافروں نے
انکو گھیر لیا ہر دو وے پہلوان شیر کے مانند حملے کرتے تھے ایک ایک حملے میں کئی کافر مارتے جاتے تھے زبیر
بن العوام اور **فضل** بن عباس ان دونوں سے دشمنوں کو دور کرنے اور انکو بچانے میں مصروف تھے
فضل بن عباس پکار کے کہتے تھے کہ ای کفار دور ہو صحابہ سے میں فضل ہوں ابن عم رسول اللہ ہوں
صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔ پھر خالد اور مرقال کے ہاتھ سے جو جیت سے کفار مقتول ہوئے انکے دو گھوڑے جو
بہتر تھے ان پر دونے پھر دو سوار ہو گئے اور دشمنوں کو قتل کرنے لگے تائید ربانی عجب کرشمہ دکھلائی کہ خالد کے
کوئی مقابل نہیں ہو سکتا تھا **عبادہ** بن صامت سے منقول ہی کہ فضل بن عباس نے جب حملات
شروع کئے میں شمار کرتا جاتا تھا کہ تیس حملے کئے ہر حملے میں ایک سوار کو قتل کرتے تھے۔ غرض صبح سے
غروب آفتاب تک جنگ ہوا آخر جبلہ کا لشکر تاب نہ لا سکا کے بھاگ گئے لگا اور صحابہ کرام آواز بلند سے کہنے
لگے لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ لہ الملک ولہ الحمد وہو علی کل شیء قدیر
جناب خالد جو دشمن کے لشکر میں گھس گئے تھے دیر ہوئی کہ نظر نہ آئے تب مسلمانوں کو انکے مارے جانیکا گمان ہوا سو

بڑا قلق و اضطراب تھا خصوصاً حضرت ابو عبیدہ بہت مضطر ہو گئے تھے اور ابو سفیان انکو اطمینان دے رہے تھے
ایسے میں خالد وسط معرکے سے باہر آئے اور بہت تشنہ تھے ابو عبیدہ اور سب مسلمان انکو دیکھ کے شکر الہی بجا لایا
خالد نے اپنے ساتھیوں کو تلاش کر کے دیکھا تو بیس مجاہد نظر آئے ۔ ورباقی گم تھے خالد کو انکا بڑا ہی درد لاحق
ہوا سوا پنے منہہ پر آپ طمانچے مارتے اور کہتے تھے کہ تو نے مسلمانوں کو ہلاک کیا قیامت کے دن بارگاہ
الہی میں کیا عذر لائیگا ۔ ابو عبیدہ نے پوچھا کہ یہہ کیا حال ہی خالد نے کہا ای سردار کہ چالیس مجاہد گم ہیں ۔
ازانجملہ زبیر بن العوام اور فضل بن عباس اور جابر اور رافع اور فلان فلان ابو عبیدہ نے کہا انا للہ وانا
الیہ راجعون پس مشعلیں روشن کر کے لڑائی کی جگہہ میں ڈھونڈھنے لگے دیکھتے کیا ہیں کہ جبلہ کے لشکر والے
قوم غسان سے پانچہزار کافر مارے پڑے ہیں ۔ اور صحابہ سے دس آدمی شہید ہوئے ہیں ۔ ابو عبیدہ نے
فرمایا کہ احتمال ہی کہ باقی اصحاب قیدی ہوئے یا دشمنوں کا پیچھا کیا ہی پس یہہ دعا کی اَللّٰهُمَّ اُمْنُنْ عَلَیْنَا
بِالْفَرَجِ وَلَا تُفْجِعْنَا بِابْنِ عَمَّةِ نَبِیِّكَ وَلَا بِابْنِ عَمَّةِ الْفَضْلِ ترجمہ یعنے یا اللہ احسان کر تو ہم
کشود کار سے اور نہ غمگین کر ہم کو تیرے نبی کے پھپیرے بھائی اور چچیرے بھائی کے سبب ۔ پھر ابو عبیدہ نے
فرمایا کہ ای مسلمانو کون ہی کہ تم سے کہ دشمن کے قدموں کی نشان کا پیچھا کرے اور اپنے بھائیوں کی خبر لاوے
اللہ تعالی سے بڑے ثواب کا مستحق ہووے جناب خالد نے کہنے لگا کہ میں جاتا ہوں ابو عبیدہ نے کہا کہ تم یہہ کام
مت کرو کہ آج بہت تھکے اور مشقت اٹھائے خالد نے کہا واللہ میں ضرور جاؤنگا ۔ پھر اپنے گھوڑے کو چھوڑ دیکے
حازم بن جبیر کے گھوڑے پر سوار ہوے اس گھوڑے کا نام ہرطال تھا تیز روی میں باد سے باتیں کر رہا تھا
اور خالد کے ساتھہ مسلمانوں کی ایک جماعت بھی نکلی بہت دور نہیں چلے کہ آواز تکبیر و تہلیل کی آنے لگی خالد بھی
تکبیر و تہلیل سے اسکا جواب دیا ۔ پس دیکھا کہ جماعت غازیوں کی لوٹ آتی ہی انکے آگے زبیر بن العوام اور فضل
بن عباس اور مرقال بن ہاشم تھے ۔ جب خالد نے انکو دیکھا سلام کیا اور مرحبا کہا اور پوچھا کہ کیا حال ہی تمہارا انہوں
نے کہا کہ ہم سے چند لوگ قیدی ہو گئے سوانکی رہائی کے ارادے سے ہم نے دشمنوں کا پیچھا کیا لاکن انکا پتا نہ ملا
اغلب ہی کہ وے مارے گئے نہیں بلاشک قید کئے گئے ہیں زبیر بن العوام نے پوچھا کہ یہہ بات تمکو کیونکر معلوم
ہوی ۔ خالد نے کہا کہ ہم جنگ کے میدان میں تلاش کر کے دیکھا تو دس آدمی سے زیادہ کسیکو مقتول نہ پایا
اور ہم بیس ہیں اور تم پچیس اور پانچ شخص قیدی ہو گئے ہیں پانچ قیدی یہی ہیں رافع بن عمیرۃ الطائی
اور ضرار بن الازور ۔ اور ربیعہ بن عامر ۔ اور عاصم بن عمر ۔ اور یزید بن ابی سفیان ۔ پس یہہ
معاملہ مسلمانوں پر سخت گذرا ۔ جناب ابو عبیدہ نے اپنے گھوڑے کی زین پر سجدہ کیا خالد نے کہا ای مسلمانو
واللہ میں نے اپنی جان کو خرچ کیا لاکن مجھے شہادت روزی نہوی ۔ پانچ آدمی جو تم سے اسیر ہو گئے ہیں ۔

الغرض اللہ تعالیٰ کی مہربانی سے فتح ہوئی پس سب مسلمان وہ رات بہت خوشی
اور شکر و سپاس الٰہی میں گذارتے تھے اور مشرکین بہت ہی درد و غم میں رہے۔ اور باہان
نے جبلہ کو بلا کے لڑائی کا حال دریافت کیا جبلہ کہنے لگا ای بادشاہ ہم نے صبح سے
شام تک لڑتے رہے جب رات آئی ایک پکارنے والے نے پکارا تو ہم سب متفرق
ہو گئے اور بہت لوگ مارے گئے مسلمانوں کو تائید غیب سے پہنچتی ہی یا ایمان کا
معبود انکو غلبہ دیتا ہی اگر ایسا نہ ہوتا انکے ساٹھ آدمی ہمارے ساٹھ ہزار کے مقابلہ کر سکتے
باہان یہہ سنکے کہنے لگا قسم ہی صلیب کی میں کل انسے مقابلہ کرونگا اور ان پر سخت
حملے کرکے شکست دونگا

## نامہ روانہ کرنا ابوعبیدہ بن الجراح کا مقام یرموک سے خدمت میں امیرالمومنین عمر فاروق کے

روایت ہی کہ ابوعبیدہ نے حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خدمت میں ایک نامہ لکھا
اور عبداللہ بن قرط کے ہاتھ دیکے روانہ کیا۔ عبداللہ بن قرط کہتے ہیں کہ میں نے
ذی الحجہ کی تیرھوین جمعے کے دن عصر کے بعد یرموک سے سوار ہوکے نکلا۔ دوسرے جمعے کو
مدینہ طیبہ جا پہنچا۔ مسجد نبوی لوگوں سے معمور تھی میں نے اپنی اونٹنی کو باب جبرئیل
پہ بٹھلایا اور روضۂ مبارک میں آیا اور حضرت کی قبر مطہر اور صدیق اکبر پر سلام
کیا سب مسلمان مجھکو دیکھکے خوشی سے شور کرنے لگے۔ عمر فاروق کی دست بوسی
کی اور جناب ابوعبیدہ کا نامہ پہنچا دیا۔ اکابر صحابہ سے دس آدمی کی شہادت
اور پانچ کا قید ہونا اسمیں لکھا تھا اسکو دیکھتے ہی عمر فاروق کا رنگ بدل گیا۔ حضار
صحابہ نے مضطر ہوکے کہا ای امیرالمومنین ہمارے بھائیوں کے احوال سے ہمکو آگاہ
کیجیے۔ تب فاروق اعظم نے منبر پر سوار ہوئے اور وہ نامہ پڑھکر سنا دیا اسکا مضمون
سنتے ہی سب صحابہ رونے اور کہنے لگے ای امیرالمومنین ہمارے بھائیوں کی مدد پہ
ہمکو روانہ کرو۔ راوی کہتا ہی کہ جناب خلافت مآب نے پوچھا کہ رومیوں کا لشکر

کون ہی مین نے کہا پانچ بطارقہ ہین ایک ہرقل کا بھانجا قوریر دوسرا ریجان تیسرا قناطر
چوتھا جرجیر یہہ چارو باہان کے تابع ہین ان چارون کی صلیب باہان کی صلیب کے تحت مین ہے
عمر فاروق نے کہا لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم پھر یہہ آیت پڑہی یریدون لیطفؤا
نور اللہ بافواہہم الخ پھر صحابہ سے اسباب مین مشورت طلب کی حضرت علی نے فرمایا کہ یہہ جنگ جو
مسلمانون کو نصاریٰ کے ساتھہ روہ دیا ہی اللہ تعالیٰ کی آزمایش ہی اپنے بندون سے جسنے اسپر صبر کریگا اور
ثواب کی امید رکھیگا وہ اللہ تعالیٰ کے پاس صابرین مین لکھا جائیگا - اور جسنے ڈریگا اور سستی کریگا وہ
امر نیک سے دور رہیگا جاننے کہ یہہ وہ جنگ ہی کہ حضرت نے جسکی خبر مجھکو دی تھی - اور اسکا ذکر ہمیشہ باقی
رہیگا اور یہہ فتنہ ہلاک کرنیوالا ہی - حضرت عباس نے پوچھا کسکو ہلاک کرنیوالا ہی - حضرت علی نے فرمایا جسنے
اللہ کے ساتھہ کفر کریگا اور صلیب کو پوجیگا اور اللہ واحد کو بیٹا قرار دیگا نعوذ باللہ منہا پس تم اللہ ہی پر بھروسا
کرو اور ابو عبیدہ کو جواب لکھو اور انکی نیک خواہی اور دلدہی کرو - پس عمر فاروق نے اسی روز انکا جواب
لکھا اور میرے ہاتھہ دیکے حکم کیا تم جاؤ جب مجاہدین اسلام معرکے مین اپنے لشکر کی صفین باندھتے ہوے
جنگ پر آمادہ رہین تب یہہ نامہ پہنچاؤ اور سب مسلمانون کو میرا سلام کہو اور کہہ دو کہ تم صدق دل سے جہاد کرو
اللہ تعالیٰ مدد دیگا اور یہہ آیت پڑہو اِنّ حزب اللہ ہم الغالبون مین نے عرض کی یا امیر المومنین
میری سلامتی اور جلد جا پہنچنے کے لئے دعا کیجیے تب یہہ دعا کی حفظک اللہ تعالیٰ وسلمک وطوی
لک البعید یعنے کفایت کرے اللہ تعالیٰ تمہاری اور سلامت رکھے تمکو اور لپیٹ دیوے تمہارے
واسطے مسافت بعید کو پس مین نے انکو اور سب مسلمانون کو سلام کرکے نکلا - جب دروازے پر آیا اپنے دل مین
کہا کہ اسکے بعد روضہ شریف کی زیارت مجھے میسر ہوتی ہی یا نہین پس قبر شریف کے پاس گیا بی بی عائشہ صدیقہ
اور بی بی حفصہ اور بی بی ام سلمہ اور علی مرتضیٰ اور عباس قبر مبارک کے پاس بیٹھے تھے - امام حسن عباس کے
گود مین - اور امام حسین مرتضیٰ علی کے گود مین بیٹھے تھے عباس سورۂ انعام اور مرتضیٰ علی سورۂ ہود تلاوت
کر رہے تھے - مین نے قبر شریف پر سلام کیا اور حضرت علی سے عرض کی کہ اگر مین یرموک پر ایسے وقت
جا پہنچون جبکہ مسلمان صف میدان مین جنگ پر آمادہ رہین اور میرے ساتھہ مدد کا لشکر نہ دیکھین دلگیر ہو جاینگے
اسلئے مین دوست رکھتا ہون کہ آغاز جنگ سے آگے ہی پہنچ جاؤن تا اپنے بھائیون کو تسلی دون - تب
حضرت علی نے حضرت عمر کی چند فضیلتین بیان کرکے پوچھا کیا تم نے ان سے دعا چاہی مین نے کہا ہان - آپکی
اور حضرت کے چچا کی بھی دعا چاہتا ہون تب حضرت علی نے یہہ دعا کی اللہم انی اتقرب الیک
بہذا الرسول المجتبیٰ والنبی المصطفیٰ الذی توسل بہ آدم فاجبت دعوتہ

وغفرت خطيئته الا سهلت على عبد الله طريقه وطويت له
البعيد وايدت اصحاب نبيك بنصرك يا ذا الجلال والاكرام
اور جب عامر دعا کہہ چکے راوی کہتا ہے کہ میں بہت خوش ہوا اور حجرۂ شریف
سے باہر آیا جس روز مدینہ طیبہ میں پہنچا تھا اسی روز عصر کے بعد وہاں سے نکلا
اور راہ طے کرنے لگا جب شب ہوئی اور تاریکی آئی میں نے اپنی اونٹنی کی مہار
ڈھیلی کر دی پس لیسے بیابان میں جا پہنچا کہ جس میں نہ چارہ تھا نہ پانی اور اللہ نے
اس اونٹنی میں ایسی تیزی دی کہ گویا وہ ہوا میں اڑتی تھی میں سمجھا کہ یہ تیزی ان
بزرگواروں کے دعا کی برکت ہے۔ پس تیسرے دن عصر کے وقت یرموک پر جا پہنچا
اور جناب ابو عبیدہ کی خدمت میں گیا انکو اور سب مسلمانوں کو سلام کیا میرے جلد
پہنچنے سے سب کے سب متعجب ہو گئے ابو عبیدہ نے کہا کہ تم ایسا جلد کس طرح آئے تم
ہمارے پاس سے جدا ہوئے دسواں روز ہے۔ میں نے کہا کہ حضرت علی اور حضرت عباس اور
ازواج مطہرات کی دعا کا سبب ہے۔ ابو عبیدہ نے فرمایا کہ انکی دعا مستجاب ہے پھیری
جاتی نہیں۔ پھر حضرت عمر کا نامہ انکے ہاتھ دیا انہوں نے سب مسلمانوں کو پڑھ سنایا
سب کے سب خوش ہوئے اور کہنے لگے ہم تو شہادت کے مشتاق ہیں **واقدی**
نے ایک مرد ثقہ سے روایت کی ہے کہ اسنے کہا جب عبد اللہ بن قرط لشکر اسلام
میں داخل ہوئے اسیوقت ہمکو اونٹوں اور گھوڑوں کی آوازیں آنے لگیں ہم
باہر نکلے دیکھتے کیا ہیں کہ بلاد یمن اور حضر موت وغیرہ سے چند قبیلوں کے مسلمان
جمع ہو کے جہاد کے لئے آئے ہیں انکا تعداد چھ ہزار کا تھی۔ ہم نے انکو سلام کیا اور
مرحبا کہا۔ وہ لوگ کہنے لگے ابھی شب نہیں آئی تھی کہ مکہ معظمہ اور طائف سے ایک ہزار
سوار چلے انکے سردار سعید بن عامر تھے کہ عمر فاروق نے انکو فوج کا علم اور
سرداری دیکے روانہ کیا اور نیک باتوں کی انکو وصیت کی تھی۔ سعید بن عامر نے

کہتا ہی جب نکلا اور راہ دراز طی کی اور **تبوک** پر پہنچا وہ مقام اہل اسلام کے صلح مین تھا اسلئے وہان
ٹھہرا اور اسکے پیچھے **جندل** تھا جسکو عیاض بن غانم نے فتح کیا تھا - پھر مین نے جابیہ کا ارادہ کر کے
وہان سے کوچ کیا اور جب مین نے میرے ہمراہی مسلمانون کے باب مین دشمن سے خوفناک تھا شاہ راہ
کو چھوڑ دیکے جنگل کی راہ لی ایک بڑا ایسا سخت بیابان پیش آیا کہ کبھی ویسا مین نے دیکھا نہین تھا سو حیران
ہوگیا اور کہا لاحول ولا قوة الا باللہ العلی العظیم جب دسوان دن آیا ایک پہاڑ ملا مجھے
اسکی پہچانت تھی اسلئے مین نے مضطر ہوگیا اور اپنے دلمین کہا کہ تو نفس کے فریب مین آگیا آپکو اور ان
مسلمانون کو رنج مین ڈالا پھر خیال کیا شاید کہ یہہ پہاڑ بعلبک کا ہوگا وہ پہاڑ جو ہم کو شروع بروز مین ملا شام
تک بھی ہم نے اسکو طی نکیا - پھر ہمکو ایک ایسا بڑا وحشتناک جنگل ملا کہ جس مین راہ نہین تھی میرے ہمراہی لوگ
بہت گھبرائے بعضون کو بعض اٹھاتے تھے پھر ایک پانی کا چشمہ ملا سب مسلمانون نے کہا کہ ہم تھک گئے ہین
ہمکو تھوڑا آرام دو مین نے کہا اچھا تب وہان نزول کیا وضو کر کے سبھون نے نماز پڑھی پانی پیا اور جانورون کو
پلایا بعضے سو رہے بعضے دعا کر رہے تھے اور بعضے جانورون کو چراتے تھے مجھے بھی خواب کا غلبہ ہوا سو
سو گیا اور یہہ خواب دیکھا کہ گویا مین سبز باغ مین ہون جس مین اشجار پھلدار بسیار ہین مین اسکے پھل کھاتا ہون
اور اپنے رفیقون کو دیتا ہون - اور اس نہر کا پانی پیتا ہون - اور خوش ہون ایسے مین ان درختون سے
ایک شیر نکلا اور میرا قصد کیا - اسیوقت دو شیر نکلے اسکو مار کے زمین پر گرا دیا تب مین نے اس سے ایک
آواز سنی اور بیدار ہوگیا - اور اس خواب کی یہہ تعبیر کی کہ یہہ مال مسلمانون کی غنیمت مین آئیگا - پس
مین قرآن مجید پڑھتا تھا دفعۃً سنا کہ کسینے غیب سے اشعار تقویت اور بشارت کے پڑھتا ہی اور سوتے ہوے
مسلمان بھی وہ ہاتف غیب کا آواز سنکے نیند سے جاگ اٹھے اور خوش ہوے - اور وہ بڑا پہاڑ جو ہمکو ملا
تحقیق کے بعد معلوم ہوا کہ وہ رقیم کا پہاڑ ہی جب اسکی پہچانت ہوی ہم سب تکبیر کہنے لگے ہم نے اس پہاڑ
کا ذکر حضرت سے سنا تھا پھر ہم اسکے غار مین آئے اور اس مین نماز پڑھے اور وہان سے آگے بڑھے تو شہر
**عمان** پہ پہنچے وہان سے آگے چل دیئے تو ایک گانون ملا اسکا نام انجاب تھا ہم نے دیکھا کہ وہ گانون
والے ترک وطن کر کے اپنے لڑکون بالون کو ہمراہ لئے نکلے ہین میرے ساتھیون نے ان پر حملہ کیا وے
گھبرائے مین انکو پوچھا کہ تم کہان جاتے ہو انہون نے کہا کہ ہمکو حاکم طلب کیا ہی تا اسکی حمایت مین رہین
ای عرب تم سے یہہ بات ہوسکتی ہی کہ تم ہمکو اپنے امان اور ذمہ داری مین رکھین مین نے کہا اچھا - پس
دس ہزار درہم پر انکے ہمارے درمیان صلح قرار پائی اور مین انکو صلح نامہ لکھہ دیا تب انہون نے کہا کہ
حاکم عمان لغیطا کی طرف سے تمکو سختی پہنچیگی اگر تم اسپر فتحمند ہون تمہاری اور ہماری بہتری ہی - مین پوچھا

کہ اسکی کیا خبر ہی - وے کہنے لگے کہ ثعلب باہان ارمنی نے ایکو لکھا ہی کہ دریائے قیساریہ کے کنارے
قسطنطین ہرقل کا بیٹا جو اترا ہی نقیطا بھی اس سے جا ملے اسلئے اسنے پانچہزار اختیار سپاہ کے ساتھ بکلائی
حوران کے راہ سے آتا ہی سعید نے یہ سنکے اپنے ہمراہیون سے مشورہ کیا انہون نے کہنے لگے
کہ اسکی طرف چلو اگر ہم غالب ہووین انکا مال ہمارے لئے غنیمت ہی ورنہ ہمکو شہادت ہی پس وہان سے
نکل کر ایک جنگل مین آبیٹھے ایکدن رات وہان پوشیدہ رہے کہ دفعۃً ایک جماعت وہان آپہنچی کہ
کالا لباس پہنے ہوے اور اپنے وسط سر کو منڈائے ہوے اور اپنے ہاتون مین صلیبین لئے ہوے
تھے - مسلمانون نے انہین پکڑ لے آئے - سعید نے پوچھا تم کون ہو انہین ایک بوڑہا تھا سو کہنے لگا کہ
ہم لوگ ان دیرون کے راہب ہین ہرقل بادشاہ کے بیٹے قسطنطین کے پاس جاتے ہین تا اسکی
غلبے کے لئے دعا کرین سعید نے فرمایا وَمَا دُعَاءُ الْكَافِرِينَ إِلَّا فِي ضَلَالٍ پھر پوچھا کہ اور کیا خبر
ہی انہون نے عرض کی کہ عمان کا حاکم پانچہزار کی جمعیت کے ساتھ آتا ہی وے سب تیر اندازی کرنے والے
اور نصرانیت مین پکے اور صلیب کی عبادت کرنے والے ہین - مسلمانون نے کہا اللّٰهُمَّ اجْعَلْهُمْ
غَنِيمَةً لَنَا سعید نے فرمایا کہ ای بوڑھے ہمارے پیغمبر صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حکم ہی کہ جو راہب لوگ
اپنے جگہہ اپنی ذات کو قید کیا ہو اور ہمارے سے لڑنیکا ارادہ نرکھین ہم انسے تعرض نکرین اگر
تم لوگ حاکم عمان سے ہم کو نڈراتے ہم تمکو چھوڑ دیتے پس حکم کیا کہ ان راہبون کے زنارون سے
انکی مشکین باندہین - اسی حال مین تھے کہ دفعۃً حاکم عمان کا لشکر نمود ہوا اگرچہ اہل اسلام جنگی ساز و
سامان سے مہیا نہین تھے تہلیل وتکبیر کہتے ہوے ان پر جا گرے اور بہتون کو مار ڈالا حاکم عمان
جو پیچھے تھا اسکو اس حال سے خبر ہوئی اسنے حکم کیا مسلمانون پر حملہ کرو پس ہر دو فریق ایک دوسرے
پہ حملے کئے اللہ تعالی مسلمانون کو نصرت دی سو کافرون کو ایسا مارے کہ انکے ٹکڑے ٹکڑے کر دئے
اور نقیطا بھاگ نکلا بعضے مسلمانون نے اسکا پیچھا کیا اور بعضے لوٹتے اور بعضے قیدیون کی نگہبانی
کرتے تھے - اور دو سوار ثابت دو شیر کے نقیطا کا پیچھا کیا ایک تو فضل بن عباس تھے دوسرے
زبیر بن العوام پس اس ملعون کو زبیر نے نیزے سے مارکے زمین پر گرا دیا پس زبیر کا قصہ یہی ہی کہ ابو عبیدہ
نے انکے ہمراہ ایک ٹکڑی دیکے عمان کو تاخت وتاراج کرنیکے لئے بھیجا تھا سو اس مقام مین ملاقی
ہوے - القصہ سعید نے حکم کیا کہ راہبون کو چھوڑ دین پس مسلمانون نے انکو چھوڑ دیا اور چھسو نفری
کافرون کے سر اپنے نیزون پر چڑھائے ہوے اور ایک ہزار قیدی کو ساتھ لئے ہوے وہان سے کوچ
کیا اور یرموک پر آپہنچے اور تکبیر وتہلیل سے اپنی آوازین بلند کین - لشکر ابو عبیدہ کے مسلمان جب

انکی آوازین سنتین آپ بھی تکبیر وتہلیل سے جواب دیتے ہوے استقبال آئے اور انکو دیکھکر بہت خوش ہوے
جناب ابوعبیدہ نے سجدہ شکر بجالایا **واقدی** رح سے منقول ہی کہ دوسے پانچ صحابی قیدی ہوجانے
سے تمام صحابہ کو ترایح ہوا خصوصا ابوعبیدہ بہت ہی درد سے روتے اور بارگاہ الٰہی مین کمال عجز سے
دعا کرتے تھے - اور ان قیدیون کا قصہ یہہ ہی کہ جب انکو ماہان کے پاس لے گئے اسنے پوچھا کہ یہ کون
لوگ ہین اسکے لوگون نے کہا کہ یہہ پانچ شخص اس جماعت سے ہین جو ساٹھہ آدمی ہمارے ساٹھہ ہزار کے
ساتھہ مقابلہ کرنیکے لئے نکلے تھے بعضے تو انمین مارے گئے اور یہ ہمارے قید مین آگئے اور جو بچ گئے انہین
سے ہی وہ جوانمرد بھی کہ جسنے تدمر اور حوران اور بصرے اور دمشق کو فتح کرلیا - اور لشکر اجنادین کو توڑ دیا
(یعنے جناب خالدبن ولید ۱۲)
اور توما اور ہربیس کا پیچھا مرج الدیباج تک کرکے ان دونون کو مار ڈالا اور ہرقل بادشاہ کی بیٹی کو پکڑ لیا
ماہان یہہ سنکر بیقرار ہوا اور کہا کہ اب مجھے ضرور ہوا کہ کچھ مکر وحیلہ کرکے اس مرد کو یہان تک بلواؤن اور یہہ
پانچ قیدیون کے ساتھہ اسکو بھی قتل کردون - پس دوسرے روز ایک مرد رومی کو کہ جسکا نام جرجہ
تھا اور بڑا دانا اور زبان عرب مین فصیح تھا اپنا ایلچی بناکے روانہ کیا اور اسکو بڑی تاکید کی کہ توجاکے
سردار عرب سے بول کہ ایک ایلچی کو یہان تک روانہ کرے تا صورت مصالح کی ٹھہرے - اور تو ایسی کچھ
تدبیر کر کہ خالد بن ولید ہی انکا ایلچی بن کے آوے - جرجہ نے ابوعبیدہ کے حضور مین حاضر ہوکے یہہ پیام
پہنچایا اسکی طلب کے آگے جناب خالد نے کہنے لگے کہ مین ایلچی بن کے جاتا ہون ابوعبیدہ نے فرمایا اچھا تم
جاؤ اللہ تعالی تمکو سلامت رکھے شاید کہ اللہ تعالی تمہاری وساطت سے انکو اسلام کی توفیق دے
یا مصالح کی صورت بن آوے خالد نے تنہا ارادہ کیا لاکن جناب ابوعبیدہ نے مناسب نجانا اور فرمایا کہ اپنے
ساتھہ ایک سو سوار کو لیجاؤ - تب خالد نے صحابہ مہاجر و انصار سے ایک سو دلاورون کو چن لیا ہر ایک
فرد انمین ایسا تھا کہ ایک لشکر کے مقابل ہوسکتا تھا - جب یہہ جماعت سوار ہوکے نکلی ابوعبیدہ انکے
حق مین دعا کرتے تھے اور انکے آنکھون سے اشک جاری تھے **نصر بن سالم** نے کہا ہی کہ مین نے
کہا ای سردار کس لئے روتے ہو فرمایا کہ واللہ یہہ لوگ مدد دینے والے اس دین متین کے ہین اگر انکو کچھ
مصیبت پہنچے اللہ کے نزدیک ابوعبیدہ کی سرداری کا کیا عذر باقی رہیگا - جناب خالد نے اپنے غلام
ہمام کو حکم کیا کہ اپنا قبہ سرخ کہ جسکا ذکر آگے گذرا ہی لیجاکر ماہان کے خیمے کے نزدیک کھڑا کرین - پس یہہ صحابہ
تکبیر کہتے ہوے روانہ ہوے جب خیمہ ماہان کے نزدیک جاپہنچے اپنے گھوڑون سے اترے اور اسکے حجاب
اور بطارقہ نے جو تلوار کھینچے ہوے کھڑے تھے انکا کچھ پروانہ کیا بلکہ انکی صفین چیرتے ہوے اور تکبیرین
کہتے ہوے اسکے خیمے مین چل دئے یہان تک کہ انکے دیبای مسندون اور تکیون تک جاپہنچے ماہان

| سن ہجری تھا جب سترا اوپر تین | کیا رحلت پیمبر ماحی دین | رہی اُن سب سے راضی حق تعالیٰ | کرے جنت میں انکا رتبہ بالا |
|---|---|---|---|

**مطاعن عمر فاروق رضی اللہ عنہ** - حضرت عمر پر شیعہ جو کئی طعن کرتے ہیں انمین پہلا طعن یہ ہی کہ حضرت نے اپنی وفات کے چار دن آگے پنجشنبے کے روز اپنے حجرے مین جو صحابہ حاضر تھے انکو خطاب کرکے فرمایا کہ کاغذ اور دوات وقلم لے آؤ تاکہ تمہارے واسطے ایک وصیت نامہ لکھ دون کہ میرے بعد تم گمراہ نہو وین یہ سنکے حاضرون نے کاغذ لانے نہ لانے مین اختلاف کیا تب عمر فاروق نے کہا کہ ہمکو قرآن مجید بس ہی اسوقت مین حضرت کو تو درد نہایت شدت سے ہی - جب حاضرون مین اختلاف آیا اسلئے مجلس مین شور وشغب زیادہ ہوا ایسے مین کسی نے یہہ بھی کہا کہ آیا اسوقت حضرت کو ہذیان اور اختلاط کلام ہو دیا ہی - اسلئے بعضون نے حضرت سے پھر اس کلام کا اعادہ چاہا - آپ نے فرمایا کہ اسوقت میرے نزدیک اٹھو کیونکہ پیغمبرون کے پاس تنازع اور شور وشغب لایق نہین ہی پس اس کاغذ کی تحریر اسیلئے موقوف رہگئی - پس عمر بن الخطاب نے جو وصیت لکھنے کا مانع ہوا امت کی حق تلفی کی - اگر وہ وصیت لکھی جاتی امت گمراہی سے محفوظ رہتی - اور انھون نے پیغمبر کا رد قول کیا - بدلیل آیہ وَمَا يَنْطِقُ عَنِ الْهَوٰى اِنْ هُوَ اِلَّا وَحْيٌ يُّوْحٰى کے حضرت کا قول تو وحی ہی اور رد وحی کفر ہی اور کہا کہ حضرت کو ہذیان اور اختلاط کلام ہو دیا ہی حالانکہ انبیا ایسے باتون سے معصوم ہین - اور حضرت کی حضور میں رفع صوت اور تنازع کی - حالانکہ بحکم آیہ لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ کے آپکے حضور مین آواز بلند کرنی کبیرہ ہی - **جواب** قرطاس کا خبر جو صحیحین مین آئی ہی جسکی روایت سعید بن جبیر نے ابن عباس سے کی ہی یہی ہی لَمَّا اشْتَدَّ وَجَعُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ ائْتُوْنِيْ بِكَتِفٍ اَكْتُبْ لَكُمْ كِتَابًا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدَهٗ اَبَدًا فَتَنَازَعُوْا وَلَا يَنْبَغِيْ عِنْدَ النَّبِيِّ تَنَازُعٌ فَقَالُوْا مَا شَاْنُهٗ اَهَجَرَ اسْتَفْهِمُوْهُ فَذَهَبُوْا يَرُدُّوْنَ عَلَيْهِ فَقَالَ دَعُوْنِيْ فَالَّذِيْ اَنَا فِيْهِ خَيْرٌ مِّمَّا تَدْعُوْنَنِيْ اِلَيْهِ وَاَوْصَاهُمْ بِثَلَاثٍ قَالَ اَخْرِجُوا الْمُشْرِكِيْنَ مِنْ جَزِيْرَةِ الْعَرَبِ وَاَجِيْزُوا الْوَفْدَ بِنَحْوِ مَا كُنْتُ اُجِيْزُهُمْ وَسَكَتَ عَنِ الثَّالِثَةِ اَوْ قَالَ نَسِيْتُهَا وَفِيْ رِوَايَةٍ وَفِي الْبَيْتِ رِجَالٌ مِّنْهُمْ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ قَالَ غَلَبَهُ الْوَجَعُ وَعِنْدَكُمُ الْقُرْاٰنُ حَسْبُكُمْ كِتَابُ اللّٰهِ - اس روایت سے صاف مستفاد ہوا کہ حضرت عمر کلام کرنے کے آگے حاضرون نے تنازع کیا اور جو کچھ کہنا تھا کہا - اور دوسری بار حضرت پوچھے تو آپنے کاغذ اور دوات وقلم منگانے سے سکوت فرمایا اگر وہ امر ضروری اور موافق وحی کے ہوتا حضرت سکوت نفرماتے کیونکہ حکم وحی کا جاری کرنا عصمت کا منافی ہی اور وہ تو آپسے محال ہی اور حضرت اس قصے کے بعد شیعہ کے اقرار سے بھی پانچ چھے روز زندہ رہے پیر کے دن رفیق ملا اعلیٰ کے ہوئے تبلیغ وحی کی تو فرصت اس مدت مین بہت تھی - اور یہہ بھی معلوم ہوا کہ حضرت نے جو تحریر چاہی امور دین سے کچھ لکھنا منظور نہین تھا بلکہ سیاست مدنی ومصالح ملکی وتدبیرات دنیوی منظور تھی چنانچہ حضرت

نے اپنے زبان فیض ترجمان سے اُن چیزوں کی وصیت فرمائی۔ اور تیسری چیز جو اس روایت مین فراموش ہوی وہ لشکر اُسامہ کی تیاری تھی کہ دوسری روایت سے ثابت ہی۔ اور اس مُدّعا کی بڑی دلیل یہہ ہی کہ جب دوسرے صحابہ نے کاغذ اور دوات و قلم لانے کی بات پوچھی تو حضرت نے جواب مین فرمایا کہ فَالَّذِیْ اَنَا فِیْهِ خَیْرٌ مِّمَّا تَدْعُوْنَنِیْ اِلَیْهِ۔ یعنے تم چاہتے ہو کہ وصیت نامہ لکھوں اور مین تو اللہ تعالیٰ کے قرب و شہود مین اور مناجات مین مشغول باطن ہوں۔ اور اگر امور دینیہ کا لکھنا یا وحی کا پہنچانا منظور رہتا خیریت کا معنا درست ہوتا۔ کیونکہ اجماع سے انبیا کے حق مین وحی کی تبلیغ اور احکام دینی کی ترویج سے کوی عبادت بہتر نہین ہی۔ اور بھی اس روایت سے ظاہر ہوا کہ جب حضرت نے دوسرے بار اس عالم سے بے تعلقی اور وارستگی کا جواب ارشاد فرمایا حاضرون کو بے امیدی اور حسرت دامن گیر حال ہوی۔ تب عمر بن الخطاب نے انکی تسلی کے لئے یہہ عبارت کہی کہ حضرت نے تمکو جو یہہ جواب ترش فرمایا کہ یعنے تنبیہ و تہدید اور خلافت کی بات لکھنی منظور بلکہ درد کی شدت اور مزاج کی تنگی کا موجب ہی۔ اور اس عالم سے حضرت کی وارستگی جو قریب معلوم ہوتی ہی تم اس سے مایوس ہوجاو کیونکہ تمہاری تربیت اور تمہارے دین و ایمان کی حفاظت کے واسطے کتاب اللہ کافی و شافی ہی۔ اس سے معلوم ہوا کہ حضرت عمر کا یہہ کلام اس گفت و شنید کے بعد صحابہ کی تسلی کے مقام مین واقع ہوا۔ نہ تحریر وصیت کی ممانعت کے مقام مین اور مقطع کلام کا اس مقام مین یہہ ہی کہ جناب امیر بھی اس قصے مین حاضر تھے۔ اور طرفین کے اجماع اہل سیر سے اصلا یہہ بات ثابت نہوئی کہ کبھی جناب امیر نے عمر فاروق پر یا دوسرے حاضرون پر جو مانع کتابت ہوے تھے انکار کیا ہو۔ نہ انکے عین حیات نہ انکے بعد وفات جو حضرت امیر کے خلافت کا زمانہ تھا۔ یہہ بات نہ شیعہ کی روایت سے منقول ہی نہ اہل سنت کی روایت سے۔ پس اگر اس کام مین عمر بن الخطاب خاطی ہین تو حضرت امیر بھی اس کام کے مجوز ہین لینے کس لئے آپ کاغذ حاضر نکیا۔ اور ابن عباس کے سوا جو اس زمانے مین کم عمر تھے اور کسی سے اس قصے پر حسرت و افسوس منقول نہوا۔ اگر اس باب مین کسی امر ضروری کا فوت ہونا رو دیتا کبراے صحابہ خصوصًا حضرت امیر اسکو مذکور فرماتے اور حسرت کرتے اور اس ممانعت کی شکایت اپنی زبان پر لائے ہوتے۔ اگر اس جگہہ کسیکی خاطر مین گذرے کہ اس وصیت نامے کے لکھنے مین مہمات دین سے کوی مہم حضرت کی منظور نظر ہوتی تو یہہ فقرہ کس لئے فرماتے کہ لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدِیْ کیونکہ یہہ لفظ صریح دلالت کرتا ہی کہ اس وصیت نامے کے لکھنے سے تم گمراہ نہوگے اور گمرہی کے معنے یے ہین کہ دین مین کچھہ خلل پڑے۔ **جواب** اس شبھے کا یہہ ہی کہ ضلال عرب کی لغت مین جیسا دین مین گمرہی کے معنے مین آتا ہی ویسا ہی دنیوی مقدمات مین سوء تدبیری مین بھی اکثر مستعمل ہوتا ہی۔ یہہ بات بھی قرآن مجید سے ہی ثابت ہی چنانچہ حضرت یوسف کے برادرون کا قول حضرت یعقوب علی نبینا و علیہم الصلوٰۃ والسلام کے حق مین جو سورۂ یوسف مین مذکور ہی۔ قَالُوْا لَیُوْسُفُ وَاَخُوْهُ اَحَبُّ اِلٰٓی اَبِیْنَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَةٌ اِنَّ اَبَانَا لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنِ۔ اور اسی سورے مین دوسری جگہہ آیا ہی کہ اِنَّكَ لَفِیْ ضَلٰلِكَ الْقَدِیْمِ۔ ظاہر ہی کہ حضرت یوسف

کے برادران کافر نہین تھے کہ اپنے پدر بزرگوار کو جو پیغمبر عالی مرتبہ تھے دین مین گمراہ جانتے معاذ اللہ من ہذا الظن الفاسد - بلکہ انکی مراد
دنیا کی بے تدبیری تھی کہ اپنے بڑے فرزندون کو جو کار آمدنی تھے اور خدمت بجا لانے پر حاضر تھے چندان دوست نہین رکھتے ہین
اور چھوٹے فرزندون کو جو خورد سال اور کم محنت اور قاصر الخدمت تھے ایسا دوست رکھتے ہین کہ عشق کی نوبت پہنچی ہی -
پس اس جگہ بھی جو حضرت نے لن تضلوا فرمایا اس سے تدبیر ملکی کی خطا مراد تھی نہ دین مین گمراہی کی - اور اس ارادے
پر دلیل قطعی یہ ہی کہ تئیس سال کی مدت مین جو نزول وحی کا زمانہ تھا قرآن کریم اور اکثر احادیث کی تبلیغ جب ہدایت کے
لیے کافی اور دفع گمراہی کرنے وافی نہ ہوی ہو اس وصیت کے دو تین سطر کی تحریر مین کیا ہو سکیگا - اور بھی اس جگہ بعضون
کی خاطر مین آتا ہی شاید حضرت کو امر خلافت مین کچھ لکھنا منظور تھا سو حضرت عمر کی ممانعت سے یہ امر ضروری موقوف رہگیا انکا
**جواب** یہ ہی کہ خلافت کی بات لکھنی منظور ہوتی تو دو حال سے خالی نہین یا خلافت ابو بکر صدیق رض کی ہوگی یا جناب امیر کی
تقدیر اول مین حضرت نے اسی بیماری مین دوسری بار اپنی خاطر مبارک مین یہ بات لا کے خود بخود موقوف کی - نہ عمر بن الخطاب
نے منع کیا تھا نہ دوسرے اصحاب بلکہ حضرت نے اللہ تعالی پر اور اجماع مومنین پر حوالہ فرمایا اور سمجھے کہ یہ مقدمہ ہونے والا ہی
لکھنے کی حاجت نہین چنانچہ صحیح مسلم مین موجود ہی کہ حضرت نے اسی مرض مین جناب عائشہ صدیقہ کو فرمایا کہ اُدْعِی
اَبَاکِ وَاَخَاکِ اَکْتُبُ لَہُمَا کِتَاباً فَاِنِّی اَخَافُ اَنْ یَّتَمَنّٰی مُتَمَنٍّ وَّیَقُوْلَ قَائِلٌ اَنَا اَوْلٰی
وَیَاْبَی اللّٰہُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ اِلَّا اَبَا بَکْرٍ یعنے بلا اپنے باپ اور بھائی کو تا مین ایک وصیت نامہ لکھون کیونکہ مجھ
اسبات کا اندیشہ ہی کہ آرزو کرنے والا آرزو کریگا اور کہنے والا کہیگا کہ مین ہون اور دوسرا نہین - اللہ تعالی اور سب
مسلمان سوا ابو بکر کے دوسرے کو قبول نکرینگے - اس جگہ عمر فاروق کہان تھے کہ وصیت نامے کی تحریر سے ممانعت کی ہو - اور
تقدیر ثانی پر بھی لکھنے کی حاجت نہین تھی کیونکہ حضرت نے اس واقعے کے اگلے ہزارون شخص کے روبرو غدیر خم کے میدان
مین جناب امیر کی ولایت کا خطبہ پڑھا اور انکو ہر مومن و مومنہ کا مولا ٹھیرایا - اور وہ قصہ مشہور آفاق اور زبان زد خلایق
ہوچکا تھا - اگر با وصف اس تقید و تاکید اور تشہیر و تواتر کے اسکے موافق عمل نکرین - اس تحریر خانگی سے کہ جہان چند شخص
سے زیادہ حاضر نہین تھے کیا ہوتا حاصل کلام اس تحریر کی ممانعت سے کسی صورت سے بھی امت کی حق تلفی نہوی اور دینی
مہمات پردۂ اختفا مین نرہے - یہ خیال باطل بعینہ اُس خیال کے مانند ہی جو کہتے ہین کہ امام مہدی غایب ہین ایسے خیالات
وسواس کے سوا اور کچھ نہین مرض وسواس کا کیا علاج - اور حضرت کے قول کو رد کرنے کی نسبت جو عمر فاروق کی طرف کرتے
ہین خلاف واقع ہی انہون نے رد قول کہان کیا - بلکہ حضرت کی راحت و آرام انکو منظور تھی سوا اس معاملے کو بالعکس رد
حکم پیغمبر سمجھنا کمال تعصب و عناد ہی - ظاہر ہی کہ ہر کسی اپنے بیمار عزیز کو محنت اٹھانے اور رنج کھینچنے سے منع کرتا
ہی - اگر احیانا وہ بیمار حاضرون کے فایدے اور مصلحت کے لیے محنت اٹھانا چاہے حضار بھی لطیف حیلون سے مانع ہوتے
ہین اور وہ بیمار مشقت اٹھا کے جو کام کرنا چاہے اس کام سے اپنا استغنا اور عدم احتیاج اور عدم ضرورت بیان

کرتے ہین خصوصاً ایسا معاملہ بزرگون کے بہ نسبت زیادہ مروج و معمول ہی - پس جب جناب فاروق نے دیکھا کہ حضرت نے
اپنے صحابہ اور امت کے فایدے کے لئے چاہتے ہین کہ ایسی مرض کی شدت مین وصیت نامہ لکھنے کا بار اٹھاوین اور رنج
کھینچین یہہ حرکت قولی و فعلی ایسی حالت مین کمال حرج و مشقت کا سبب ہوگا اور یہہ تصدیع گوارا فرمانے کی بات بھی
کمال ادب سے حضرت کی طرف خطاب کرکے نہ کہی بلکہ حضرت کو یہہ حرج دینے سے جو استغنا حاصل ہی یہہ بات آیہ
قرانی سے ثابت کرکے حاضرون سے بیان کی تا حضرت بھی سنین اور جان لین کہ اس حالت مین مشقت کھینچنے کی چندان
ضرورت نہین ہے فی الواقع اس مقدمے مین عاقلون کے پاس حضرت عمر کی وقت نظر پر سو آفرین اور ہزار تحسین ہی کیونکہ
اس واقعے سے تین مہینے آگے کریمہ اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ
وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا - نازل ہوی تھی اور دین مین نسخ و تبدیل اور زیادت و نقصان
کے دروازے بند کردیئے اسپر مہر ختم کرچکی تھی فاروق اعظم نے اسی آیت کی طرف اشارہ کیا کہ حَسْبُنَا کِتَابُ
اللّٰہِ - یعنے حضرت اس حالت مین کوی نئی بات جو کتاب و شریعت مین نہ آئی ہو تحریر نکروائینگے - پس آپکا
مقصد اس وقت مین نہین مگر تاکید انہین احکام کی جو آگے قرار پائی - تاکید الٰہی تو ہمارے واسطے وحی منزل مین آچکی
ہی پس ایسے وقت مین کیا ضرور کہ حضرت یہہ مشقت زاید کہ چندان درکار نہین اپنی ذات پر گوارا فرماوین - بہتر
ہی کہ آرام و راحت مین گذارین - اور یہہ لفظ کہ اِنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَدْ غَلَبَہُ
الْوَجَعُ صریح اس قصد پر گواہ ہی پس معلوم ہوا کہ اس قصے مین رد حکم پیغمبر کی نسبت حضرت عمر کی طرف کرنی کمال
غلط فہمی و نادانی یا کمال بغض و عناد کا سبب ہی اس قسم کی مصالح اور مشورت کرنی حضرت کا معمول صحابہ کے ساتھ
اور صحابہ کا معمول حضرت کے ساتھ جاری تھا علی الخصوص عمر فاروق کو اس باب مین بڑی خصوصیت اور جرأت حاصل
تھی - جیسے منافق کے جنازے پر نماز نہ پڑہنے اور ازواج مطہرات کو پردہ نشین کرنے اور غزوہ بدر کے قیدیون
کو قتل کردینے اور مقام ابراہیم کو مصلّی لینے کے باب مین اور ایسے ہی مقدمات مین انہین کی راے کے موافق وحی آئی
تھی اور انکی صوابدید اکثر مقدمات مین مقبول رسول بلکہ مقبول الٰہی ہوتی تھی - اگر اس قسم کی عرض مصلحت کو رد وحی
اور رد حکم پیغمبر کہا جاوے تو حضرت امیر بھی کئی جگہہ فاروق اعظم کے شریک ہوتے ہین - اول یہہ کہ صحیح بخاری مین
جو اصح الکتب اہل سنت ہی طرق متعددہ پر مروی ہی کہ حضرت نے شب کے وقت جناب امیر اور حضرت زہرا کے
گھر تشریف ارزانی فرمائی - اور انکو خوابگاہ سے اٹھاکے نماز تہجد ادا کرنے کے لئے بڑی تاکید کی اور فرمایا -
قُوْمَا فَصَلِّیَا - یعنے تم ہر دو اٹھو اور نماز پڑہو جناب امیر نے کہا وَاللّٰہِ لَا نُصَلِّیْ اِلَّا مَا کَتَبَ اللّٰہُ لَنَا
یعنے قسم ہی اللہ تعالی کی ہم نماز نہ پڑہینگے مگر اتنی نمازین جو اللہ تعالی ہمارے واسطے مقدر کین - وَاِنَّمَا اَنْفُسُنَا
بِیَدِ اللّٰہِ - یعنے ہمارے دل اللہ ہی کے ہاتھ مین ہین اگر وہ نماز تہجد کی توفیق دیوے پڑہینگے تب حضرت نے انکے گھر

سے مراجعت کی اور اپنے رانون کو مارتے اور فرماتے تھے وَكَانَ الْإِنسَانُ أَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا پس اس قصے مین پیغمبر خدا کے
ساتھ مجادلہ اور دینی مقدمے مین اپنی مجبوری جو شرع مین مسموع نہین جناب امیر سے واقع ہوی لاکن جب قرینہ حالیہ جو انکی
صدق و راستی اور قصد نیک پر گواہ تھا حضرت نے ملامت نکی - دوسری یہہ روایت بھی صحیح بخاری مین موجود ہی کہ
جب غزوۂ حدیبیہ مین حضرت کو کفار قریش کے ساتھ صلح کرنے کا اتفاق ہوا اور صلحنامہ لکھا گیا جناب امیر نے حضرت
کے القاب مین لفظ رسول اللہ رقم فرمایا - کافرون کے سردارون نے اس لقب کی تحریر سے مانع ہوے اور کہنے لگے کہ اگر
ہم اس لقب کو مسلم رکھتے پھر جنگ پر کسلئے کمر باندھے ہوتے - حضرت نے جناب امیر کو ہر چند فرمایا کہ اس لفظ کو محو کر دیجئے
جناب امیر نے کمال ایمان کے سبب سے محو نہ کیا اور حکم رسول کی مخالفت کی یہان تک کہ حضرت نے وہ صلحنامہ جناب
امیر کے ہاتھ سے لیکے وہ لفظ آپ اپنے دست مبارک سے محو فرمایا - پس اہل سنت ایسی باتون کو مخالفت رسول نہین
جانتے اور اس مخالفت سے حضرت امیر پر طعن نہین کرتے ہین پھر حضرت عمر پر کسطرح طعن کرینگے - اگر شیعہ ان
باتون کو بھی رد حکم پیغمبر جانین اپنے پاؤن پر آپ ہی تیشہ مار لینگے انہی کی کتاب الغرر مین شریف مرتضیٰ جو علم الہدیٰ
سے ملقب ہی ایسی مخالفتین جو عرض مصلحت مین جناب امیر سے واقع ہوین - محمد بن حنفیہ سے نقل کیا ہی چنانچہ انکی
عبارت طویلہ تحفۂ اثنا عشریہ مین منقول ہی اندیشہ طوالت سے یہان مذکور نہوی مَنْ شَاءَ فَلْيَرْجِعْ إِلَيْهِ - اور وہ
جو کہتے ہین کہ بدلیل کریمہ وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ کے حضرت کا ہر قول وحی ہی انکا جواب یہہ ہی
کہ اس آیت کا مضمون صراحۃً قرآن کریم کے ساتھ خاص ہی نہ سب اقوال پیغمبر مین عام - پر ظاہر ہی کہ کسی بادشاہ
نے اپنی طرف سے ایک رسول کو کسی ملک کی طرف روانہ کرے اس ملک کے لوگ اسکے ہر قول کو بادشاہ
کا قول نہ سمجھینگے مگر وہی احکام جو بادشاہ کی طرف سے پہنچا دے یہہ تو جواب عقلی تھا - اب جواب نقلی بھی سنا
چاہیے کہ حضرت کے سب اقوال وحی منزل من اللہ ہوتے تو حضرت نے بدر کے قیدیون کو فدیے کے چھوڑ دینے پر جو اجازت
دی اس پر یہہ آیت اسقدر تشدد کے ساتھ کسلئے نازل ہوتی لَوْلَا كِتَابٌ مِّنَ اللَّهِ سَبَقَ لَمَسَّكُمْ
فِيمَا أَخَذْتُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝ اور حضرت نے غزوۂ تبوک کو جانے کے وقت جب حضرت علی کو حکم فرمایا
کہ اپنے اہل و عیال کی حفاظت کیلئے مدینہ منورہ مین رہے جناب امیر نے عرض کی أَتُخَلِّفُنِي فِي النِّسَاءِ وَالصِّبْيَانِ
پس حضرت کا ہر قول وحی ہوتا تو وحی کے مقابلے مین ایسے اعتراضات کب جایز ہوتے اور جناب امیر کسلئے ایسی عرض کرتے بہر
طور یہہ ہی کہ اصول امامیہ مین دیکھا چاہیے کہ وے بھی حضرت کے سب اقوال کو وحی نہین جانتے ہین اور اسی جناب کے
جمیع افعال کو واجب الاتباع نہین سمجھتے ہین پس یہہ مقدمہ فاسدہ جو نہ مطابق واقع کے ہی نہ موافق اپنے مذہب کے نہ
مذہب خصم کے پھر اسکو طعن مین لانا کسقدر جہالت و غباوت اور تعصب و عناد ہی - اگر ہم نظر بالا کرین تو کہتے ہین کہ
سنی و شیعہ ہر دو کے پاس غرض مصلحت و دفع مشقت کیلئے حکم الٰہی کے برخلاف بلا واسطہ کہ قطعاً وحی منزل من اللہ ہی

کئی مرتبہ اصرار کرنا رد وحی نہین ہی جناب خاتم الانبیا صلی اللہ علیہ وسلم نے شب معراج مین حضرت موسی علی نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام
کی مشورت سے نون بار مراجعت کی اور عرض کی کہ الٰہی میری امت اس حکم کی حامل نہو سکیگی- ذکر کیا ابن بابویہ نے کتاب
المعراج مین- اگر معاذ اللہ یہہ بات رد وحی ہوتی پیغمبرون سے ظہور مین نہ آتی- اسکو رد وحی ملحد و زندیق کے سوا کوی کہتا
اور حضرت موسی کی مراجعت بھی اپنے پروردگار کے ساتھ بلا واسطہ حکم ہوا کہ بعد قرآن مجید مین صریح منصوص ہی قولہ تعالیٰ
وَاِذْ نَادٰی رَبُّكَ مُوْسٰی اَنِ ائْتِ الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ قَوْمَ فِرْعَوْنَ اَلَا يَتَّقُوْنَ قَالَ رَبِّ
اِنِّیْ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ وَيَضِيْقُ صَدْرِيْ وَلَا يَنْطَلِقُ لِسَانِيْ فَاَرْسِلْ اِلٰی
هٰرُوْنَ وَلَهُمْ عَلَيَّ ذَنْبٌ فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ قَالَ كَلَّا فَاذْهَبَا بِاٰيٰتِنَآ اِنَّا
مَعَكُمْ مُّسْتَمِعُوْنَ ۝ اور بھی شیعہ کے اصول مین انہی کے مقررات سے ہی کہ حکم رسول بلکہ حکم الٰہی بلا واسطہ
بھی محتمل ندب کا ہی نہ مقتضی وجوب کا پس مراجعت کیا چاہیئے تا واضح ہو کہ مراد اس سے امر وجوب ہی یا مندوب ذکر
کیا اسکو شریف مرتضی نے کتاب دُرَر و غرر وغیرہ مین- جب بات ایسی ہو عمر فاروق کو اس مراجعت مین باوجود
تمسک آیت قرآنی کے تحمل مشقت سے استغنا کے باب مین جو صاف اس امر کی مندوبیت پر دلالت کرتی ہی کیا
تقصیر اور کونسا گناہ- اور رہ وہ جو کہتے ہین کہ عمر فاروق نے ہذیان اور اختلاط کلام کی نسبت جناب پیغمبر کی طرف کی
اسکا **جواب** یہہ ہی کہ اول یہہ کہان سے ثابت ہوا کہ یہہ لفظ اَهَجَرَ اِسْتَفْهِمُوْهُ- حضرت عمر کی زبان سے صادر
ہوا بلکہ اکثر روایات مین قَالُوْا واقع ہی احتمال ہی کہ کاغذ اور قلم لانے کے مجوزین اس لکھنے سے اپنے قول کو تقویت دیتے ہون
وہ استفہام انکاری تھا یعنے ہجر اور ہذیان تو کبھی پیغمبر کی زبان مبارک پر جاری نہین ہوتا ہی پس جو فرماتے ہین اسکا
اچھا اہتمام کرو اور جسکے لکھنے کا ارشاد ہوتا ہی خوب دریافت کرو اور پوچھو کہ کیا ارادہ رکھتے ہین- اور محتمل ہی کہ اس
تحریک کے مانعین بھی استفہام انکاری کے ہی طور پر کہے ہون کہ آخر پیغمبر سے ہذیان ظاہر نہین ہوتا ہی- اور ظاہر اس کلام
کا ہمارے فہم مین نہین آتا ہی سو پھر پوچھئے کہ نامے کا لکھنا حقیقۃً مراد ہی یا اور کچھ ارشاد اور اس لکھنے کو فہم نکرنے کا سبب
صریح اور ظاہر تھا کیونکہ حضرت کی عادت شریف یہہ تھی کہ احکام الٰہی کی نسبت اللہ تعالیٰ کی طرف کرتے تھے اور اس
جگہہ نہین فرمایا کہ اِنَّ اللّٰهَ اَمَرَنِیْ اَنْ اَكْتُبَ لَكُمْ كِتَابًا لَنْ تَضِلُّوْا بَعْدِیْ- مانعین کو توہم پیدا ہو
کہ البتہ خلاف عادت نہ فرمائے ہون یقین ہی کہ ہم فہم نہ کئے اس لئے خوب تحقیق کیا چاہیئے اور قطعاً یہہ بات بھی جانتے
تھے کہ حضرت تو لکھتے نہین بلکہ اصلا یہہ صفت آپ سے صادر نہین ہوتی ہی اور اسپر نص قرآنی شاہد ہی وَمَا كُنْتَ
تَتْلُوْا مِنْ قَبْلِهٖ مِنْ كِتٰبٍ وَّلَا تَخُطُّهٗ بِيَمِيْنِكَ- اور آپ نے اس عبارت مین لکھنے کی نسبت اپنی ذات
مبارک کی طرف کی ہی جو فرمایا اَكْتُبُ لَكُمْ كِتَابًا- اسکا کیا معنی ہی اسکو استفہام کیا چاہیئے کہ آخر پیغمبر کا کلام
ہذیان نہوگا اور حضرت کی یہہ بھی عادت شریف تھی کہ قرآن کریم کے سوا اور کچھ نہین لکھاتے تھے- ایکبار عمر فاروق

نے توریت کا ایک نسخہ لا کے پڑھنے لگے تھے حضرت نے دیکھ کے منع فرمایا پس اسوقت عادت لغوی کے برخلاف قرآن مجید کے سوا کے اپنے مبارک ہاتھ سے جو لکھنا چاہیے حاضرین کو کمال تعجب رو دیا اور کچھ نہ سمجھے اسلئے ہذیان کا ذکر استفہام انکاری یا استفہام تعجبی کی راہ سے بعضے صحابہ کی زبان پر گذرا - اگر انکا غرض حضرت پر ہذیان ثابت کرنیکا ہوتا ایسا کہتے ہو کہ پھر پوچھو بلکہ اسلیے کہتے کہ چھوڑ دیجئے کہ کلام ہذیان کا اعتبار نہیں ہی - اور رفع صوت کے باب میں جو طعن کرتے ہیں یہ بھی سراسر غلط فہمی یا حق سے چشم پوشی ہی کیونکہ حضرت کی آواز پر اپنی آواز بلند کرنی بلاشک منع ہی اور یہ بات اس قصے میں کسی سے بھی واقع نہوی نہ عمر فاروق سے نہ انکے غیر سے اور حضرت کے حضور میں مناظرات و مشاجرات کی تقریب سے آپسمیں آوازیں بلند کرنے کی عادت ہمیشہ جاری تھی اصلا اسکو منع نفرمایا ہیں بلکہ قرآن مجید کا اشارہ اسکے جواز پر آیا ہی دو جہت سے پہلا یہ کہ لفظ لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ - ارشاد کیا اور یہ نفرمایا لَا تَرْفَعُوا أَصْوَاتَكُمْ بَيْنَكُمْ عِنْدَ النَّبِيِّ دوسرا كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ پس صاف معلوم ہوا کہ جہر بعضوں کا بعضوں کے لئے جایز ہی اور یہاں کہاں سے ثابت ہوا کہ اول عمر بن الخطاب نے رفع صوت کر کے تنازع کا باعث ہوا - اس حجرۂ شریف میں تو ایک جماعت کثیر حاضر تھی اور مجمع کثیر میں تو آوازیں بلند ہوا کرتی ہیں یہ تو ضروری بات ہی اور حضرت نے جو فرمایا لَا يَنْبَغِي عِنْدِي تَنَازُعٌ یہ بھی اسی مدعا پر شاہد ہی کیونکہ لَا يَنْبَغِي ترک اولی کو کہا کرتے ہیں نہ حرام و کبیرہ کو اور لفظ قُومُوا عَنِّي جو فرمایا حالت مرض میں تنگ مزاجی کے باب سے ہی کیونکہ زیادہ گفت و شنید سے بیمار تنگ دل ہوتا ہی بیماری کے حالت میں بسبب تنگ مزاجی کے جو وقوع میں آوے کسیکے حق میں بھی ہو وہ محل طعن نہیں ہی علی الخصوص یہ خطاب تو سب حاضروں کے ساتھ تھا خواہ مانعین ہوں یا مجوزین ایسی تنگ مزاجی جو مرض کے سبب لاحق ہوتی ہی اس سے اصلا کچھ نقصان نہیں انبیا کو اس سے معصوم اعتقاد کیا چاہیے جیسے ضعف بدن جو بیماری میں لاحق ہوتا ہی - اس طعن کے جوابات میں صاحب تحفۂ اثنا عشریہ نے جو تطویل و تفصیل کے ساتھ بحث کیا ہی خوف طوالت کے سبب سے اسکے مختصر پر اکتفا کیا گیا - **دوسرا طعن** یہ کہ عمر فاروق نے حضرت کی موت کا انکار کیا اور قسم کھائی کہ آپ نے رحلت نفرمائی یہاں تک کہ ابوبکر صدیق نے انکے پاس آکے یہ آیت پڑھی إِنَّكَ مَيِّتٌ وَإِنَّهُمْ مَيِّتُونَ **جواب** یہ تو طرفہ طعن ہی کہ ایک شخص نے رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کی کمال محبت اور اس جناب کی مفارقت سے اور آپکی مرض کی شدت دیکھنے سے اسقدر مدہوش اور ذاہل ہو کر اپنی عقل سے گذرے اور اپنا اور اپنے باپ کا نام بھولے اور اپنی موت و حیات سے بخبر رکھے مدہوشی اور بیخبری کے عالم میں بسبب کمال محبت کے موت پیغمبر کا انکار کرے نہایت عجب ہی کہ ایسے عاشق رسول کو شیعہ تیر طعن کی ہدف بناوتے **ہیں** چشم بداندیش کہ برکندہ باد ؛ عیب نماید ہنرش در نظر ؛ آیات قرآنی سے ثابت ہی

کرو درد وغم اور جزع و فزع کی حالت مین حکم بشریت سے بھوتو نکو غفلتین واقع ہوتی ہین یہہ طعن و ملامت کی جگہہ نہین شیعہ کی صحیح روایتون سے آگے گذرا کہ حضرت موسیٰ کو عین حالت مناجات مین قرب آلہی کا علم اور مکان سے اسکی تنزیہ حاصل نہوی حالانکہ حضرت موسیٰ کو اسوقت حیرت مین ڈالنے والی یا مدہوش کرنے والے عوارض سے کوی عارضہ نہین تھا۔ اگر حضرت عمر کو بھی ایسی حالت مین کہ انکے پاس ہول محشر کا نمونہ تھا حضرت کی جواز موت سے خبر نہ رہی کیا گناہ نسیان اور ذہول تو لوازم بشریت سے ہی۔ حضرت یوشع نے کہ بالاجماع نبی معصوم تھے مچھلی کی خبر عجیب کو باوجود تقید اور تاکید کرنے حضرت موسیٰ کے فراموش کیا اور خود حضرت موسیٰ نے باوصف اس قول و قرار کے جو حضرت خضر سے کیا تھا کہ ہرگز سوال نکرونگا سو نادر اور غریب حالتین دیکھنے سے اسکو فراموش کیا اور ذہول ہوا اور حضرت آدم جو ابوالبشر اور اصل انبیا ہین حقتعالیٰ انکی شان مین فرماتا ہی فَنَسِيَ وَلَمْ نَجِدْ لَهُ عَزْمًا اور نماز مین پیغمبر کا نسیان کتاب کافی اور کلینی مین موجود ہی اور ابو جعفر طوسی اور دوسرے امامیہ اسکی صحت کا حکم کئے ہین۔ اور خود ابو جعفر طوسی نے ابو عبداللہ حلبی سے روایت کی ہی کہ اِنَّ الامام اباعبد اللہ علیہ السلام کان یَسْهُوْ فی صلوتہ ویقول فی سجدتیہ السھو بسم اللہ و باللہ وصلی اللہ علی محمد وآلہ وسلم۔ پس اگر حضرت عمر کو بھی ایک آیت قرآنی بطور ذہول کے ایسے حادثہ قیامت نما مین خاطر سے گئی ہو کسطرح محل طعن ہوگا۔

## تیسرا طعن

یہہ کہ عمر فاروق بعض مسائل شرعیہ نہین جانتے تھے حالانکہ ان مسئلونکا جاننا امامت اور خلافت کے اہم مہمات سے ہی ازانجملہ ایک عورت جو زنا سے حاملہ تھی اسکو رجم کا حکم فرمایا ایسے مین جناب امیر نے مانع ہوکے کہا کہ ان کان لک علیہا سبیلٌ ولیس لک علی ما فی بطنہا سبیلٌ عمر فاروق نے نادم ہوکے اور کہا لولا علیٌّ لھلک عمرُ (اگر علی نہوتا البتہ ہلاک ہوتا عمر ۱۲)۔ اور ازانجملہ اسنے یہہ بھی چاہا کہ ایک عورت مجنونہ کو رجم کرے۔ ایسے مین جناب امیر نے انکو خبردار کیا اور یہہ حدیث پڑہی کہ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ علیہ وسلم یَقُوْلُ رُفِعَ الْقَلَمُ عَنْ ثَلٰثَۃٍ عَنِ النَّائِمِ حَتّٰی یَسْتَیْقِظَ وَعَنِ الصَّبِیِّ حَتّٰی یَبْلُغَ وَعَنِ الْمَجْنُوْنِ حَتّٰی یَفِیْقَ۔ اور ازانجملہ یہہ بھی ہی کہ انہون نے اپنے فرزند ابو شحمہ پر حد جاری کی اور وہ اس اثنا مین جان دیا کہ ابھی حد کے چند کوڑے باقی تھے سو مردے پر مار کے تمام کیا حالانکہ مردے پر حد جاری کرنی عقل و شرع کا خلاف ہی۔ اور ازانجملہ یہہ کہ انکو شراب خواری کی حد سے آگہی نہین تھی یہانتک کہ لوگونکی صلاح و مشورت سے حد مقرر کی ان قصون سے معلوم ہوا کہ انکو ظواہر شریعت پر بھی علم نہین تھا۔ پس امامت کی لیاقت کسطرح حاصل ہوا۔

**جواب** ان مطاعن کا یہہ ہی کہ شیعہ نے ان قصون کے نقل کرنے مین خیانت کی ہی کہ کسی قصے کا ایک حرف لیا اور کسی قصے کا تتمہ نگل گیا تا اپنا طعن صورت پکڑے یہہ تو متعصبین اور معاندین کا خاصہ ہی جیسے یہود کا قول کہ اِنَّ اللّٰہَ فَقِیْرٌ وَنَحْنُ اَغْنِیَاءُ۔ نعوذ باللہ منہا

اب سننا چاہئے کہ رجم حاملہ کا قصہ یہہ ہی کہ حضرت عمر کو خبر نہین تھی کہ یہہ عورت حاملہ ہی اور حمل ایسی چیز نہین کہ دیکھتے ہی معلوم ہوجاوے کہ یہہ عورت حاملہ ہی۔ ہان جب حمل کی مدت تمام ہونیا تمام ہونے کے قریب ہے جب حضرت امیر نے آگے سے اس عورت کے حمل کی خبر سنی تھی سو انکو اطلاع دی بس عمر فاروق نے اس خبر دینے پر ممنون ہوکے اور اسے شکر کے مقام مین وہ کلمہ کہا یعنے اگر حد جاری کرنے اور وہ حاملہ اور اسکا بچہ مر جانے کے بعد مجھے معلوم ہوتا کہ وہ عورت حاملہ تھی اور اسیر جو حسرت و تاسف کرتا تو وہ حسرت میری موت و ہلاکت کے مقام مین ہوتی اگر جناب امیر اسوقت مجھے خبر نہ دیتے مین اس درد و غم سے ہلاک ہوتا انتہی شیعہ اور سنی کے اجماع سے جب عورت زانیہ اپنے زنا کا اقرار کرے یا اسکے زنا پر گواہ رہین پھر امام کو لازم نہین کہ اس عورت سے پوچھے کہ تو حاملہ ہی یا نہین۔ بلکہ اس عورت کو چاہئے کہ حمل رکھتی ہو تو ظاہر کردے اور حقیقت حال پر اطلاع نہونے کے سبب سے جو حکم کہ صادر ہووے اور واقع مین حقیقت دوسری رہے کہ اس حکم کو نہ چاہی ہو اس صورت مین اس حکم کو جہل و نادانی نہین کہتے ہین بلکہ حقیقت حال پر اطلاع نہونیکا سبب ہی ایسا حکم کرنے سے امامت مین بلکہ نبوت مین بھی کچھہ قصور نہ آتا ہی کیونکہ حضرت موسی نے محض بے اطلاعی کے سبب اپنے حقیقی برادر حضرت ہارون کی ریش پکڑی اور انکے سر کے بال پکڑ کے کھینچی اور اہانت کی حالانکہ حضرت موسی پیغمبر کی یا تیرے برادر کی تعلیم کے مسائل سے جاہل نہین تھے اور ہمارے پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام بھی بارہا فرماتے تھے کہ اِنَّمَا اَنَا بَشَرٌ وَاِنَّكُمْ تَخْتَصِمُوْنَ اِلَيَّ وَلَعَلَّ بَعْضَكُمْ اَلْحَنُ بِحُجَّتِهٖ مِنْ بَعْضٍ فَمَنْ قَضَيْتُ لَهٗ بِحَقِّ اَخِيْهِ فَاِنَّمَا اَقْطَعُ لَهٗ قِطْعَةً مِّنْ نَّارٍ اور جامع ترمذی مین وایل بن حجر کندی سے صحیح روایت آئی ہی کہ حضرت کے زمانے مین ایک عورت نے نماز کی جماعت پانے کے لئے اپنے گھر سے نکلی ایک شخص نے گلی مین اسکو پایا اور زبردستی سے اسکو گرا کے اس سے بدفعلی کی اور اس عورت نے رونا چلانا شروع کیا اور وہ شخص وہان سے بھاگ گیا قضارا دوسرا ایک شخص نے جو راستے سے جاتا تھا اس عورت نے اسیکو زانی سمجھ کے لوگون کو بتلا دیا تب لوگون نے اسکو پکڑ کے حضرت کی حضور مین لے آئے تب حضرت نے حکم فرمایا کہ اسکو سنگسار کرین جب رجم شروع کرنا چاہتے ایسے مین وہ مرد زانی اٹھا اور اقرار کیا کہ یا رسول اللہ یہہ برا کام میرے سے ہوا ہی حقیقت مین یہہ مرد بے گناہ ہی تب حضرت نے اس مرد بے گناہ سے معذرت کی اور اس زانی کو حکم رجم کا فرمایا اور حدیث متفق علیہ مین جو اہل بیت اور اہل سنت کے ہر دو کتب مین موجود ہی آیا ہی کہ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَمَرَ عَلِيًّا بِاِقَامَةِ الْحَدِّ عَلٰى امْرَاَةٍ حَدَثَتْ بِنِفَاسٍ فَلَمْ يُقِمْ عَلَيْهَا الْحَدَّ خَشْيَةَ اَنْ تَمُوْتَ فَذَكَرَ ذٰلِكَ لِلنَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اَحْسَنْتَ دَعْهَا حَتّٰى يَنْقَطِعَ دَمُهَا۔ یعنے پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک نفاس والی عورت پر حد جاری کرنے کے لئے حضرت علی کو حکم فرمایا حضرت علی

اسکی موت کے اندیشے سے اسپر حد قایم کی اور حضرت کی حضور مین یہہ حال ظاہر کیا تب آپنے فرمایا کہ تو اچھا کیا اور چھوڑ
یہان تک کہ اسکا خون بند ہوجاوے - اور نواصب کے فرقے والون نے حضرت علی کے مطاعن مین لائے ہین کہ آپ نے
زنا کے دو حد یعنے کوڑے مارنے اور رجم کرنے کو جمع کیا ہی شراحہ ہمدانیہ کے حق مین جو زنا کی مرتکب ہوی تھی حالانکہ
وہ عورت محصنہ تھی یہہ تو شریعت کا خلاف ہی کیونکہ حضرت نے ماعز اور غامدیہ کو فقط رجم فرمایا تھا اور عقل کا بھی
خلاف ہی کیونکہ جب رجم جو اشد عقوبات سے ہی جب اسپر جاری ہوا کوڑے مارنا جب اس سے سبک ہی کس
لئے جاری کیا - اہل سنت جواب مین اس گمراہ فرقے کے یہی کہے ہین کہ حضرت امیر کو اول معلوم نہین تھا کہ وہ
عورت محصنہ ہی اس لئے کوڑون کا حکم فرمایا جب کوڑے مارنے کے بعد آپکو اطلاع ہوی کہ وہ محصنہ ہی رجم کا
حکم فرمایا پس ہر دو حد کو جمع کرنا اس جناب سے حقیقت مین واقع ہوا - بالجملہ حقیقت حال سے بے اطلاع ہونا
اور ہی اور مسئلہ شرعی کا نجاننا اور اگر کسی جنے ان ہر دو باتون مین فرق نکرے وہ قابل خطاب نہین پس اس عورت
مجنونہ کے رجم کا قصہ بھی اسی پر قیاس کیا چاہیئے - کہ حضرت عمر کو اسکے جنون سے اطلاع نہین تھی - چنانچہ امام احمد نے
عطا بن سائب کی روایت سے اور وہ ابی ظبیان جہنی سے نقل کیا ہی کہ ایک عورت کو زنا کی مرتکب ہونے
کے سبب سے حضرت عمر کے نزدیک لے آئے آپنے حکم فرمایا کہ اسکو سنگسار کرین تب لوگون نے اسکو کھینچ کے لیجاتے
تھے ناگاہ راہ مین حضرت علی ملے دریافت کی کہ اس عورت کو کہان لیجاتے ہو لوگون نے عرض کی کہ اسپر زنا ثابت
ہونے سے خلیفے نے رجم کا حکم فرمایا ہی حضرت علی نے اس عورت کو اُن لوگون کے ہاتھ سے چھڑا کے حضرت
عمر کی خدمت مین لے آیا اور فرمایا کہ یہہ عورت مجنونہ ہی اور یہہ فلانے قبیلے والی ہی مین اسکو خوب جانتا ہون اور
پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہی کہ مجنونہ پر قلم تکلیف جاری نہوا تب حضرت عمر نے رجم کو موقوف کیا پس معلوم
ہوا کہ مجنونہ کو رجم نکرنے کا مسئلہ معلوم تھا ہان وہ عورت جو مجنونہ تھی یہہ بات نہین جانتے تھے اور ظاہر ہی کہ صاحب
جنون سے جب تک بے ربط حرکات اصوات صادر نہووین اسکا جنون کسی حس و عقل سے معلوم نہین ہوسکتا ہی
کیونکہ مجنون کی صورت عاقل کی صورت سے ممتاز نہین ہوسکتی ہی اور امور حسیہ اور عقلیہ کا نجاننا نبوت مین کچھ نقصان
نہین کرتا ہی امامت مین تو کہان - امامت کی شرط یہی ہی کہ احکام شرعیہ کی معرفت ہو نہ حسیات خفیہ یا عقلیات
جزیہ کی معرفت اور بالفعل جمیع احکام شرعیہ کی معرفت نہ شرط نبوت ہی نہ شرط امامت ہان احکام شرعیہ
پیغمبر کو وحی سے معلوم ہوتے ہین اور امام کو اجتہاد سے - اور بسا اوقات اجتہاد مین خطا بھی واقع ہوتی ہی چنانچہ
ترمذی مین موجود ہی عن عکرمۃ ان علیا احرق قوما ارتدوا عن الاسلام فبلغ ذلک
ابن عباس فقال لو کنت انا لقتلتہم لقول رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من بدل
دینہ فاقتلوہ وان لم اکن لاحرقہم لان رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم

قال لا تعذبوا بعذاب اللہ فبلغ ذلک علیاً فقال صدق ابن عباس یعنے عکرمہ سے روایت
ہے کہ ایک قوم جو اسلام سے مرتد ہوئی تھی حضرت علی نے انکو آتش میں جلا ڈالا - جب یہہ خبر ابن عباس کو پہنچی تو کہا
کہ اگر میں حاضر رہتا انکو قتل کرتا کیونکہ حضرت نے فرمایا ہے کہ جسنے اپنے دین سے بدلا اسکو قتل کرو اور میں نہ جلاتا
انکو کیونکہ حضرت نے فرمایا ہے کہ تم کسیکو وہ عذاب نہ دو جو عذاب الٰہی ہے جب یہہ بات حضرت علی کی خدمت
خدمت میں پہنچی تو فرمایا کہ ابن عباس نے سچ کہا - بالجملہ اس قسم کے خطاء اجتہادی میں جای طعن و ملامت کی جگہہ نہیں
ہوجاے انکو جس پر مطلع اور خبردار ہونا ضرور نہو ویسے مقام میں بے اطلاعی اور بے خبری ہو تو محل طعن کا
ٹھہرایا جاوے - اب ہم آتے ہیں اسباب پر جو ایک بڑا اشکال ہے کہ جسکو نواصب دستاویز ٹھہراتے ہیں کہ حضرت
امیر نے تین شخص مرفوع القلم رہنے کی حدیث جو آپ ہی روایت کی ہے - یا ایسے شیعہ کے کتابوں میں مروی ہے کہ آنحضرت
علیہ السلام کان یامر باقامۃ حد التر قۃ علی الصبی رواہ ابن بابویہ یعنے حضرت علی نے چوری
کی حد نابالغ لڑکے پر بھی قایم کرتے تھے روایت کیا ہے اسکو ابن بابویہ یہہ بات تو روایت پیغمبر کی صریح مخالف
ہے بلکہ حضرت عمر کا فعل اگر واقع ہوتا مخصوص ایک عورت مجنونہ حد کے لکد کوب میں ماری جاتی حضرت امیر کے
قول سے تو ہزاروں لڑکے ناقص الاعضا ہو جاتے ہیں معلوم نہیں کہ شیعہ اسکا کیا جواب دیتے ہیں اور تقیہ
پر حمل کرنے کی بھی گنجایش نہیں ہے کیونکہ لڑکون پر حد قایم کرنی حضرت عمر اور حضرت عثمان کا بھی مذہب نہیں تھا
ہاں اگر حضرت علی فرماتے کہ عورت مجنونہ کو رجم کیا چاہیے البتہ تقیہ ہوتا ایسی جگہہ تو آپ نے حق ظاہر کیا اور رجم
ہونے نہ دیا - لاکن اہل سنت پر اسباب میں کچھہ اشکال ہو نہیں سکتا ہے کیونکہ لڑکون پر حد جاری کرنی کی روایت
جو حضرت امیر کی طرف منسوب ہے اہل سنت باور نہیں کرتے ہیں بلکہ افترا اور بہتان جانتے ہیں - اگر نواصب
چاہیں کہ شیعہ کی مفتریات سے اہل سنت کو الزام دیں یہہ بات بھی بن نہیں سکتی ہے - اور مرد سے کو حد
مارنے کا قصہ بھی جھوٹ اور افترا ہے ہرگز اہل سنت کی روایات صحیحہ میں موجود نہیں پس جواب کا محتاج نہیں بلکہ
صحیح روایات سے اسقدر ثابت ہے کہ حضرت عمر نے جو اپنے فرزند پر حد جاری کی حد مارنے کے بعد زندہ بھی
زندہ تھے اور انکے بدن کے زخم بھی چنگے ہوے ہاں حد مارنے کی اثنا میں انکو غشی اور بیہوشی ہوئی تھی
اسی لیے بعضو نکو انکی موت کا توہم ہوا - اور وہ جو کہتے ہیں کہ حضرت عمر نے شراب خواری کی حد نہیں جانتے
تھے یہان تک کہ لوگونکی صلاح و مشورت سے مقرر کی بس طرفہ طعن ہے کیونکہ ایک ایسی چیز کا نجاننا کہ وہ اس سے
آگے موجود نہو اور شرع میں بھی معین کی گئی ہو طعن کی جگہہ نہیں ہوتی ہے لان العلم تابع المعلوم
اور شراب خواری کی حد حضرت کے زمانے میں معین نہیں تھی بے تعین چند مار چابک سے اور بالی ہوئی چادر
سے اور جوتون سے اور ہاتھہ میں پکڑنے کی چھڑیوں سے مارتے تھے - جب حضرت ابوبکر صدیق کے وقت صحابہ

چند شخص اس حد کا اندازہ کئے تو چالیس عدد کو پہنچی جب حضرت عمر کی خلافت مین شراب خواری زیادہ ہوی تو آپنے
تمام صحابہ کو جمع کر کے مشورت کی تب حضرت امیر اور ایک روایت سے عبد الرحمن بن عوف بھی جناب امیر کے ساتھ
شریک ہوکے کہنے لگے کہ اس حد کو گالی کی حد کے مانند اسی تازیانے مقرر کیا چاہئے کیونکہ جب آدمی شراب پیتا ہی
اور بیعقل ہو جاتا ہی - جب بے عقل ہوا ہذیان کہتا ہی اور ہذیان مین گالی بھی دیتا ہی - پس تمام صحابہ اس استنباط
لطیف کو پسند کر کے اسی پر اجماع کئے پس اس جگہہ معلوم ہوا کہ حد خمر کے بانی مبانی عمر بن الخطاب ہین - حد خمر کا علم انکو
نہین تھا کہنا بڑی بیعقلی اور نادانی ہی - اور امامیہ کے پاس بھی یہہ قصہ اسیطرح سے ثابت ہی چنانچہ شیخ ابن مطہر حلی نے
منہج الکرامت مین لایا ہی - اور اسی جگہہ سے دوسرے طعن کا جواب بھی معلوم ہوا جو کہتے ہین کہ حضرت عمر نے اپنی عقل سے
حد خمر کے عدد کو زیادہ کیا حالانکہ حضرت کے زمانے مین چالیس تازیانے تھے ویسے ہم کہتے ہین کہ اگر حضرت عمر نے
زیادہ کیا تو جناب امیر اور اجماع صحابہ سے کیا پس فقط حضرت عمر کا جناب محل طعن نہوگا - اور شیعہ کے بعض کتابون مین
یہہ طعن دوسرے طور سے مذکور ہی کہ کہتے ہین کہ حضرت عمر نے ایکبار شراب کی حد اسی تازیانے سے زیادہ تازیانے مارنیکا
حکم کیا - اس طعن کا جواب یہہ ہی کہ اول تو یہہ روایت صحیح نہین اور بالفرض اگر صحیح بھی ہو حضرت امیر بھی شراب
کی حد سو تازیانے مارے ہین تو اسی پر اور بیس تازیانے زیادہ کئے چنانچہ محمد ابن بابویہ نے کتاب من لا
یحضرہ الفقیہ مین روایت کی ہی کہ نجاشی حارثی جو شاعر تھا اور ماہ رمضان مین شراب پیا جب اسکو پکڑ لائے
حضرت امیر نے اسکو سو تازیانے مارنیکا حکم کیا رمضان کی حرمت سے بیس تازیانے زیادہ کئے - اور اہل سنت
کا جواب ان ہردو واقعون مین ایک ہی بات ہی کہ امام کو پہنچتا ہی کہ سیاست کی طور پر یا جنایت کی سختی پر
واجب شرعی کے مقدار سے زیادہ کرے اسکی دلیل جناب امیر کا ہی فعل ہی - پس حضرت عمر پر طعن کی جگہہ
نرہی - **چوتھا طعن** یہہ کہ حضرت عمر نے حد قایم کرنے مین سو تازیانے کی جگہہ پر سو شاخ درخت کا حکم
کیا یہہ بات شریعت کی مخالف ہی کیونکہ اللہ تعالی فرماتا ہی اَلزَّانِیَةُ وَالزَّانِیْ فَاجْلِدُوْا کُلَّ وَاحِدٍ
مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ **جواب** اس طعن کا یہہ ہی کہ عمر فاروق کا یہہ فعل پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے
فعل کے موافق ہی چنانچہ مشکوٰۃ اور شرح سنہ مین سعید بن سعد بن عبادہ کی روایت آئی ہی کہ سعد بن عبادہ
نے ایک مرد بیمار ناقص الخلقت کو پکڑ کے حضرت کی حضور مین لے آیا اور عرض کی کہ اسنے محلے کے کنیزون سے ایک
کنیز کے ساتھہ زنا کیا ہی حضرت نے فرمایا کہ ایک ایسی بڑی شاخ لے آؤ کہ جسمین چھوٹی سو شاخین رہین اور اس سے
ایکبار اسکو مارو - اور ابن ماجہ نے بھی ایسی ہی ایک حدیث روایت کی ہی اور جس بیمار کی تندرستی کی امید نہو اسکو حد مارنے کے
باب مین علمائے اہل سنت کا یہی مذہب ہی قال فی الفتاوی العالمگیریہ المریض اِذَا وَجَبَ عَلَیْہِ الْحَدُّ اِنْ کَانَ
الْحَدُّ رجما یُقَامُ عَلَیْہِ الْحَالُ وَاِنْ کَانَ جلدًا لَا یُقَامُ علیہ حَتّٰی یَبْرأَ وَیَصِحَّ اِلَّا اِذَا کَانَ مَرِیْضًا وَقَعَ

الیاس عن برئه فحینئذ یقام علیه کذا فی الظہیریہ ولو کان المرجوم لا یرجی زوال المرض
کان مخدجا ضعیف الخلقۃ فعندنا تضرب باثکال فیہ مائۃ شمراخ فیضرب به دفعۃ ولا بد
من وصول کل شمراخ الی بدنه کذا فی فتح القدیر۔ اور جس کو عمر بن الخطاب نے مارا وہ ضعیف الخلقہ تھا
اور قرآن مجید میں بھی ایسے حیلہ شرعیہ کی طرف اشارہ ہے کہ جس میں مستحق حد کے احوال کی رعایت اور حد دونوں کی بجا آوری ہو
رہی ہے قولہ تعالیٰ وخذ بیدک ضغثا فاضرب به ولا تحنث — پانچواں طعن یہ کہ عمر بن الخطاب
نے دین میں ایسے کام کا احداث کیا جو نہیں تھا جیسے تراویح کی نماز باجماعت کا قیام جو انہیں کے اعتراف سے بدعت ہے اور حدیث متفق علیہ
آئی ہے من احدث فی امرنا هذا ما لیس منه فهو رد۔ اور کل بدعۃ ضلالۃ۔ جواب اس طعن کا یہ ہے کہ
الزام دینا ہوسکیگا کیونکہ ان کی کتب حدیث میں یہ بات شہرت اور تواتر کو پہنچی ہے کہ حضرت نے رمضان کی تین شب میں تراویح جماعت
سے ادا کی۔ اور دوسرے روز تمام اصحاب کے جمع ہونے پر بھی تشریف نہ لائے اور دوسرے روز [illegible] کا عذر بھی بیان کیا کہ انی خشیت ان تفرض
علیکم یعنی میں اس بات کا خوف رکھتا ہوں کہ کہیں تم پر فرض ہو جاوے جب حضرت کی وفات کے بعد یہ عذر جاتا رہا تو عمر
نے سنت نبوی کو زندہ کیا اصول کا قاعدہ شیعہ و سنی کے پاس مقرر ہے کہ جب حکم نص شارع کا جب ایک علت کے ساتھ معلل ہو وہ اس
علت کے ارتفاع کے سبب وہ بھی مرتفع ہوتا ہے۔ اور وہ جو کہتے ہیں کہ تراویح انہیں کے اقرار سے بدعت ہے کیونکہ انہوں نے خود ہی کہا ہے
نعمت البدعۃ هذه پس اس کے یہ معنی ہیں کہ جماعت کے ساتھ ہمیشہ مواظبت کرنی ایک نو پیدا چیز ہے کہ حضرت کے زمانے میں
نہیں تھی۔ اور ایسی چیزیں ہیں کہ خلفائے راشدین اور ائمہ اطہار اور اجماع امت سے ثابت ہوئی ہیں انکو بدعت نہیں کہتے ہیں اگر بدعت
کہیں بدعت حسنہ ہی نہ بدعت سیئہ بس حیث مذکورہ ان چیزوں کے ساتھ مخصوص ہے کہ شرع میں کچھ اصل نہ رکھتے ہوں اور
خلفا و ائمہ سے نہ اجماع امت سے ثبوت کو پہنچے ہوں۔ اور شیعہ جیسے عید غدیر اور نوروز کی تعظیم و توقیر اور حضرت عمر کی شہادت
کے دن کی نماز شکر جو ربیع الاول کی نویں میں پڑھتے ہیں۔ اور تحلیل فروج جواری اور بعض اولاد کو حضرت عمر کے سبب سے جو محروم
کرتے ہیں ان چیزوں کو کیا کہینگے کہ یہ چیزیں آنحضرت کے مبارک زمانے میں نہیں تھیں اور شیعہ عمل کرتے ہیں کہ ان چیزوں
کو ائمہ احداث کئے ہیں جب اہل سنت کے پاس خلفاء راشدین بھی ائمہ کا حکم رکھتے ہیں بحکم حدیث مشہور ومن یعش منکم بعدی
فسیری اختلافا کثیرا فعلیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین من بعدی عضوا علیها
بالنواجذ کے حضرت عمر کی احداث کو دوسرے ائمہ کے احداث کے مانند بدعت نہیں سمجھتے ہیں اگر بدعت جانیں اسکو بدعت حسنہ
کہتے ہیں۔ ربنا اغفر لنا ذنوبنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان ولا تجعل فی قلوبنا
غلا للذین امنوا ربنا انک رؤف رحیم۔ وصل وسلم علی سیدنا
محمد نبیک الکریم۔ وآله الطاهرین ذوی الخلق الجسیم
واصحابه المهتدین الی صراط المستقیم ○

# تیسرا گلزار خلیفہ سوم جامع القرآن کامل الحیاء والایمان امیر المومنین عثمان بن عفان رضی اللہ عنہ کے احوال مین

## یہہ گلزار تازہ بہار چہار خیابان اور دو روش اور چہار شاخ۔ اور چہار گل اور دو گلدستہ پر منقسم ہی

## پہلی خیابان حضرت عثمان کے نام و کنیت کے بیان مین

انکا نسب تواریخ و انساب کے کتب مین ایسا لکھا ہی کہ ھو عثمان بن عفان بن ابی العاص بن امیہ بن عبد الشمس بن عبد مناف بن قصی القرشی الاموی عبد مناف مین انکا نسب حضرت کے نسب شریف کے ساتھ ملتا ہی۔ انکی کنیت ابو عبد اللہ ہی۔ کہتے ہین کہ جاہلیت مین انکی کنیت ابو عمر تھی اسلام مین جب بی بی رقیہ بنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ایک فرزند ارجمند کی ولادت ہوی انکا نام عبد اللہ رکھے تب سے انکی کنیت ابو عبد اللہ ہوی۔ اور حضرت عثمان کے والدہ کا نام اَروی تھا بنت ابن ربیعہ بن حبیب بن عبد الشمس بن عبد مناف۔ ابن عباس سے مروی ہی کہ اَروی مادر عثمان اسلام سے شرف پائی۔ **دوسری خیابان حضرت عثمان کے حلیہ و شمایل کے بیان مین۔** انکا قد مبارک اونچا اور رنگ گورا تھا۔ سر کے بال گرد اور سیاہ اور ریش مبارک کچھہ دراز تھی۔ اور انکے بدن کا پوست نرم اور ہاتھ بڑے اور سخت تھے۔ ہر دو کھندون کے درمیان چوڑائی تھی۔ اور چہرۂ مبارک مین بڑی وجاہت اور رنگ ایسا براق تھا کہ شمع کے مانند اسمین چمک تھی اور ہر دو رخسار پر تھوڑے سے چیچک کے داغ تھے۔ اور انکا حسن و جمال اس درجے مین تھا کہ ایکبار جبرئیل علیہ السلام نے حضرت سے کہا کہ اگر آپ چاہین کہ ایسے شخص کو دیکھین کہ اسکا حسنِ خداداد یوسف علیہ السلام کے مشابہ رہے تو عثمان بن عفان پر نظر کرین۔ اسامہ سے مروی ہی کہ ایکبار حضرت نے میرے ہاتھ گوشت کا ایک ظرف دے کے بی بی رقیہ کی خدمت مین بھیجا جب مین نے انکے گھر گیا تو دیکھا کہ عثمان ذو النورین اور جناب رقیہ ہر دو تشریف رکھے تھے مین نے کسی مرد و عورت کو ایسے احسن و اجمل اور زیبا نہین دیکھا۔ اور ابن لبید سے منقول ہی کہ ایک روز مین نے عثمان ذو النورین کو دیکھا کہ خچر پر سوار اور ہر دو گیسو چھٹے ہوے اور دو جامہ زرد پہنے ہوے تھے۔ انسے زیادہ جمیل کوی

**تیسری خیابان حضرت عثمان شرف ایمان سے مشرف ہونے کے بیان مین** - زید بن رومان سے منقول ہی کہ جب حضرت مبعوث ہوے اور خلق کو دین اسلام کی طرف دعوت کرنے لگے عثمان بن عفان وطلحہ بن عبداللہ تجارت کی تقریب سے شام کی طرف گئے تھے - جب کہ مکہ کی طرف ارت آئے ابوبکر صدیق کی دلالت سے حضرت کی مجلس مین حاضر ہوے - حضرت نے انکو دین اسلام کی طرف دعوت کی اور قرآن مجید کی آیتین تلاوت فرمائیں اسیوقت ہر دو دولت ایمان سے کامیاب ہوے - عثمان بن عفان نے عرض کی کہ یا رسول اللہ جب مین نے شام سے مراجعت کی ایک منزل مین جو زرقا اور معان کے درمیان واقع ہی سویا تھا اس حال مین مین نے سنا کہ ہاتف کہتا تھا ایھا النیام ھبوا فان محمدا خرج من مکۃ یدعوا الی الاسلام والی دار السلام مین نے جب وارد مکہ ہوا اور یہ خبر سنی کہ آپ نبوت کا دعوا کرتے ہین تب اس ہاتف کے کلام کو گواہ عدل جانا اور حاضر حضور ہوکے دولت اسلام حاصل کی - کہتے ہین کہ انکا چچا حکم بن ابی العاص نے جب انکے اسلام سے آگاہ ہوا انکو مقید کیا اور راوی اعمی کو جمع کرکے انکو ملامت کرنے لگا کہ تجھے کب سزاوار ہی کہ اپنے آبا و اجداد کے دین سے پھر جاوے شاید کہ تجارت شام سے ہمارے لئے یہی تحفہ لے آیا - پھر بہت کچھ تہدید کی اور کہنے لگا کہ تو دین محمدی سے نہ پھرے گا تو ہمیشہ یہی قید و زنجیر مین رہیگا حضرت عثمان نے کہا کہ واللہ جب تک زندہ رہون زنہار دین محمدی سے نہ پھرونگا بلکہ حضرت کی اطاعت مین جان و دل قربان کرونگا - جب حکم نے انکی استواری دیکھی بے امید ہوکے انکو قید سے چھوڑ دیا پھر انکا متعرض نہوا - **چوتھی خیابان حضرت عثمان لقب ذوالنورین سے ملقب ہونے کے بیان مین** مشہور یہی ہی کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دو نور العین بی بی رقیہ و بی بی ام کلثوم ایک کے بعد دوسری جب ان کے نکاح مین آئین انکو ذوالنورین کہنے لگے - کہتے ہین کہ از آدم سے زمان خاتم تک کسی امت مین کسی شخص کو یہ فضیلت نہ ملی اور کوئی کسی پیغمبر کے دو دختر کا شوہر نہوا ہے روایت ہی کہ جب صاحبزادی ام کلثوم کی رحلت ہوی حضرت نے اپنے صحابہ سے فرمایا کہ کسی کے دختر کے ساتھ عثمان کا نکاح کر دیجئے انکو بے جفت نہ چھوڑئے - مقرر اگر مجھے چالیس دختر ہوتے ایک کے بعد ایک عثمان کے ساتھ نکاح کر دیا ہوتا - دوسرا قول یہ ہی کہ جب حضرت عثمان کا وجود جاہلیت اور اسلام مین جود و سخاوت اور جانون کی ضیافت سے منور تھا اسلئے انکا لقب ذوالنورین ہوا - تیسرا قول یہ ہی کہ اکثر دن مین روزہ دار اور شب مین نماز گزار رہتے - جب ان ہر دو عبادات کے انوار انسے جلوہ گر تھے انکو ذوالنورین کہتے تھے - چوتھا قول یہ کہ انکے قول و فعل ہر دو انکی راستی سے منور تھے اسواسطے ذوالنورین سے ملقب ہوے - پانچوان قول یہ کہ حضرت عثمان جب فردا قیامت بہشت مین ایک مکان سے دوسرے مکان کی طرف رونق افزا ہووینگے تو دو برق نورانی انکے ہر دو جانب ایسے درخشان ہووینگے کہ جس سے بہشت کی سب منزلین پر نور ہو جاوینگے - صاحب روضۃ الاحباب کہتا ہی کہ اگر انکو ذوالنورین اسواسطے کہتے ہون کہ حضرت

کے ساتھ انکو قرابت پدری و مادری حاصل تھی ہو سکے۔ کیونکہ انکی والدہ اروی حضرت کی پھپی بیضا کی دختر تھی کہ حضرت کے والد عبداللہ کی توام تھی واللہ اعلم۔ **پہلی روش اُن آیتون کی تفسیر مین جو حضرت عثمان کی شان مین نازل ہوین۔ پہلی آیت** جو سورۂ بقرہ مین آئی ہی اَلَّذِیْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِیْ سَبِیْلِ اللهِ۔ یعنے جو لوگ خرچ کرتے ہین اپنے مال اللہ کی راہ مین ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَا اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَا اَذًی۔ پھر خرچ کرکے فقیر پر احسان نہین رکھتے ہین اور ایذا نہین دیتے ہین صاحب تفسیر معالم التنزیل نے اس آیت کے تحت مین لکھا ہی کہ کلبی مفسر نے کہا کہ یہہ آیت عثمان بن عفان و عبدالرحمن بن عوف کی شان مین نازل ہوی۔ اسکا سبب نزول یہہ ہی کہ عبدالرحمن بن عوف نے چہار ہزار درہم حضرت کی جناب مین حاضر کئے اور عرض کی کہ یا رسول اللہ میرے پاس آٹھہ ہزار درہم تھے مین نے انسے چہار ہزار درہم اپنے اور اپنے اہل و عیال کے واسطے رکھے۔ اور چہار ہزار اللہ تعالی کے واسطے لے آئے۔ تب حضرت نے انکی حق مین دعا کی بَارَكَ اللهُ فِيْمَا اَمْسَكْتَ لَكَ وَفِيْمَا اَعْطَيْتَ یعنے برکت دیوے اللہ تعالی اُس چیز مین جو تو نے رکھی اور اُس چیز مین جو تو نے لادی۔ اور عثمان ذوالنورین نے جب غزوۂ تبوک مین ہزار اونٹ انکے جھولون اور پالون سمیت حاضر کئے۔ اور ہزار دینار لاکے حضرت کے گود مین ڈال دئے۔ عبدالرحمن بن سمرہ سے مروی ہی کہ مین نے حضرت کی طرف نظر کی کہ کمال فرحت سے وے دینار اپنے مبارک ہاتھہ سے منقلب کرتے اور فرماتے تھے کہ مَا ضَرَّ ابْنَ عَفَّانَ مَا عَمِلَ بَعْدَ الْيَوْمِ یعنے نہین ضرر کریگا ابن عفان کو جو عمل کریگا آج کے بعد۔ تب یہہ آیت شریف نازل ہوی۔ اور بیچ معالم التنزیل مین لایا ہی کہ منت وہ ہی کہ فقیر پر اپنی عطا سے منت رکھے اور کہے کہ مین نے تجھے ایسی چیز دی۔ اور ایذا دینی وہ ہی کہ محتاج کو شرمندہ کرے اور کہے کہ تو کب تک سوال کریگا اور مجھے ایذا دیگا اور بعضون نے کہا ہی کہ ایذا وہ ہی کہ اپنی بخشش سے جسکو اطلاع دینی ضرور نہو اسکو معلوم کرادے کہ فلان سائل کو مین نے یہہ دیا۔ سفیان نے کہا ہی کہ منت و ایذا کے یہے معنے ہین کہ سائل سے کہے کہ مین نے تجھکو دیا اور تو اسکی قدر نکی۔ عبدالرحمن بن زید اسلم نے کہا ہی کہ میرے باپ نے کہا تھا کہ اے لڑکے تو نے جب کسیکو کوی چیز دی اور دیکھے کہ سائل نے تیرے سلام کو گران جانا ہی تو اسکو سلام نکیجیئے تا وہ تیرے سلام سے شرمندہ نہو۔ غرض جو لوگ اپنا مال خرچ کرکے احسان نہین رکھتے اور ایذا نہین دیتے ہین۔ لَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ انہی کو ہی ثواب انکا اپنے رب کے یہان وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ اور نہ ڈر ہی ان پر اور نہ وے غم کھاوین ثواب کے فوت ہونے سے

**دوسری آیت** جو سورۂ بقرہ مین آئی ہی يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰوا۔ یعنے اے ایمان والو ڈرو اللہ سے اور چھوڑ دو جو باقی ہے ربا سے۔ صاحب معالم التنزیل نے کہا کہ عطا اور عکرمہ کہتے ہین کہ یہہ آیت عباس بن عبدالمطلب اور عثمان بن عفان کی شان مین نازل ہوی۔ اسکا

سبب نزول یہہ ہی کہ ایک شخص کھجور کے باغ میں ان ہر دو بزرگون کا مقروض تھا جب اسکے باغ مین فصل آئی اسنے کہنے لگا کہ اگر تم ہر دو اپنا حق لے لوگے جو باقی رہے وہ میرے اہل وعیال کے لئے کفایت نہین کرتا ہی اگر اب تم آدھا لوگے اور نصف باقی کے لئے مہلت دوگے تو مین اگلی فصل مین تمکو اسکا دونا دونگا پس جب وعدے کے ایام منقضی ہوئے ان ہر دو نے اپنا قرض دونا طلب کیا۔ اور یہہ بات حضرت کے حضور مین پہنچی حضرت نے انکو بلا کے منع فرمایا اسی وقت یہہ آیت نازل ہوئی ان ہر دو نے حکم خدا وحکم رسول مان لیا اپنا اصل ہی لے کے وہ زیادتی چھوڑ دی۔ اور **تیسری آیت** جو سورۂ نسا مین آئی ہی وَمَن يُطِعِ اللّٰهَ یعنے جسنے اطاعت کی اللہ کی اسکے اوامر ونواہی مین والرسول اور اطاعت کی رسول کی دین کے احکام اور حدود مین فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ۔ پس وے لوگ قیامت کے دن اُن لوگون کے ساتھ رہینگے کہ انعام کیا ہی جن پر اللہ تعالیٰ نے مِنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ پیغمبرون اور صدیقون اور شہیدون اور صالحون سے۔ معالم مین لایا ہی کہ نبیین سے ہمارے پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام مراد ہین۔ اور صدیقین سے ابوبکر صدیق کی طرف اور شہدا سے عمر فاروق وعثمان ذوالنورین اور علی مرتضیٰ کی طرف اور صالحین سے سب صحابہ کی طرف اشارہ ہی۔ **چوتھی آیت** جو سورۂ نحل مین ہی ضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا رَّجُلَيْنِ اَحَدُهُمَآ اَبْكَمُ یعنے بتلائی اللہ نے ایک مثال کہ دو مرد ہین ایک انمے گونگا ہی جو گونگا مادر زاد ہو وہ بہرا بھی ہوتا ہی لَا يَقْدِرُ عَلٰي شَيْءٍ ایسا شخص نہین قدرت رکھتا کسی چیز پر یعنے نہ بات کر سکتا ہی نہ کسی کلام سمجھ سکتا وَّهُوَ كَلٌّ عَلٰي مَوْلٰىهُ باوجود ان باتون کے وہ گران ہی یعنے بوجھ ہی اپنے صاحب پر کہ اسکے آقا نے اسکی رعایت حال مین درماندہ اور عاجز ہی اَيْنَمَا يُوَجِّهْهُّ لَا يَاْتِ بِخَيْرٍ جس جگہہ کہ اسکو بھیجے ایک کام کیلئے وہ بھلائی کر آوے اور نہ اپنے دل کی بات کہہ سکتا ہی نہ کسیکا جواب سمجھ سکتا ہی هَلْ يَسْتَوِيْ هُوَ وَمَنْ يَّاْمُرُ بِالْعَدْلِ کیا برابر ہوتا ہین ایسا گونگا اور وہ شخص جو دانا اور فہیم ہو اور حکم کرتا ہو عدل کا۔ عدل ایسی صفت ہی کہ وہ سب فضائل اور مکارم کی جامع ہی وَهُوَ عَلٰي صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ۔ اور وہ سیدھی راہ پر ہی جس مطلب کی طرف متوجہ ہوتا ہی جلد اپنے مقصود کو پہنچتا ہی پس جس طرح ایسا گونگا ویسے دانا اور عاقل کے برابر نہین ہو سکتا پس بت جو ہین عاجز وبے قدرت ہین پروردگار رب العزت کے برابر کیونکر ہووینگے۔ صاحب معالم نے کہا کہ کلبی نے کہتا ہی کہ يَاْمُرُ بِالْعَدْلِ یعنے وہ دکھانیوالا ہی صراط مستقیم سو وہ رسول کریم علیہ الصلوۃ والتسلیم ہین کہ حکم کرتے تھے عدل پر اور صراط مستقیم پر تھے۔ اور بعضون نے کہا کہ عطیہ نے ابن عباس سے روایت کرتا ہی کہ یہہ ہر دو مثالین مومن اور کافر کے واسطے ہین۔ عطا نے کہتا ہی کہ ابکم سے مراد ابی بن خلف ہی اور يامر بالعدل سے مراد حمزہ وعثمان بن عفان وعثمان بن مظعون ہین۔ اور بعضون نے کہا کہ یہہ آیت عثمان ذوالنورین اور انکے غلام اُسید بن العیص کے باب مین نازل ہوئی۔ کہ جناب ذوالنورین نے اسکو اسلام کی طرف دعوت کی اور وہ اسلام قبول کرنے کو کروہ رکھتا اور انکو فی سبیل اللہ خرچ کرنے سے منع کرتا تھا۔ **پانچوین آیت**

جو سورۂ انعام مین آئی ہی فَاِذَا جَآءَكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ یعنے اور جب آوین تیرے پاس وے لوگ جو ایمان لائے ہین ہماری آیتون پر تو کہہ سلام علیکم۔ عکرمہ نے کہا ہی کہ یہہ آیت ان فقرائے صحابہ کے شان مین نازل ہوی کہ اغنیائے کفار چاہتے کہ جب آپ حضور نبوی مین حاضر ہووین تب اُن فقرا کو چلا دیوین وے شریک مجلس نرہین۔ اللہ تعالی نے ان کافرون کا کہا قبول نہ کیا اور فقرائے صحابہ کو چلا دینے سے منع فرمایا سو اس آیت مین حکم کرتا ہی کہ جب وے آوین انکو سلام کیجئے۔ اسیواسطے حضرت کا معمول تھا کہ جب وے حاضر حضور ہوتے اُنپر سلام مین اقدام فرماتے۔ اور عطا نے کہا کہ یہہ آیت ابوبکر صدیق و عمر فاروق و عثمان ذوالنورین و علی مرتضی و بلال و سالم و ابو عبیدہ و مصعب بن عمیر و حمزہ و جعفر و عثمان بن مظعون و عمار بن یاسر و ارقم بن ابی ارقم و ابی سلمہ بن عبدالاسد رضی اللہ عنہم اجمعین کی شان مین نازل ہوی۔ **چھٹی آیت** جو سورۂ فتح مین آئی ہی مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ۔ امام حسن بصری نے کہا کہ رحماء بینہم سے مراد عثمان ذوالنورین ہین۔ اِس آیت کی تفسیر آخر سورہ تک اوپر گذر چکی ہی اسواسطے یہان اسی پر اکتفا کیا گیا۔ **ساتوین آیت** جو سورۂ زمر مین آئی ہی اَمَّنْ هُوَ قَانِتٌ اٰنَآءَ الَّيْلِ۔ یعنے یا وہ شخص جو فرمان بردار تھی اور عبادت مین رہتا ہی رات کے وقتون مین۔ سَاجِدًا وَّقَآئِمًا۔ سجدہ کرنیوالا پروردگار کو اور کھڑا رہنے والا نماز مین۔ يَحْذَرُ الْاٰخِرَةَ۔ اور ڈرتا ہی آخرت کے عذاب سے۔ وَيَرْجُوْا رَحْمَةَ رَبِّهٖ۔ اور اسمین امیدوار ہی اپنے پروردگار کی رحمت کا یعنے باوجود ایسی التزام طاعات و مجاہدات کے خوف و رجا مین متردد رہتا ہی کیا ایسا شخص اور جسنے ایسے اوصاف سے متصف نہو ہر دو برابر ہین یعنے برابر نہین۔ معالم مین لایا ہی کہ عطا نے ابن عباس سے روایت کرتا ہی کہ یہہ آیت ابوبکر صدیق کی شان مین نازل ہوی۔ اور ضحاک نے کہا کہ صدیق اکبر و عمر فاروق کی شان مین۔ اور ابن عمر نے کہا کہ عثمان ذوالنورین کی شان مین اور کلبی نے کہا کہ ابن مسعود و عمار بن یاسر اور سلمان کی شان مین نازل ہوی۔ یہہ سب صحابہ ان صفتون سے متصف تھے۔ اور تفسیر حسینی مین ہی کہ اشہر یہی ہی کہ یہہ آیت عثمان ذوالنورین کی شان مین شرف نزول پائی۔ **آٹھوین آیت** جو سورۂ حدید مین آئی ہی وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصِّدِّيْقُوْنَ یعنے اور جو لوگ ایمان لائے اللہ تعالی پر اور اسکے رسول پر وہی ہین صدق و راستی والے۔ معالم مین لایا ہی کہ مجاہد نے کہا کہ جسنے اللہ و رسول پر ایمان لایا سو وہ صدیق ہی اور یہہ آیت پڑہی اور ضحاک نے کہا کہ وے اس امت سے آٹھ شخص ہین کہ خدا و رسول کی تصدیق کرنے مین سب اہل زمین سے سبقت کئے وے یہہ ہین ابوبکر صدیق و علی مرتضی و زید و عثمان و طلحہ و زبیر و سعد و حمزہ اور آٹھوین عمر بن الخطاب ہین رضی اللہ تعالی عنہم وَالشُّهَدَآءُ عِنْدَ رَبِّهِمْ اور گواہ ہین اپنے پروردگار کے نزدیک یعنے قیامت کے دن اگلے پیغمبرون اور امتون کے باب مین شاہدی دیوینگے

ہو گئے عن جحش بن زیاد الضبی قال سمعت الاحنف بن قیس یقول لما ظہر علی علی
اہل الجمل ارسل الی عائشۃ ارجعی الی المدینۃ قال فابت قال فاعاد الیہا الرسول واللہ
لترجعن او لابعثن الیک نسوۃ من بکر بن وائل معہن شفار حداد یاخذنک بہا
فلما رأت ذلک خرجت رواہ ابوبکر بن ابی شیبۃ فی المصنف **پانچواں طعن** یہ کہ حضرت عائشہ
صدیقہ رضی اللہ عنہا آخر حال میں کہتی تھیں کہ فاتلت علیاً وودت انی کنت نسیاً منسیاً

**جواب** اس طعن کا یہ ہی کہ یہ روایت اس لفظ کے ساتھ صحت کو نہیں پہنچی ہاں اسقدر صحیح ہی کہ بی بی نے
جب جنگ جمل کو یاد کرتین اسقدر روتی تھیں کہ انکی معجر مبارک اشک سے بھیگ جاتی - اسلئے کہ خروج میں
جلدی کی اور تامل نہ کی - اور آگے اس بات کی تحقیق نہ فرمائی کہ چشمہ حواب اس راہ میں واقع ہی یا نہ یہان تک
کہ ایسا واقعہ عظیم ہو دیا - اور اہل سنت کی کتابوں میں یہہ لفظ حضرت امیر سے مروی اور صحیح ہی کہ جب ام المومنین کے
لشکر کو شکست ہوئی اور طرفین کے لوگ مارے گئے - حضرت امیر نے مقتولوں پر نظر کرکے کمال حسرت سے اپنے رانوں
مارنے اور فرمانے لگے یالیتنی مت قبل ہذا وکنت نسیاً منسیاً پس اگر جناب صدیقہ سے بھی ایسی
عبارت ثبوت کو پہنچے اسی قبیل کی ندامت ہوگی کہ اس قسم کی خانہ جنگی میں ہر دو جانب رو دیتی ہی یہہ تو طرفین
کا کمال انصاف اور رجوع حق اور ایک دوسرے کے مرتبوں کی معرفت ہی - اور یہہ کیا بلا ہوگی کہ اسکو مطاعن
میں شمار کرتے ہیں **مطاعن اصحاب کرام کے عموماً** - **پہلا طعن** یہہ کہ صحابہ دوبار
مرتکب کبیرہ ہوئے - اول جنگ احد میں فرار کئے - دوسرا جنگ حنین میں - یہہ ہر دو جنگ کفار کے ساتھ تھے
کافروں کے جنگ سے خصوصاً پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے رفیق ہوکے فرار کرنا کبیرہ ہی **جواب** احد کے
دن کا فرار نہی کے آگے تھا مع ہذا عفو بھی ہوا جو بموجب نص قرآنی کے لقد عفا اللہ عنہم ان اللہ غفور حلیم
اور منافقوں کا فرار قتال کے آگے تھا اور مومنوں کا فرار قتال اور شکست اور حضرت کی شہادت کی خبر شایع ہونیکے
بعد ہوا جب لشکر کے سردار اور امیر مارے جاویں اور جمعیت میں تباہی آوے پھر فرار منہی و ممنوع نہیں رہتا ہی
اور حنین کے روز کا فرار حقیقت میں فرار نہیں تھا - بلکہ بے تدبیری اور خالد بن الولید کی سبقت اور کفار کے کمین گاہ
سے غفلت کا سبب تھا کہ جنگل میں چپ و راست پوشیدہ بیٹھے تھے اور گذرنے کی جگہہ بھی تنگ تھی - اور راستے
میں ناہموار نشیب و فراز واقع تھا - پس غازیوں میں بھی پس و پیشی اور نشیب و فراز ہی رو دی - اس اثنا میں بعضے
لوگوں نے جو پیچھے دی صحابہ کبار سے نہیں تھے بلکہ طلقاء مکہ اور مسلمۃ الفتح یعنے مکے کے فتح کے دن نیا اسلام لائے
ہوئے لوگ تھے انہوں نے بھی اسپر اصرار نکیا - بلکہ لوٹ آکے پھر جنگ پر آمادہ ہوئے دلیل سے اس آیہ کریمہ کے
ثم انزل اللہ سکینتہ علی رسولہ وعلی المومنین وانزل جنوداً لم تروہا اور حضرت نے بھی

اس سبب سے کسی پر عتاب نفرمایا کیونکہ آپکو انکا عذر معلوم تھا پس دوسرونکو بھی عتاب اور طعن کی جا نہ رہی - اور
شیعہ کے پاس توجب ہلاکت متیقن ہو جنگ کفار سے فرار جایز ہی نص علیہ ابو القاسم بن سعید فی
(من نے کہا اسکو ابو القاسم ابن سعید شرایع مین ۱۲)
الشرایع سو اس جگہہ بھی یہی صورت تھی کیونکہ گذرگاہ نہایت تنگ تھی اور کفارون نے ہر دو طرف سے جو تیر
چلاتے تھے اہل اسلام زخمی ہو رہے تھے انکا ایک تیر بھی خطا نہین کرتا تھا ناچار پیچھے ہٹے کہ کفار میدان
مین آوین تا کشادہ راہ سے کفار پر حملہ کرین - جب بعض پیغمبرون کے حق مین کبایر کا ارتکاب شیعہ نے اپنی صحیح
روایتون سے ثابت کیا ہو جیسے حضرت آدم و حضرت یونس وغیرہما حالانکہ انبیا کی عصمت قطعی اور مجمع علیہ ہی
اگر صحابہ سے کہ بالاجماع معصوم نہین تھے ایک گناہ صادر ہووے اور پھر زلال توبہ و استغفار اور رحمت
پروردگار سے وہ دہو یا جاوے کیا عجب اور کونسا محل طعن ہوگا - اور معہذا انکی طاعتون اور جہاد کی مشقتونکو
توڑنے والا نہین ہوتا ہی اور انکے حق مین جو بشارتین کہ قرآن کریم اور احادیث متواترہ کی نصوص قطعیہ سے
آئین ہین انسے چشم پوشی کرنی اور ایسے نادر عیوب کے تجسس مین پڑنی ایمان کی شان نہین ہی - اور ایسے شبہات
سے اہل سنت کو الزام دینا اسوقت ہوسکیگا کہ انکے اعتقاد مین خلل انداز ہو - جب اہل سنت انبیا کے سوا
کسی کی حق مین عصمت کا اعتقاد نہین رکھتے ہین پس انسے صدور گناہ ہو تو کیا پروا - ہان اسقدر ہی کہ اہل سنت
صحابہ کے جمیع امور کو حقوق صحبت اور حضرت کی خدمت اور انکی جانبازی اور اپنے خانمان کا ترک کرنا اور اپنا
جان و مال راہ خدا مین فدا کرنا اور دین و شریعت کی ترویج دینی اور جو آیتین کہ انکے شان مین نازل اور جو
حدیثین کہ انکی فضیلت مین ناطق ہین اور انکے مرتبے کی بلندی پیش نظر رکھتے ہین - اور شیعہ سوا ے چند عیوب
اور گناہ کے نہین دیکھتے ہین نعوذ باللہ منہا **دوسرا طعن** یہہ کہ ابن عباس سے اہل سنت کے صحاح مین مروی
ہی کہ سیجاء برجال من امتی فیوخذ بہم ذات الشمال فاقول اصیحابی اصیحابی فیقال انک
لا تدری ما احدثوا بعدک فاقول کما قال العبد الصالح وکنت علیہم شہیدا ما دمت
فیہم فلما توفیتنی کنت انت الرقیب علیہم وانت علی کل شیء شہید فیقال انہم لن یزالوا
مرتدین علی اعقابہم منذ فارقتہم **جواب** اس طعن کا یہہ ہی کہ یہہ حدیث صریح ناطق ہی کہ مراد ان
لوگون سے وے مرتدین ہین جنکی موت کفر پر ہوی اہل سنت سے کوی شخص ویسے لوگون کو صحابی نہین کہتا ہی
اور انکی خوبی اور بزرگی کا معتقد نہین ہوتا ہی اکثر بنی حنیفہ اور بنی تمیم جو جماعت جماعت آکے حضرت کی زیارت
سے مشرف ہوے تھے اس بلا مین مبتلا ہوے اور اپنی عاقبت تباہ کرلی نعوذ باللہ منہا اہل سنت کا کلام
ان صحابہ مین ہی جو دولت ایمان اور نیک عمل کے ساتھ اس جہان سے گذرے لاکن اختلاف آرا کے سبب سے
آپسمین مناقشات اور مشاجرات بھی رو دے اور ہر دو طرف کے لوگ ایک دوسرے کی تکفیر نکی بلکہ ایک
(عقول ۱۲)

دوسرے کے ایمان پر گواہی دی- پس شیعہ ایسے اشخاص کے باب مین کوئی روایت رکھتے ہین تو اونکی
مرتدین کی برائی تو فریقین کے نزدیک ثابت ہی- ان مرتدون کے قاتل تو حضرت کے صحابہ ہی تھے کہ انہون نے
بلاشبہ دین کے جھنڈے بلند کئے اور اکاسرہ اور قیاصرہ کے ساتھ راہ خدا مین جہاد کر کے انکو خوار و ذلیل
کر دیا- اور ہزارون لاکھون شخص کو دایرۂ اسلام مین لا کے تعلیم قرآن کی اور انکو نماز اور شریعت کے احکام
سکھلائے اور قطعا یہہ بات تو ظاہر ہی کہ ایک شخص کو مسلمان بنانا یا نماز سکھلانی یا تعلیم قرآن کرنی کسقدر
ثواب ہی اور اللہ تعالی کے دشمنون سے جہاد و قتال کرنا دین مین کیا درجہ رکھتا ہی بااین بالتخصیص ان
بزرگون کے حق مین اللہ تعالی نے بشارتین دین اور قرآن مجید مین نیک وعدے کئے ہین چنانچہ فرماتے
ہین وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مِنْكُمْ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَيَسْتَخْلِفَنَّهُمْ فِي الْاَرْضِ كَمَا اسْتَخْلَفَ
الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ وَلَيُمَكِّنَنَّ لَهُمْ دِيْنَهُمُ الَّذِي ارْتَضٰى لَهُمْ وَلَيُبَدِّلَنَّهُمْ مِّنْ بَعْدِ خَوْفِهِمْ
اَمْنًا يَعْبُدُوْنَنِيْ لَا يُشْرِكُوْنَ بِيْ شَيْئًا اور اگلے جگہہ فرماتے ہین رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا
عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا اَبَدًا اور فرمایا وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ
بِاَنَّ لَهُمْ مِّنَ اللّٰهِ فَضْلًا كَبِيْرًا اور فرمایا فَالَّذِيْنَ هَاجَرُوْا وَاُخْرِجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَاُوْذُوْا
فِيْ سَبِيْلِيْ وَقٰتَلُوْا وَقُتِلُوْا لَاُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاُدْخِلَنَّهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا
الْاَنْهٰرُ اس جگہہ یہہ دقیقہ جاننا چاہیے کہ انبیا کے جناب مین بے ادب ہو کے دشنام و طعن سے پیش آنا
کفر اور حرام ہی کہ سب و طعن کا وجہ یعنے کفر و معاصی ان بزرگون مین پایا جاتا نہین بلکہ تعظیم و توقیر اور ثناے
نیک کے موجبات نہایت وفور کے ساتھ انمین موجود ہین- جب مومنون کی ایک جماعت ایسی ہو کہ تعظیم و تکریم
کے اسباب ان مین موجود رہین اور انکے گناہون کی مغفرت اور کفارہ نص قرآنی سے ثابت رہے یقینا یہہ
جماعت بھی سب و طعن اور توہین و تحقیر حرام ہونے مین انبیا کے حکم مین ہوگی نہایت کاریہہ کہ انبیا مین تحقیر کے
اسباب موجود نہین اور اس جماعت مین وہ اسباب موجود ہو کے معدوم ہوے اور یہہ معدوم جو بعد الوجود ہی اس
باب مین معدوم اصلی کے مانند ہی اسیواسطے تایب کو اسکے گناہ سے یاد کرنا حرام ہی اور صحابہ کے سواے
عوام امت یہہ مرتبہ نہین رکھتے ہین کہ انکے گناہ ہونگا کفارہ اور مغفرت ہمکو قطعا وحی سے معلوم ہوا ہو اور انکی
طاعت کی قبولیت اور انکے اعمال رضاے الہی سے متعلق ہونا بالتخصیص درجہ یقین کو پہنچا ہو پس صحابہ کا فرد
انبیا اور امتیون کے درمیان برزخ ہی سو اسیواسطے مذہب منصور یہی ہی کہ صحابہ کے سواے کوئی ہر چند
مطیع اور متقی ہو انکے درجے کو نہین پہنچتا ہی اس نکتے کو محفوظ رکھا چاہیے کہ نہایت نفیس ہی قرآن مجید
مین اور بھی ارشاد ہوا يُبَشِّرُهُمْ رَبُّهُمْ بِرَحْمَةٍ مِّنْهُ وَرِضْوَانٍ وَّجَنّٰتٍ لَّهُمْ فِيْهَا نَعِيْمٌ مُّقِيْمٌ خٰلِدِيْنَ

فیہما ابداً اور بھی ارشاد ہوا ولکن اللہ حَبَّبَ الیکم الایمانَ وزَیَّنَہٗ فی قلوبکم وکَرَّہَ الیکم الکفرَ والفُسوقَ والعِصیانَ اس آیت سے معلوم ہوا کہ اگر صحابہ سے کسی نے فسق وعصیان کا مرتکب ہوا ہی تو خطا اور غلط فہمی سے ہوا ہی فسق وعصیان کی کراہت یاد رکھتے ہوسے اور جانتے ہوسے فسق وعصیان کرنا محال ہی کیونکہ شوق اور استحسان عاقلون کی اجماع سے افعال اختیاریہ کے ابتدا مین ضروری ہی کما تقرر فی موضعہ فی الحکمۃ اور بھی ارشاد ہوا اولئٰک ھُمُ المومنون حقاً لہم درجاتٌ عند ربہم ومغفرۃ ورزق کریم پس معلوم ہوا کہ صحابہ کے اعمال ظاہری جیسے نماز وروزہ اور حج وجہاد وغیرہا ہرگز نفاق اور مکر وتلبیس سے ناشی نہین تھے بلکہ انکا ایمان تحقیق ولقین کے ساتھ ثابت ہوا تھا اور بھی ارشاد ہوا کہ لٰکنِ الرسولَ والذینَ اٰمنوا معَہٗ جاھَدُوا باموالِہم وانفسِہم اولٰئِکَ لہم الخیراتُ واولٰئِکَ ھُمُ المفلحونَ اور بھی ارشاد ہوا لا یستوی منکم مَن انفقَ مِن قبلِ الفتحِ وقاتلَ اولٰئک اعظمُ درجۃً مِنَ الذینَ انفقوا مِن بعدُ وقاتلوا وکلاًّ وعدَ اللہُ الحسنیٰ۔ وقولہ لِلفقراءِ المہاجرینَ الذینَ اُخرِجوا مِن دیارِہم واموالِہم یبتغونَ فضلاً مِنَ اللہِ ورضواناً وینصرونَ اللہَ ورسولَہٗ اولٰئکَ ھُمُ الصادقونَ الیٰ آخر الآیۃ الثانیۃ اور وے آیتین بھی اس جماعت کے احتمال نفاق کو کمال صراحت کے ساتھ باطل کرتے ہین وقولہ تعالیٰ یومَ لا یُخزی اللہُ النبیَّ والذین اٰمنوا معہٗ نورُہم یسعیٰ بین ایدیہم وبایمانہم یہہ آیت دلالت کرتی ہی کہ صحابہ کو آخرت مین کچہ عذاب ہوگا اور پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کی وفات کے بعد انکا نور حبط اور زایل ہوگیا ہوتا والّا جو نور کہ حبط ہوا اور زوال پایا ہو قیامت کے روز کسطرح انکے کام آویگا وقولہ تعالیٰ ولا تطرُدِ الذین یدعونَ ربہم بالغداۃِ والعشیِّ یریدونَ وجہَہٗ یہہ آیت بھی نفاق کے احتمال کو باطل کرتی ہی وقولہ تعالیٰ واذا جاءکَ الذینَ یؤمنونَ بآیاتنا فقل سلامٌ علیکم کتبَ ربکم علیٰ نفسِہِ الرحمۃَ انہٗ مَن عمِلَ منکم سوءً ابجہالۃٍ ثم تابَ من بعدِہٖ واصلحَ فانہٗ غفورٌ رحیم یہہ آیت بھی صاف قطعی دلالت اس بات پر کرتی ہی کہ صحابہ کے اعمال بد مغفور ہین اسپر کچہ مواخذہ ہوویگا وقولہ تعالیٰ انَّ اللہَ اشتریٰ مِنَ المؤمنینَ انفسَہم واموالَہم بانَّ لہمُ الجنۃَ یقاتلونَ فی سبیلِ اللہِ فیَقتلونَ ویُقتلونَ وعداً علیہ حقاً فی التوریٰۃ والانجیل والفرقان ومَن اوفیٰ بعہدہٖ من اللہ پس معلوم ہوا کہ انکے حق مین بدا محال ہی کہ انکو مغفرت اور بہشت کی بشارت دینے کے بعد پھر دوزخ کے عذاب مین ڈالین کیونکہ وعدے مین بدا جایز نہین والّا وعدے کا خلاف لازم آویگا وقولہ تعالیٰ لقد رضی اللہ عن المومنین اذ یبایعونک تحت الشجرۃ فعلم

سا فی قلوبہم اس آیت سے معلوم ہوا کہ اللہ تعالی کی رضا انکے فقط عمل کے ساتھ نہین تھی بلکہ انکے درونی
جو ایمان اور صدق واخلاص مستقر اور ثابت تھا اور انکے رگ وپوست مین سرایت کیا تھا اللہ تعالی کی
رضا وخوشنودی ان سب پر شامل تھی - اور وہ جو شیعہ کے بعض سفہا کہتے ہین کہ رضا ایک کام کے ساتھ
سو تو اسکام والے کے ساتھ بھی راضی رہنا لازم نہین آتا ہی یہہ قول بھی اس جگہہ پیش رفت نہین ہوتا کہ
کیونکہ حق تعالی نے رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِينَ فرمایا نہ عَنْ بَيْعَةِ الْمُؤْمِنِينَ اور پھر فَعَلِمَ مَا فِي
قُلُوبِهِمْ اسکے ساتھ ضم فرمایا - ظاہر ہی کہ عزایم اور نیت واخلاص کا محل دل ہی پس رضا صاحب فعل کے
ساتھ متعلق ہی نہ فعل کے ساتھ اور فعل کا جو منبع اور منشا ہی رضا اسکے ساتھ علاقہ رکھتی ہی نہ فعل کے صورت
کے ساتھ - بالجملہ حافظ قرآن کو ممکن نہین کہ صحابہ کی بزرگی مین تردد رکھتا ہو اگرچہ حدیث وروایت پر نظر
نکیا ہو - کیونکہ اکثر قرآن اسی جماعت کی تعریف وتوصیف سے مملو ہی اور قرآن دیکھ کے پڑھنے والے ایک
آیت سے ایک لفظ کو دیکھتے ہین اور اسکی سیاق وسباق کو یاد رکھکے غور نہین کرتے ہین - کہ اس جگہہ
کیا قیود واقع ہوے ہین - اور اس لفظ کا ضمیمہ کونسی کونسی چیز نظم قرآنی مین ٹھہرائے گئی ہی کہ مبطلین کی
تاویل اور جاہلین کی تحریف کو کچھ دخل نہ تھا - واللہ کہ اگر میرا پدر بزرگوار سوائے حفظ قرآن کے مجھے کچھ تعلیم
نکیا ہوتا اس بزرگوار عالیمقدار کے عہدہ شکر سے مین باہر نہ نکلتا ؎ روح پدرم شاد کہ میگفت باستاد
فرزند مرا عشق بیاموز ودگر ہیچ / یہہ سب حفظ قرآن کی نعمت ہی کہ دین کے ہر مشکل مین ہم اسکے ساتھ رجوع لاکے
اسکو حل کرتے ہین والحمد للہ حمدا کثیرا طیبا مبارکا فیہ ومبارکا علیہ کما یحب ربنا
ویرضی والصلوۃ والسلام الاتمان الاکملان علی من بلغ الینا القرآن واوضحہ بالبیان
ثم علی آلہ وصحبہ واتباعہ وورثتہ من العلماء الراسخین خصوصا مشایخنا واساتذ
فی الطریقۃ والشریعۃ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین **دوسرا طعن** ابوبکر وعمر نے حضرت
امیر اور جناب زہرا پر ظلم کیا تو دوسرے صحابہ انکی اعانت نکی پیغمبر علیہ الصلوۃ والسلام کے دختر وداماد کو ظالمونکے
سپرد کر دیا **جواب** اس طعن کا یہہ ہی کہ یہہ بات محض افترا اور صریح بہتان ہی شیعہ تو ایسے ہی تہمتین باندھ
کے اپنے مذہب کو قوت دیا کرتے ہین معاذ اللہ منہا - اب جاننا چاہئے کہ صحابہ سے کوئی شخص حضرت امیر اور
جناب زہرا کے ایذا کا در پی نہوا بلکہ ہمیشہ انکی تعظیم وتوقیر اور محبت ونصرت بجا لاتے رہے جب حضرت علی نے
ان سے نصرت طلب کی تو نصرت ویاری اور جان نثاری سے پیش آئے عبد الرحمن بن ابزی کہتا ہی کہ شہدنا
صفین مع علی فی ثمان مائۃ ممن بایع تحت الشجرۃ بیعۃ الرضوان وقتل منہم ثلثۃ
وستون رجلا منہم عمار بن یاسر وخزیمۃ بن ثابت ذو الشہادتین وجمع کثیر من

المهاجرین والانصار وقد ذکرهم فی الاستیعاب وغیره دیکھئے کہ نہج البلاغت مین حضرت امیر کے
خطبے اور اس جناب کے نامے جو معاویہ کے نام سے لکھے تھے موجود ہین - مہاجرین و انصار جو آپ کی
رفاقت مین حاضر تھے اسبات کو جناب امیر نے اپنی خلافت کی حقیقت پر دلیل لائے ہین - اگر معاذ اللہ
ابوبکر صدیق و عمر فاروق سے کچھ ان پر ظلم ہوتا کیا امکان ہی کہ وے مہاجرین والانصار جو جنگ صفین مین رفاقت
کی وا د دی خاموش رہتے - حالانکہ اسوقت حضرت کا زمانہ قریب اور حضرت زہر البضعۃ الرسول کی ذات بابرکت
موجود تھی - ابوبکر صدیق اور عمر فاروق کو وہ شوکت و قوت حاصل تھا - وہی دو فرقون کے سبب سے تھا
بخلاف معاویہ کے کہ لاکھ شخص کے قریب شامیون اور اس سرزمین کے پہلوانون سے اپنے ہمراہ رکھتا تھا اور
وے مہاجرین و انصار جو حضرت امیر کے ہمراہ تھے انکی کچھ پروا نکرتا تھا - سو وہ گروہ صحابہ باوصف اپنی قلت کے
اسوقت جناب امیر کی رفاقت دینی - اور خلیفہ اول کے وقت جو مہاجرین والانصار بھی وفور اور کثرت کے ساتھ
حاضر تھے اور نہ انسے کوئی مواخذہ شہید ہوا تھا رفاقت نکرنی غیر ممکن ہی - خصوصا ظلم و غصب کے مقدمے مین کہ
وہ خاندان رسول سے دفع مظالم کا مقام تھا برخلاف مقدمۂ معاویہ کے کہ انہون نے حضرت امیر کے جنگ پر نہین
آئے تھے بلکہ انکی بغاوت کے سبب سے جناب امیر نے ان پر فوج کشی کی تھی - غرض باوجود قلت کے معاویہ کے جنگ
مین حضرت علی کی رفاقت و نصرت پر کمر باندہنی اور اپنی کثرت کے وقت رفاقت نہ دینی یہہ بات ہرگز کسی عاقل کے
عقل مین نہین آتی ہی مگر جسکی عقل کو شیطان یا اخوان الشیاطین برباد دیکے اسکو دشت ضلالت مین بہکا یا ہو اللہ
کی پناہ یہہ حال جمہور صحابہ کا تھا جو مذکور ہوا - اب صدیق اکبر و عمر فاروق کا بھی حال سنا چاہیے - ابوبکر صدیق تو ہمیشہ
جناب امیر کی فضیلتین بیان کرتے اور لوگون کو انکی محبت اور تعظیم و توقیر پر تاکید فرماتے تھے - چنانچہ دار قطنی نے
شعبی سے روایت کرتا ہی کہ بینا ابوبکر جالس اذا طلع علی فلما رأہ قال من سرہ ان ینظر الی
اعظم الناس منزلۃ واقربہم قرابۃ وافضلہم واکثرہم غناء من رسول اللہ صلی
اللہ علیہ والہ وسلم فلینظر الی ھذا الطالع اور اسیطرح عمر بن الخطاب بھی حضرت امیر کی تعظیم
و توقیر بجالانے اور انسے مشورہ پوچھنے اور صلاح چینے مین بہت مبالغہ کرتے تھے چنانچہ وہی دار قطنی سعید بن
المسیب سے روایت کرتا ہی عن عمر بن الخطاب انہ قال ایہا الناس اعلموا انہ لایتم شرف الا
بولایۃ علی بن ابی طالب اور موؤدہ کے معنے مین اور ایک مہینے یا دو مہینے کا حمل جو ساقط کرتے ہین وہ
موؤدہ مین داخل ہی یا نہین جب اسبات مین صحابہ کے درمیان اختلاف رو دیا تب بعضے متورعان صحابہ
نے کہا کہ یہہ بھی موؤدہ ہی حضرت امیر نے فرمایا کہ واللہ لاتکون المؤودۃ حتی تاتی علیہا التارات
السبع قال لہ عمر صدقت اطال اللہ بقاءک ابو القاسم حریری نے درۃ الغواص فی اغلاط الخواص

ہیں کہا ہی کانَ عمرُ اوّلَ من نطق بہذا الدعاء۔ اور عبد اللہ بن عمر جو اپنے پدر بزرگوار کے خلف رشید اور صحابی بالاستقلال بلکہ عمدہ صحابہ سے ہیں ہمیشہ تاسف کرتے تھے کہ ہیں نے کیسے حضرت امیر کے ہمراہ رکاب ہوکے باغیوں کے جنگ میں شریک ہوا اور آپ کی رفاقت کی۔ اور طبرانی نے اوسط المعاجم میں روایت کی ہی کہ جب عبد اللہ بن عمر نے حضرت امام حسین کو سنا کی طرف روانہ ہونیکی خبر سنی بہایت مضطر ہوکے مکہ معظمہ سے دو تین منزل پر جاکے امام ہمام سے ملے اور کہا اینَ تریدُ فقالَ الحسینُ الی العراقِ فاذا معہٗ کتبٌ وطوامیرُ فقالَ ہذہٖ کتبہم وبیعتہم فقالَ لا تنظر الی کتبہم ولا تاتہم فقالَ ابنُ عمرَ انی محدثکَ حدیثاً انّ جبرئیلَ اتی النبیَّ صلی اللہ علیہ وسلم فخیرہٗ بینَ الدنیا والاخرۃِ فاختارَ الاخرۃَ وانّکَ بضعۃٌ من رسولِ اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا یلیہا احدٌ منکم فابی ان یرجعَ واعتنقہٗ ابنُ عمرَ فبکی واجہش فی البکاءِ وقالَ استودعکَ اللہَ من قتیلٍ وروی البزارُ نحوہٗ باسنادٍ حسنٍ جیّدٍ

**مطاعن خوارج و نواصب کے جو حضرت علی پر کرتے ہیں** جانا چاہئے کہ حضرت علی کے مطاعن جو عبد المجید مغربی ناصری کی کتاب میں آئے ہیں وہ دو قسم پر ہیں **پہلی قسم** وہ ہی کہ نواصب ہی اسکی روایت میں منفرد ہیں۔ اہل سنت اور شیعہ جو اس جناب کے محب ہیں ان روایتوں کا انکار کرتے ہیں سو ایسی قسم کے مطاعن کا اعتبار نہیں ہی کیونکہ یہہ انکا افترا و بہتان ہی ان مطاعن سے فریقین پر الزام نہیں عاید ہوتا ہی جیسے حضرت عثمان کے قتل میں شرکت اور جناب عایشہ صدیقہ کے قذف میں شرکت اور والذی تولّی کبرہٗ منہم لہٗ عذابٌ عظیم کا نزول **دوسری قسم** وہ ہی کہ شیعہ اور اہل سنت کے کتابوں میں طریق صحیح سے ثابت ہی اس قسم کے مطاعن البتہ جواب طلب ہیں چنانچہ شیعہ اور اہل سنت ہر دو اسکا جواب دیتے ہیں۔ شریف مرتضی نے جو علماے شیعہ سے ہی کتاب تنزیہ الانبیا والائمہ میں۔ اور ابن حزم نے جو علماے اہل سنت سے ہی کتاب الفصل میں خوارج کے بہت سے مطاعن کو دفع کیا ہی۔ انہیں مطاعن سے ہی کہ علی مرتضی نے عثمان ذو النورین کے قتل کے بعد انکے ہتھیار اور مال میں تصرف کیا حالانکہ مسلمانوں کا مال کسی وجہ سے حلال نہیں ہوتا ہی اور ہر چند عثمان ذو النورین کے وارثوں نے طلب کیا پر علی مرتضی نے نہ دیا۔ اور ازانجملہ یہہ طعن ہی کہ جناب امیر نے امہات الاولاد کے حق میں مذاہب مختلفہ اختیار کئے اور ایک چیز پر قرار نہ لیا اول انکی صحت بیع کا قایل تھا پھر عمر فاروق کے زمانے میں جب انکے بطلان پر اجماع ہوا جناب امیر اس اجماع میں داخل ہوے پھر اپنی خلافت میں اسکی صحت بیع پر فتوی دیا اسیواسطے قاضی شریح نے بالمشافہ جناب امیر سے بحث کیا اور کہا رایُکَ فی الجماعۃِ احبُّ الینا من رایِکَ وحدکَ حالانکہ آپ ہی فرمایا تھا الا ان

يد الله على الجماعة وغضب الله على من خالفها اور قرآن مجید مین بھی موجود ہی ومن يتبع
غير سبيل المؤمنين الآیہ پس جناب امیر نے اجماع کی صریح مخالفت کی۔ اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ توریث
جد کے مسئلے مین مختلف صورتین ٹہرائین اور کسی ایک صورت پر قرار نلیا حالانکہ آپ ہی فرمایا ہی من اراد ان
يتقحم جراثيم جهنم فليقل في الجد اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ بخاری مین وارد ہی ان عليا اتى
بزنادقة فحرقهم بالنار اور ابن عباس نے اس مقدمے پر انکار عظیم کیا جناب امیر بھی اس پر ندامت لی
اور انکو جلا دینے کا قصہ شیعہ کے کتب مین بھی موجود ہی شریف مرتضی نے تنزیہ الانبیا مین روایت کی ہی کہ
ان عليا احرق رجلا اتى غلاما في دبره اور حدیث صحیح مجمع علیہ ہی کہ لا تعذبوا
بالنار اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ جناب امیر نے ایک شخص کو حد مین اسی تازیانے مارے جب وہ
شخص مر گیا اسکا خون بہا دیا اور کہا انما ديته لان هذا شيء فعلناه برأينا حالانکہ آپ ہی حضرت
عمر کے زمانے مین حد کے باب مین انکو مشورت دی کہ اسی تازیانے مقرر کرین۔ اس دلیل سے کہ انه
اذا سكر هذى واذا هذى افترى پس انکو اپنے اجتہاد مین شک تھا۔ اور از انجملہ یہہ طعن
ہی کہ ولید بن عقبہ کو چالیس تازیانے پر اکتفا کیا پس حد الہی مین مداہنت کی۔ عثمان ذی النورین کی رعایت
سے کیونکہ ولید بن عقبہ انسے قرابت رکھتا تھا۔ از انجملہ یہہ طعن ہی کہ ایک شخص نے اپنے حد یا قصاص پر اقرار
کیا تھا جناب امیر نے باین اس سے قصاص معاف فرمایا یہہ تو حکم شرع کا خلاف ہی کہ النفس بالنفس
اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ حاطب کی کنیز کو رجم فرمایا کنیز پر تو رجم نہین ہی۔ اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ زید بن ثابت
نے مکاتب کے باب مین حضرت امیر کو الزام صریح دیا کہ هو عبد ما بقي عليه درهم اور جناب امیر کا
مذہب یہہ تھا کہ هو بقدر ما ادى حر وبقدر ما لم يود عبد كما هو منقول في الصحاح
اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ جناب امیر نے حکمین کی تحکیم کی اور اسکے بعد فرماتے تھے لقد عثرت عثرة لا انجبر
سوف اكيس بعدها واستمر واجمع الامر الشتيت المنتشر حالانکہ نفس تحکیم جایز نہین از انجملہ
یہہ طعن ہی کہ شعبی نے روایت کی ہی کہ ان عليا قطع يد السارق من اصول الاصابع پس
حد سرقت بجانی۔ اور جو شخص کہ اقامت حدود بجانے لایق امامت نہین اور از انجملہ یہہ طعن ہی کہ بعض لڑکون کی
گواہی بعضون پر قبول کی حالانکہ بداهة لڑکون کے قول کا اعتبار نہین اللہ تعالی نے فرمایا ہی واستشهدوا
شهيدين من رجالكم الآیہ از انجملہ یہہ طعن ہی کہ انکھ کا آدھا خون بہا لیا اعور کے قصاص لینے والے
سے مقرر فرمایا حالانکہ صراحۃً خلاف شرع ہی کہ العين بالعين از انجملہ یہہ طعن ہی کہ سارق کی حد نابالغ
لڑکے پر قایم کی چنانچہ شیعہ کے کتب مین موجود ہی حالانکہ ایسی روایت کی ہی کہ رفع القلم عن ثلثة

عن الصبی حتی یبلغ الخ از انجملہ یہہ کہ روی محمد بن بابویہ القمی فی الفقیہ انہ جاء رجل الی امیر المومنین واقر بالسرقۃ اقرارا یقطع بہ الید فلم یقطع یدہ پس اقامت حدود میں اہمال کرنی کبیرہ ہی از انجملہ یہہ کہ جب نجاشی حارثی نے ماہ رمضان میں شراب پیا اور اسکو پکڑ لے آئے تو اسکے حد میں بیس تازیانے زیادہ کئے کما رواہ محمد بن بابویہ حد الہی میں تو زیادہ کرنا جائز نہین از انجملہ یہہ ہی کہ شریف مرتضی نے کتاب تنزیہ الانبیاء والائمہ میں لایا ہی کہ انہ علیہ السلام اتی بمال من تمور البغایا فقال ارفعوہ حتی یجیئ عطاغنی وباھلہ حالانکہ بغایا کی مہور سحت اور حرام ہی از انجملہ یہہ کہ سود کے دراہم میں صریح امر رسول کی خلاف میں حکم کیا وھو قولہ صلی اللہ علیہ وسلم لاتبیعوا الدرہم بالدرہم از انجملہ یہہ ہی کہ ایسا کلام کیا جو دعوی الوہیت پر مشعر ہی کما ثبت عنہ ذلک فی خطبۃ البیان التی رواھا اصبغ بن نباتہ من رجال الشیعۃ انا اخذت العہد علی الارواح فی الازل انا المنادی لہم الست بربکم وکذا قولہ انا منشی الارواح وقولہ فی خطبۃ الافتخار کما رواہ رجب بن محمد بن رجب البرسی الحلی فی کتاب مشارق انوار الیقین فی الکشف عن امیر المومنین انا صاحب الصور انا مخرج من فی القبور وقولہ انا حی لایموت انا جاوزت بموسی البحر واغرقت فرعون وجنودہ انا ارسیت الجبال الشامخات وفجرت العیون الجاریۃ انا ذلک النور الذی اقتبس موسی منہ الہدی از انجملہ یہہ ہی کہ اپنے اقربا کو یمن اور عراق وغیرہا ملکون میں متصرف کیا اور طلحہ اور زبیر کو کوفے اور بصرے کی امارت دینے پر راضی نہوے حالانکہ وہ ہر دو تولیت اور امارت کے لئے احق اور اولی تھے از انجملہ یہہ کہ حضرت عثمان کے قاتلون پر قصاص قایم کرنے مین توقف کیا حالانکہ عثمان ذو النورین کو قتل کرنے کا کچہ موجب ثابت نہین تھا از انجملہ یہہ کہ ابو موسی اشعری کی اہانت کی اور انکا مال غارت کیا اور اسکا گھر جلا ڈالا۔ اور ابو مسعود انصاری کی بھی اہانت کی از انجملہ یہہ کہ بی بی عائشہ کے قصہ افک مین مسلمین سے تھے دلیل سے روایت بخاری کے وکان علی مسلما فی شانہا حالانکہ اللہ تعالی فرماتا ہی کہ لولا اذ سمعتموہ ظن المومنون والمومنات بانفسہم خیرا وقالوا ھذا افک مبین پس خلاف مقتضاے ایمان عمل مین لایا۔ از انجملہ یہہ کہ عثمان ذو النورین کے قتل سے ایک بار بری کی اور جب انکے قاتلین آزردہ خاطر ہوے فرمایا قتلہ اللہ وانا معہ یہہ تو خلاف صدق واخلاص ہی انتہی اس قماش پر مین نواصب کے مطاعن علم و دیانت مین اس جناب کے

جواب اجمالی ان مطاعن مذکورہ کا اصول اہل سنت کے قاعدے پر ظاہر ہی کیونکہ عثمان ذو النورین

کے مال و ہتھیار مین حضرت امیر کا تصرف کرنا اس قبیل سے ہی کہ بیت المال سے علاقہ رکھتا تھا اور خلافت کے لوازم ست تھا کہ جسنے خلیفہ ہووے اس مین تصرف کرے جیسے تخت اور چھتری اور ہاتی گھوڑے اور توپ خانے ہمارے زمانے مین لوازم شاہی سے ہی۔ جناب امیر نے عثمان ذوالنورین کی خاص ملک مین تصرف نکیا۔ اور اس قسم کا مال خلیفۂ اول کے فوت کے بعد خلیفۂ ثانی کے تصرف مین آتا ہی نہ خلیفۂ اول کے وارثون کی تصرف مین۔ جب عثمان ذوالنورین کے وارثون نے یہہ بات نہین سمجھی تھی ان چیزو کی درخواست کی اور بھی اہل سنت حضرت امیر کو مجتہد جانتے ہین اور اجتہاد مین ایک پہلی بات سے دوسری بات کی طرف رجوع کرنا جایز اور واقع ہی چنانچہ حضرات شیخین اور عثمان ذوالنورین سے بھی بارہا وقوع مین آیا ہی اور وہ اجماع جو حضرت عمر کے زمانے مین امہات اولاد کو بیچنے پر منعقد ہوا تھا حضرت امیر کے پاس وہ اجماع قطعی نہین تھا بلکہ آپ کے پاس شاید وہ اجماع ظنی ہو اسیواسطے اسکی مخالفت کی۔ اجماع ظنی کی مخالفت تو کر سکتے ہین جیسے اجماع سکوتی اور باقی رہنا اہل اجماع کا اپنے قول پر اسکے حجت ہونے مین اکثر اصولیون کے پاس شرط ہی جب حضرت امیر بھی انہی اہل اجماع سے تھے اور اجتہاد آپ کا متغیر ہوا اس صورت مین وہ اجماع حجت نرہا۔ اور جد کے حکم مین ابوبکر صدیق اور زید بن ثابت اختلافات رکھتے ہین۔ اور حضرت عمر کے عہد مین اس باب مین مناظرے ہوے اور دراز مباحثے رودئے۔ مجتہدین کے اختلاف کی صورت مین اگر ایک مجتہد کو بھی مختلف وقتون کے مطابق جوجانب حکم کی ترجیح نظر مین آوے کیا مضایقہ۔ اور جناب امیر نے وہ جو فرمایا مَنْ اَرَادَ اَنْ یَتَقَحَّمَ الخ اس سے مراد وہ ہی کہ جد کا مسئلہ مختلف فیہ ہی اور ہر طرف سے ترجیح کے لئے بہت سے وجوہات قایم ہین اور اس باب مین کوی نص وارد نہوی۔ پس جسنے باوجود ان تمام باتون کے قول جازم پر آوے وہ شخص بے باک اور بے احتیاط ہی یہی شان ہی احتیاط والے علماے راسخین کی کہ مختلف فیہ اجتہادیات مین ایک طرف جزم نہین کرتے ہین جو کہ جزم کریگا قابل عذاب ہی۔ اور لوطی اور زندیقون کو جلا دینا بھی اجتہاد سے تھا۔ جب آپنے خبر صحیح سنی اسپر نادم ہوے۔ جمیع اخبار کا استیعاب تو اجتہاد مین شرط نہین ہی اس دلیل سے کہ ابوبکر صدیق کو جدہ کی میراث معلوم نہین تھی۔ جب مغیرہ بن شعبہ اور محمد بن مسلمہ نے اسکی خبر دی انہون نے قبول کیا حالانکہ ابوبکر صدیق نواصب اور خوارج کے اجماع سے مجتہد تھے۔ اور شارب خمر جب حد مارنے سے مرگیا جناب امیر نے جو اسکی دیت ادا کی یہہ بات بھی احتیاط کے لئے تھی نہ اپنے اجتہاد مین شک کے سبب سے اور عمل بالاحتیاط کرنا کمال ورع و تقوی ہی جو حضرت امیر کی اور انکے امثال کی شان ہی۔ اور ولید بن عقبہ کے حد مین چالیس تازیانے پر اسلئے اکتفا فرمایا کہ اسکی حد کی گواہی مین شبہ واقع ہوا تھا کیونکہ ایک شاہد نے اسکے شراب پینے پر اور دوسرے شاہد نے اسکے قے کرنے پر گواہی دی تھی۔ ہر چند خود حضرت عثمان نے اس شبہے کو اجراے حد مین معتبر نرکھا اور فرمایا۔

ما نفیا ها الا و قد شربها یعنے وہ قی کیا بلکہ اسکو پیا۔ لاکن حضرت امیر نے احتیاط کے لئے اتنی حد پر اکتفا فرمایا معاذ اللہ کہ حضرت امیر حد قایم کرنے مین عثمان ذو النورین کے قرابت کی پاسداری کی ہو حالانکہ عثمان ذی النورین کو کمال تاکید کے ساتھ پوری حد مارنے پر لے آیا چنانچہ کتب سیر و تواریخ جو نواصب اور اہل سنت کے درمیان مختلف علیہا ہین اس پر دلالت رکھتے ہین۔ اور قصاص کا معاف کر دینا حضرت امیر سے ہنین بلکہ مقتول کے والیون نے حضرت امیر کی مشورت سے معاف کیا۔ کیونکہ یہہ قصہ معتبر کتابون مین اسطرح مروی ہی کہ ایک شخص نے دوسری شخص کے ساتھ جو عداوت رکھتا تھا اسلئے اسکو ایک ویرانے مین مار کر فرار ہوا جب مقتول کے والی اسکی تلاش مین نکلے۔ اور اس ویرانے کے پاس پہنچے اسکے قریب اور ایک ویرانہ تھا اس ویرانے مین ایک دوسرے شخص نے ایک خون بھری چاقو اپنے ہاتھ مین لیا ہوا پیشاب کر رہا تھا سو اس شخص کو پکڑ کے لئے آئے اور اسکے کپڑے بھی خون سے رنگین تھے۔ غرض جب وہ شخص حضرت امیر کے حضور مین پہنچا اقرار کے سوا چارہ نہ دیکھا کہا کہ ہان مین مارا ہون جو کہ حکم شرع ہو اسکا لایق ہون کیونکہ لوث صریح اور شاہد صحیح رکھتا ہون۔ اور مجھے مقتول کی قتل کی جگہہ سے اس حالت کے ساتھ پکڑ لائے ہین اس اثنا مین اس مقتول کا قاتل اس قصے سے واقف ہوکے دوڑتا ہوا آیا اور حضرت امیر کے حضور مین محکمے کے درمیان اقرار کیا کہ یا امیر المومنین اس شخص کا قاتل مین ہون۔ اور یہہ شخص بے گناہ مفت گرفتار ہوا قصاص میرے پر جاری کیجئے اور اس بیگناہ کو چھوڑ دیجئے۔ تب حضرت امیر نے اس پہلے شخص سے پوچھا کہ تیرا قصہ کیا ہی اور تو کسلئے قتل کا اقرار کیا اسنے عرض کی یا امیر المومنین مین اصلا یہہ ماجرا نہین جانتا تھا بلکہ اپنے گھر ایک بکرا ذبح کیا تھا سو اسکے خون سے میرے کپڑے رنگین ہوے تھے اور خون بھری چاقو میرے ہاتھ مین تھی اس سے بکرے کو پاک کر رہا تھا ایسے مین یکبیک مجھے پیشاب کی حاجت ہوی اپنی قضاے حاجت کے لئے اس ویرانے مین آیا دیکھتا کیا ہون کہ ایک شخص قتل ہوکے پڑا ہی مین نے اندیشہ کرکے اس ویرانے سے نکلا اور دوسرا ویرانہ جو اسکے قریب تھا اس مین جاکے پیشاب کیا اور چاہتا تھا کہ اپنی گھر جاؤن اور اس بکرے کو پاک کرنے مین مشغول ہوؤن ایسے مین ناگاہ اس مقتول کے وارثین آپہنچے اور مجھے پکڑ کے یہان لے آئے جب مین نے دیکھا کہ قتل کی سب علامتین میرے مین موجود ہین سواے اقرار کے چارہ نہ دیکھا۔ حضرت امیر نے حمد الہی بجا لاے اور اس قاتل نے جو اقرار کیا اسپر آفرین و تحسین کی کہ ہر چند تو نے ایک شخص کو قتل کیا لاکن دوسرے کو جان بخشی کی اگر تو جلد نہ آتا اور اقرار نکرتا یہہ بیگناہ مفت مارا جاتا تو اس بات کے سزاوار ہی کہ قصاص تیرے سے معاف ہووے۔ اس مقتول کے والیون نے جب حضرت امیر کا یہہ کلام سنا اسکے خون سے درگذر کرکے قصاص معاف کیا پس اس قصے مین ہرگز طعن کی جگہہ نہین۔ اور حاطب کی کنیز کو جو رجم کیا اسکے جواز میں کلام نہین کہ اسکے آزاد کرنے کے بعد ہوگا یا وہ کنیز رہنے پر حضرت امیر کو اطلاع نہو گی۔ اور زید بن ثابت آپکے ساتھ مناظرہ کر

اور ایک مسئلے مین آپکو الزام دینا حضرت امیر کی حقارت کا موجب ہنین کیونکہ حق بات کا تابع ہونا ایسے ہی اولیا کی شان ہی خلیفہ ثانی عمر بن الخطاب سے بھی منقول ہی کہ اُنہون نے ایک عورت کے کہنے پر قایل ہو کے فرمایا کُلّ الناس افقہ من عمر حتی المخدرات فی الحجال اور تحکیم کا نقض اسوقت لازم آتا کہ ہر دو حَکَم فکر و تامل سے ایک چیز قرار دیتے ہوتے اور انفصال کئے ہوتے جب ایک حَکَم جو معاویہ کے طرف سے تھا دوسرے حَکَم کو مکر و فریب سے پھسلا دیا اور فکر و تامل کی فرصت بھی نہ دی تحکیم ہی متحقق نہوی تا اسکا نقض لازم آوے - اور چور کے انگلیان کاٹنی جلاد کی خطا تھی نہ حضرت امیر کے فرمودے سے تا اسکا جہل لازم آوے - اور بعض لڑکونکی گواہی بعض پر ان باتون مین جو لڑکون کے فیما مین جاری ہوتے مین جایز ہی اب بھی امام مالک کے پاس معقول ہی اور آیہ واستشہدوا مخصوص ہی لڑکون کے امور کے سوا کیونکہ لڑکون کی کھیل بازی مین بالغ مردون کا حضور متعذر ہی جیسے بعضے کفار کی گواہی بعض پر مقبول ہی پس جاے طعن کی نہی لانہ مذھب بعض المجتہدین اور چشم اعور کی آدہی دیت لینی فقاہت کی کمال دقت اور باریکی کا سبب ہی کیونکہ اعور کی انکھہ ایک فرد مین منحصر ہی پس حکم دو انکھہ کا رکھتی ہی پس صاحب قصاص نے کہ اسکی ایک انکھہ کو کہ اسکے حق مین دو انکھہ کا حکم رکھتی تھی کور کیا سو گویا اپنے حق سے زیادہ ایک انکھہ کو کور کیا اسلئے اسپر دیت لازم آئی لاکن نص قرآنی کے مطابق کہ العین بالعین وارد ہی اسکا قصاص لینا روا ہوا پس اس جگہہ عمل بالحقیقۃ والشبہہ ہر دو متحقق ہوے اگرچہ مجتہد سے کسیکا مذہب ہنین لاکن اسکی نظیر شرعی قواعد سے ثابت ہو سکتی ہی جیسے لینا بنت لبون کا بنت مخاض کی جاپر صدقے مین اور پھیر دینا زیادہ قیمت کا - بالجملہ اجتہاد کو جاے طعن ٹھہرانا بڑی نادانی ہی - اور نابالغ لڑکے پر حد سرقت جاری کرنی صحت کو پہنچنے کی صورت مین یہہ بات سیاست اور انکے آبا کی تادیب سے مرفوع ہنین اس حدیث صحیح کی دلیل سے واضربوھم علیھا وھم ابناء عشر سنین اور ابن بابویہ کی روایت حد سرقت کے باب مین زیادہ کرنا بیس تازیانے کا اس شخص پر جو رمضان مین شراب پیا تھا مقبول ہنین تا جواب کی محتاج ہو اگرچہ دوسری بات کی توجیہ ہو سکتی ہی کہ یہہ زیادتی سیاست کے لئے تھے نہ زیادتی حد مقرر پر اور فہو لعا یا کی روایت اصلا اہل سنت کے کتب مین موجود ہنین پس اس روایت کی تکذیب ہی اسکا جواب ہی بلکہ اہل سنت کے پاس اس روایت کا خلاف صحت کو پہنچا ہی روے ابو سلمہ موسے بن اسمعیل عن ابی عوانہ عن مغیرہ عن ثابت بن ھرمزہ قال حمل المختار مالا من المداین من عند عمہ الی علی بن ابی طالب فاخرج کیسا فیہ خمسۃ عشر درھما فقال ھذا من اجور المومنات فقال علی ویلک مالی وللمومنات ثم قام المختار وعلیہ مقطعۃ حمراء فلما سلم قال علی مالہ قاتلہ اللہ لو شق عن قلبہ الان لوجد ملآن من

اللات والعزیٰ ہے هکذا فی الاستیعاب فی ذکر المختار پس معلوم ہوا کہ شیعہ کو خود روایت پہنچی
ہی وہ مختار کا بہتان وافترا ہی کہ اس مال کے لینے اور اپنے دفع فضیحت کے لئے باندھکے اپنے حاضر لشکریون کو
اور بیابون کو نشان دیا اور رفتہ رفتہ منتشر ہوگیا۔ اور سود کے دراہم مین کہ غش اسپر غالب رہے اسکے انقطاع
رواج کے بعد کہ انکو مین چلنے کا حکم زایل ہوتا ہی۔ اب بھی شافعیہ کے پاس تفاضل جایز ہی حرام نہین شاید حضرت
امیر نے جو تجویز فرمائی اسی باب سے ہوگا۔ اور دراہم سے مراد حدیث نبوی مین روپے کے خالص دراہم ہین
یا دراہم مرایج ہین جو قیمت رکھتی ہون۔ اور خطبۃ البیان وخطبۃ الافتخار اصلا اہل سنت کے کتابون مین نہین
بلکہ اسکے موضوع ہونے پر انہون نے حکم کیا ہی۔ اور اسکے راویان بھی امامیہ سے کاذبین ہین۔ بہتان وافترا
کو محل طعن ٹھہرانا نہایت سفاہت ہی۔ بالفرض اگر صحیح ہو پس یہہ کلام جذبات حقانیہ اور سکر حال سے ناشی ہی
کہ اولیاء اللہ کو رو دیتا ہی اور حقیقۃ الحقائق کی زبانی سے تکلم کرتے ہین اور شرع مین بھی یہہ سکر حال اور غلبہ
واردات عذر ٹھہرایا گیا ہی۔ اور حدیث توبہ مین واقع ہی کہ انت عبدی وانا ربک اخطاء من
شدۃ الفرح اور بھی یہہ تکلم گویا حکایت ہی زبان حال کی مثل قولہم قالت الارض
للوتد لم تشقنی قالت لا تسألنی واسأل من یدقنی ومثلہ فی الحدیث هل
تدرون ماذا قال ربکم ای بلسان الاشارۃ والا فلا اطلاع علی العبارۃ للامۃ
غیر ممکن حتی یستفہم عنہ اور امارت و سرداری اپنے اقربا کو دینی جو اطاعت واجبی کرین بہتر ہی
ان لوگون سے جو اطاعت نکرین چنانچہ عثمان ذوالنورین نے بھی عمل مین لائی ہی۔ اور جناب ذوالنورین
کا قصاص لینے مین توقف کرنا قاتل متعین نہونیکا سبب ہی اور قاتل کی تفتیش خلیفے کے ذمے پر نہین بلکہ
مقتول کے وارثون کے ذمے پر ہی۔ اور ابو موسی اشعری کی اہانت جو مالک اشتر اور اسکے غلامون کے ہاتھ
سے ہوئی اور جناب امیر کے بلا حکم جو انہون نے کوفے مین اسکا گھر جلا دیا حضرت امیر کو ان باتون کی اطلاع
نہین تھی چنانچہ تاریخ طبری مین ثابت ہی۔ اور ابو مسعود انصاری کی اہانت کا وجہ یہہ تھا کہ وہ اپنے باغیون
کی طرفداری کرتا تھا۔ اور تسلیم شان عایشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کی انکی برأت نازل ہونیکے آگے تھی کہ اسمین
کچھ محذور نہین لان الخبر یحتمل الصدق والکذب اور قتلہ اللہ وانا معہ کی عبارت توریہ
کی قبیل سے تھی کہ ضرورت کے لئے عمل مین لائی جیسے هذہ اختی حضرت سارہ کے حق مین حضرت ابراہیم
سے سرزد ہوئی۔ اور وہ ضرورت قاتلان عثمان سے بلوا ہونے اور لشکر مین فتنہ و فساد برپا کر دینے کا اندیشہ
تھا۔ بلکہ خوف اس بات کا بھی تھا کہ حضرت امیر کو بھی قتل کر دین۔ بالجملہ شیطان نے یہہ ہر دو فرقے یعنی نواصب
اور شیعہ کی راہ ماری ہی اور دوستان خدا کے عیب جوئی مین ڈالا ہی۔ اس لعین کی یہی آرزو ہی اپنا

کام انکے ہاتھہ سے کرواتا ہی ؎ گر خدا خواہد کہ پردہ کس درد، میلش اندر طعنۂ پاکان برد، والعیاذ باللہ

**تشریف فرمانا حضرت علی کا کوفے کی طرف** نقل ہی کہ جب امیر المومنین مرتضی علی کرم اللہ وجہہ نے بی بی عائشہ صدیقہ کو مدینہ منورہ کیطرف روانہ کیا اور بصرے کے ضبط ونسق سے فارغ ہوئے۔ عبد اللہ ابن عباس کو اس ملک کی حکومت پر مسلط کرکے آپ کوفے کی طرف رونق افروز ہوئے اور اسکو اپنا پایۂ تخت ٹھہرایا اور آگے ہی معلوم ہوا کہ حضرت عثمان کی شہادت کے بعد بعضے بنی امیہ حضرت عثمان کا خون آلود پیرہن۔ اور انکے بی بی کے کٹی ہوی انگلیان لیکے شام کیطرف معاویہ کے پاس گئے۔ معاویہ نے یہہ بات سوچی تھی کہ امیر المومنین علی مرتضی کے ساتھہ کسی وجہ سے اسکو ملاپ ہوئیگا مخالفت پر کمر باندہی شہرین منادی کرواکے تمام خاص وعام کو جامع دمشق مین جمع کروایا۔ اور وہ خون آلود پیرہن اور کٹے ہوی انگلیان سب لوگون کو بتلاکے حضرت عثمان کے تحریص قتل کی نسبت حضرت علی کیطرف کرکے خلق کو قصاص طلبی کی ترغیب دی۔ آخر ہم اس درجے کو پہنچا کہ شام کے سپاہون نے سوگند کہائی کہ ہم خنک پانی نہ پیئینگے اور فرش نرم پر نہ سوئینگے جب تک عثمان ذوالنورین کے خون کا بدلہ نہ لینگے۔ پھر معاویہ نے عمرو بن العاص کو فلسطین سے بلاکے اس سے ساخت کیا عمرو بن عاص کے ہی آنے سے معاویہ کے مزید اعتبار اور قوت کا سبب ہوا۔ ایسے ہی جزیرۂ عرب کے لوگ کہ وہ چند شہرین مشہور ہین معاویہ سے بیعت کرکے اسکے خراج گذار ہوئے۔ جب حضرت علی کی خدمت مین یہہ خبر پہنچی مالک اشتر کے ساتھہ ایک فوج دیکے روانہ فرمایا ضحاک بن قیس جو معاویہ کیطرف سے جزیرۂ عرب کا حاکم تھا مالک اشتر آنیکی خبر سنتے ہی رقہ والون سے مدد چاہی انہون نے ایک فوج سے تائید کی اسکو اپنے لشکر کے ساتھہ ملحق کیا جب مالک اشتر نے نجران کے قریب پہنچا۔ ضحاک نے وہ بڑا لشکر ہمراہ لیکے حصار سے باہر آیا۔ جب ہر دو فریق ملے جنگ شروع ہوا صبح سے شام تک تردار چلی آخر ضحاک ہزیمت کہاکے قلعے مین جاکے پناہ لی۔ پھر مالک کا لشکر اسکو محاصرہ کیا۔ یہہ خبر جب معاویہ کو پہنچی عبد الرحمن بن خالد کے ساتھہ ایک بڑا لشکر دیکے روانہ کیا۔ جب یہہ خبر مالک اشتر کو پہنچی حصار سے نکل کے تھوڑی مسافت طی کی جب ہر دو فریق ملے بڑا ہی جنگ ہوا مالک اشتر کو فتح ہوی اور عبد الرحمن فرار کیا۔ پھر مالک اشتر نے عنان عزیمت رقہ کیطرف معطوف کی وہان کے لوگون نے جو قلعے مین پناہ لی تھی ان پر محاصرہ کیا۔ معاویہ کو جب یہہ خبر ہوی ایمن بن حریم الاسدی کے ساتھہ بہت سے سپاہ دیکے ضحاک کی مدد پر روانہ کیا۔ تب ضحاک اور ایمن ہر دو متفق ہوکے اطراف و نواحی کے بہت سے لوگون کو جمع کرکے مالک اشتر پر گئے بڑا جنگ ہوا آخر مالک اشتر کی فتح و نصرت نصیب ہوی اور مخالفون نے ہزیمت کہاکے صف میدان سے بھاگے اور شام کی راہ لیکے معاویہ سے جاملے۔ مالک اشتر نے جزیرۂ عرب کو اپنے تصرف مین لاکے فتح نامے مین سب ماجرا ظاہر کرکے حضرت علی کی خدمت مین روانہ کیا۔ جب جناب ولایت مآب کو معلوم ہوا کہ معاویہ کمال مخالفت

وعداوت پر کمر باندہی ہی۔ سب ارکان دولت واعیان مملکت کو حاضر ہونیکا حکم کیا جب وے سب فراہم آئے
فرمانے لگے معاویہ نے بالکل میرے سے مخالفت اور منازعت کی راہ لی ہی عثمان ذوالنورین کی تحریص قتل
کی نسبت میرے طرف کرکے شام کے لوگون کو میرے سے بدگمان کیا ہی اور حتی المقدور خلق کو میری اطاعت سے
پہیرنے مین کوشش کر رہا ہی اور اسی پر اکتفا نکیا بلکہ اب سننے مین آتا ہی کہ جنگی اسباب اور ایک لشکر عظیم جمع
کرنے مین مصروف ہی تا میرے ساتھہ آکے مقابلہ کرے۔ اسلئے مین چاہتا ہون کہ ایک مکتوب نصیحت آمیز اسکے نام
بہیجے لکھون اور طریق صواب اور راہ حق کیطرف اسکو دعوت کرون سب اکابر و عمایدنے جو حاضر تھے اس راے
کو بہت پسند کیا **نامہ روانہ فرمانا حضرت علی کا معاویہ کی طرف** بسم اللہ الرحمن الرحیم
یہہ مکتوب طرف سے عبداللہ امیر المومنین علی کے ہی طرف معاویہ بن ابی سفیان کے ۔ اما بعد جاننا چاہئے کہ جمیع
طبقات مہاجرین و انصار نے میرے ہاتھہ پر بیعت کی ای معاویہ اگرچہ تو غایب تھا لاکن میری اطاعت تجہپر
لازم ہوی کیونکہ جو جماعت ابوبکر صدیق اور عمر فاروق اور عثمان ذوالنورین رضی اللہ عنہم سے بیعت کی اور
انکی خلافت پر راضی رہی۔ وہی جماعت میری امامت پر بہی راضی ہوی اور اپنی طوع و رغبت سے میری اطاعت
اپنے پر لازم کر لی ہی جب حضار مہاجر و انصار تھے انہنے کوی خلاف نکیا غایبین کو خلاف اور اعتراض نہین
پہنچتا ہی جسنے میری بیعت نکی وہ حق پر نہین پس مافی الضمیر سے اعلام کیا چاہئے والسلام - یہہ نامہ حجاج بن
خزیمہ انصاری کے ہاتھہ دیکے روانہ فرمایا اسنے جب قطع منازل کرکے دمشق پہنچا اور وہ نامہ معاویہ کو پہنچایا۔
معاویہ نے اسکا جواب لکھہ کے یمن کے زاہدون سے ایک شخص جو دمشق مین سکونت کی تہی دیکے روانہ کیا
افسوس ہی کہ اس مین خلفاے ثلثہ کی تعریف و توصیف کے بعد انکی بیعت مین تاخیر کرنی اور ان پر حسد بیجانی
خصوصاً خلیفۂ ثالث سے زیادہ حسد کرنے اور انکے قتل مین ساعی ہونیکی نسبت حضرت مرتضی علی کے جناب
پاک کے طرف کی تہی - اور یہہ بہی لکھا تہا کہ اسبات کی دلیل یہی ہی کہ خلیفۂ ثالث کے قاتل تمہارے ساتھ
ہین - اب مین چاہتا ہون کہ انکو میرے پاس بہیج دیجئے تا انکی سزا جیسے چاہئے انکو پہنچاؤن والا تمہارے ہمارے
درمیان شمشیر چلنے کے سواے گزیر نہین عثمان ذوالنورین کے قاتلون کو مین بحر و بر اور سہل و جبل مین ڈہونڈونگا
جبتک ان سب کو قتل نکرون یا آپ مارا نجاؤن آرام نپاؤنگا والسلام - جب معاویہ کا قاصد یہہ نامہ لیکے
اور قطع منازل کرکے کوفے مین آیا - اور حضرت علی کی شرف ملازمت سے مشرف ہوکے وہ نامہ پہنچایا - اور
آپکی زبان فیض ترجمان سے چند کلمات حقانی سنکے بجان و دل آپکا معتقد ہوا - اور بے اختیار کہنے لگا کہ
یا امیر المومنین مسند خلافت و سریر حکومت آپ کے سواے دوسرے کو سزاوار نہین مناقب ظاہری و باطنی
مین کسیکو مین آپکا شریک نہین دیکھتا ہون لاکن مین سمجھتا ہون کہ عثمان ذوالنورین تیغ جفا سے مارے گئے

معاویہ نے جو آپکی مخالفت پر کمر باندھی ہی اب اسکو یہی حیلہ ملا ہی اور اسی بات کو دستاویز کیا ہی کہ عثمان ذوالنورین کے قاتل آپکے لشکر مین داخل ہین - پس اگر حضور عالی کی رائے مین آوے تو ان قاتلون کو اسکے حوالے کر دین تا فتنے کی غبار بیٹھ جاوے اور منازعت کا سلسلہ ٹوٹ جاوے - جناب امیر نے یہہ بات سنکے اسکو جواب دیا کہ مین تجکو عاقل اور فہیم دیکھتا ہون پھر عجب ہی جو تو ایسا کہتا ہی - اب سوچئے کہ معاویہ کون ہی کہ اسکے دعوے کے موافق عثمان ذوالنورین کے قتل کا گمان جن لوگون کے ساتھ ہی انکو اسکے تحویل کر دون تا وہ انکے باب مین حکم کرے - بلکہ معاویہ پر واجب ہی کہ جیسا سب مہاجر و انصار میری بیعت اور اطاعت مین آئے وہ بھی انکی موافقت کرے اسکے بعد عثمان ذوالنورین کی اولاد کو جمع کر کے قصاص طلبی کے واسطے آوے اور انکو جن لوگون پر گمان ہی دعوا کرین - تب خلیفے کو لازم ہی کہ دریافت کر کے شرع شریف کے موافق انکے درمیان حکم کرے - پھر چند روز کے بعد حضرت علی نے معاویہ کا جواب رقم فرمایا اسکا خلاصہ مضمون یہی تھا کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم ای معاویہ تو نے خلفاے کرام و اصحاب عظام کے محاسن اعمال و مکارم اخلاق جو لکھے تھے اس مین کسیکو کچھ شک و شبہ نہین اب جاننے کہ مین بھی امید رکھتا ہون کہ اللہ تعالی مجھے اور سب اہلبیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم کو اپنی رحمت بیغایت سے ایک حظ وافر اور نصیب کامل عطا فرماویگا - کیونکہ اول اس جناب کی جنہون نے تصدیق رسالت کی ہم ہین - اور ابتداے بعثت مین جب کافرون نے حضرت کی قتل کا قصد کیا ہم نے بھی اپنی نقد حیات سے ہاتھ اٹھایا - اور اس باب مین محض اللہ تعالی کی رضا چاہی ہی - اور جن دنون سب قریش متفق ہوکے باہم عہد کیا اور حضرت کی دشمنی مین ایک عہد نامہ لکھ کے کعبے پر لٹکایا - تب آپ نے مکہ معظمہ سے نکل کے تین سال تک غار مین تشریف رکھی ہم بھی ہمراہ رکاب ہوے - جب اللہ تعالی نے اس تنگی سے خلاصی بخشی ہم ویساہی آستان نبوت کے ملازم رہے - پھر جب ہجرت کا حکم آیا ہم بھی گھر بار اور وطن چھوڑ کے مدینہ طیبہ کی طرف روانہ ہوے - اور جب جہاد کا حکم آیا ہم اس جناب فیضمآب کے ہمراہ رکاب ہوکے کافرون کے ساتھ جنگ و قتال مین کمر باندھی اور جان و تن نثار کیا چنانچہ میرا ابن العم عبیدہ بن الحارث بن عبد المطلب بدر کے روز کفار کی زخم شمشیر سے اس دار فانی سے سدھارا - اور میرے چچا حمزہ جنگ احد مین اور میرے برادر جعفر طیار جنگ موتہ مین شہید ہوے - اور مین بھی ہمیشہ معارک و مشاہد مین حضرت کی رکاب فیض انتساب کے ساتھ رہا اور جہاد کفار مین نہایت سعی کی اور اجتہاد دکھلایا اور یہی آرزو رکھتا تھا کہ درجۂ شہادت میرے نصیب ہو کاش مین کسی جنگ مین شہادت پاتا تجھ سے شخص کے ساتھ مراسلات و مکاتبات کا بار اٹھانے سے چھوٹ جاتا - اور یہہ رنج و اذیت جو تجھسے مجھکو پہنچتی ہی اس سے خلاصی پاتا - اور خلفاے کرام کی حسد کی نسبت تو نے جو میرے طرف کی ہی حاشا و کلا ہرگز وہ بات

نہین بلکہ حسد میرے سے بہت دور ہی۔ اور خلیفۂ اول کی بیعت مین میرے سے جو تاخیر ہوی اسکا عذر صحیح تو
سب پر روشن ہی۔ پھر جناب امیر نے اسکے جواب مین وہی تقریر دلپذیر تحریر کی جو صدیق اکبر سے بیعت کرنیکے
وقت جمہور مہاجرین و انصار کے حضور مین کی تھی۔ اور سب صحابہ تسلیم کر کے معذرت سے پیش آئے تھے۔
چنانچہ وہ بیان مفصل آگے گذرا ہی۔ اور یہہ بھی رقم فرمایا کہ ای معاویہ وہی بیعت کی تاخیر کے ایام مین تیرا پدر
ابوسفیان اور میرا عم مکرم عباس بن عبدالمطلب نے ہر چند چاہا کہ میرے ہاتھ پر بیعت کرین لاکن مین قبول نکیا تا
امت مین فتنہ نہ برپا ہووے۔ یہہ عجب معاملہ ہی کہ اگر مین خلافت چاہون کہتے ہین کہ یہہ ریاست کا خواہان ہی۔ اور اگر
اس سے اجتناب کرون اور گوشۂ عافیت مین بیٹھون کہتے ہین کہ یہہ موت سے ترسان ہی۔ واللہ پسر ابوطالب
موت سے ترسان نہین بلکہ موت کا آرزومند اور لقاے حق کا نہایت مشتاق ہی۔ اور تو نے وہ جو لکھا تھا
کہ عثمان بن عفان کے قتل کی تحریص مین نے کی ہی یہہ تو کذب صریح اور دروغ بے فروغ ہی بلکہ محاصرے کے ایام
مین مین نے اپنے ہر دو فرزند ارجمند حسنین کو عثمان بن عفان کی حفاظت و اعانت کے لئے بھیجا تھا اور انہون نے
نگہبانی مین کچھہ قصور نکیا لاکن جو مشیت الٰہی مین تھا وہی ظہور مین آیا۔ لاکن ای معاویہ تو نے عثمان ذوالنورین کو
چھوڑ کے شام چلا گیا تا حکومت کرے اور اب انکا قصاص چاہتا ہی اور اس قصاص طلبی کو حصول حکومت کا وسیلہ
ٹھہرایا ہی اگر تو یہہ بات چاہتا ہی اول میرے سے بیعت کیجئے پھر عثمان مظلوم کی اولاد کی طرف سے قصاص کا دعوا
لے آئیے تب شریعت غرا کے موافق حکم کیا جائیگا والسلام۔ اور یہہ نامہ طرماح بن عدی بن حاتم طائی کے ہاتھ
دیکے روانہ کیا۔ طرماح سے معاویہ کی مجلس مین عجب تقریر ظہور مین آئی اندیشۂ طوالت سے یہان نہین لایا۔
نقل ہی کہ جریر بن عبداللہ بجلی حضرت عثمان کی طرف سے ہمدان کی حکومت اور اشعث بن قیس کندی آذربایجان
کی امارت رکھتے تھے جناب ولایت مآب نے اُن ہر دو کو اپنی بیعت و اطاعت کی طرف دعوت کی سو وے
ہر دو جنگ جمل کے بعد کوفے کی طرف آئے۔ اور جناب امیر کی خدمت سے مشرف ہو کے بیعت کی ایسے
مین جب طرماح نے شام سے لوٹ آیا اور صورت حال ظاہر کی۔ جناب امیر نے اپنے خواص اور مقربون سے
فرمانے لگے کہ معاویہ اگرچہ ہماری ربقۂ بیعت مین آنے سے استاد کیا ہی لاکن میری خاطر مین یہہ بات آئی
ہی۔ کہ حضرت کے اکابر صحابہ سے اگر کسی کو وکالت دیکے بھیجون اور وہ معاویہ سے ملکے بحث کرے اور حجت
قایم کر کے اسکو الزام دیوے شاید کہ وہ راہ پر آوے۔ یہہ بات سنتے ہی جریر بن عبداللہ کہنے لگے
یا امیر المومنین یہہ میرا کام ہی کیونکہ میرے اقربا اور بنی اعمام شام مین بہت ہین برآینہ معاویہ میری صوابدید سے
تجاوز نکریگے۔ تب جناب امیر نے انہی کو روانہ فرمایا۔ جب جریر بن عبداللہ قطع منازل کر کے داخل
شام ہوے معاویہ نے انکو کمال عزت و احترام سے ایک قصر اعظم مین اُتارا جب جریر رنج سفر سے

آرام پائے۔ معاویہ کی مجلس مین جاکے ایسے کلمات شستہ زبان پر لائے اور تقریر دلبستہ سے جناب امیر کی بیعت کی طرف دعوت کی کہ معاویہ کو سوائے تسلیم کے چارہ نرہا آخر انہون نے اسباب مین چند روز کی مہلت طلب کی۔ انکا غرض اس مہلت سے یہی تھا تا معلوم کرے کہ شام کے اکابر و اشراف کا کیا حال ہی اپنے تابع مین پاندہ اور اسکے لئے شرجیل بن سمط کو اطراف و اکناف مین روانہ کیا تھا تا لوگون کو حضرت عثمان کی قصاص طلبی پر اغوا دے جب اسکو اطمنان حاصل ہوا کہ سب اہل شام اسباب مین اپنے ساتھ متفق ہین کوئی مخالف نہوئیگا۔ جریر سے صاف کہہ دیا کہ اب کوفہ کی طرف جاکے علی ابن ابیطالب کو سنا دیجئے کہ اہل شام تمہاری اطاعت مین نہ آئینگے بلکہ قصاص طلبی پر سب اتفاق کرکے جنگی اسباب اور لشکر جمع کرنے مین مشغول ہین پس تم بھی جنگ پر آمادہ ہوجایا چاہئے۔ پس جریر نے شام سے نکل کے کوفہ آئے اور سب سرگذشت امیر المومنین کی خدمت مین ظاہر کیا۔

## خطوط روانہ کرنا معاویہ کا طرف اہل مدینہ کے اور دعوت کرنی انکو اپنی متابعت کی طرف

کہتے ہین کہ جب معاویہ کو شامیون کی اطاعت سے طمانیت حاصل ہوی مدینے والون کو بھی خطوط لکھہ کے اپنی متابعت کیطرف بلانا چاہا اگرچہ بار اول عمرو بن العاص نے منع کیا بعد جب اسکا عزم مصمم دیکھا طوعا و کرہا راضی ہوا۔ معاویہ نے اول سب اہل مدینہ کے نام سے کیسکو خاص نکرکے نامہ لکھا۔ مدینے والون نے اسکی دعوت قبول نکی صاف ایسا جواب روانہ کیا کہ ای معاویہ اور ای عمرو بن العاص تم راہ خطا پر ہین بار دیگر ہمکو تصدیع نہ دیجئے۔ پھر معاویہ نے تین مکتوب علیحدہ ایک عبداللہ بن عمر کے دوسرا سعد بن ابی وقاص کے تیسرا محمد بن مسلمہ کے نام سے روانہ کئے۔ تینون مکتوب کا ملخص مضمون یہی تھا کہ تم بزرگون سے یہہ امید ہی کہ عثمان ذوالنورین کے قصاص طلبی مین مسلمان بھائیون کی اعانت کرین اور جلد آکے لشکر شام مین ملحق ہووین اور آخرت مین اجر و ثواب پاوین والسلام۔ عبداللہ بن عمر نے اسکا جواب یہہ لکھا کہ ای معاویہ تو نے جو نامہ لکھا تھا پہنچا اور اسکا مضمون معلوم ہوا۔ مین تعجب کرتا ہون جو تو نے مجھے اپنی متابعت اور مہاجرین و انصار کی قتال پر دعوت کرتا ہی۔ معلوم ہوا کہ تجھے عثمان ذوالنورین کی قصاص طلبی سے سوائے جاہ و منصب خواہی کے اور کچھہ مقصود نہین۔ اگر تجھے یہہ گمان ہی کہ مین امیر المومنین علی مرتضی کا تابع نہوکے تیرا محکوم ہونگا تو یہہ گمان سراسر خطا پر ہی۔ اور مین جو امیر المومنین کی رفاقت نکرکے خلوت نشین ہوا ہون۔ اسکو تو نے جو مخالفت پر حمل کیا ہی یہہ دوسری خطا ہی معاذ اللہ مین ہرگز جناب امیر کا مخالف نہین اگر کسیکو یاری دون تو جناب ولایت مآب ہی سزاوار تر ہین۔ کیونکہ اسلام مین انکو سبقت اور حضرت کی قرب قرابت حاصل ہی اور سب مناقب و فضایل مین کامل اور منصب خلافت لئے وہی احق اور سب اہل زمان سے فاضل ہین۔ برادر رسول و زوج بتول۔ اور بہترین جوانان بہشتی کے والد ماجد ہین۔ ای معاویہ مین نے جناب امیر کی جو رفاقت نکی

اسکا سبب یہہ ہی کہ مین مکروہ رکھتا ہون کہ اہل قبلہ کے ساتھہ جدال کرون - اسواسطے مین نے گوشہ نشینی اختیار کی ہی کاش مین ایسے مقام مین ساکن ہوتا کہ ابنا ے روزگار کی بے وفائی اور نا اتفاقی نہ دیکھتا اور تونے مجکو جو اپنی بیعت کی طرف دعوت کی ہی انصاف کیجیے کہ مین کسطرح تیرے سے بیعت کرون حالانکہ دین متین مین تیرے سے سابق تر اور فاضل تر موجود ہون اور میرے ماباپ تیرے ماباپ سے شریف تر اور فاضل تر تھے والسلام روایت ہی کہ عبد اللہ ابن عمر نے اپنی اخیر حیات مین تین چیز پر بہت تاسف کرتے تھے - ایک تو یہہ کہ مینے جناب امیر سے بیعت نکی - دوسری انکے مخالفون کے ساتھہ جنگ نکیا - تیسری حرارت کے ایام مین زیادہ روزے نرکھا اور سعد بن ابی وقاص نے معاویہ کا جواب اسطرح لکھا کہ تیرا مکتوب پہنچا اور تونے مجھے طریق باطل کی طرف جو دعوت کی تھی معلوم ہوا - اور عثمان ذوالنورین مظلوم مارے جانیکی بات جو لکھی تھی یقین جانئے کہ اللہ تعالی احکم الحاکمین ہی اہل حق کا اہل باطل سے جدا کریگا اور ظالم کو ظلم کی سزا دیگا - اور قسم ہی اللہ تعالی کی کہ مین ہرگز علی ابن ابیطالب کے ساتھہ خلاف وجدال نکرونگا اور انکی مخالفت پر تجھے یاری نہ دونگا - جب اہل اسلام مین یہ فتنہ ظاہر ہوا مین نے گوشہ اختیار کیا اسکو امیر المومنین کی مخالفت پر حمل نکیجیے - اور معاویہ نے سعد بن ابی وقاص کے مکتوب مین لکھا تھا کہ طلحہ و زبیر جو نسب مین تیرے عدیل اور اسلام مین تیرے نظیر و شریک ہین عثمان ذوالنورین کے قصاص کے طالب ہین اور ام المومنین عائشہ صدیقہ بھی انکی موافقت کرتی ہی - سعد نے جواب مین رقم کیا اگر طلحہ و زبیر امیر المومنین کے ساتھہ جنگ وجدال نکرتے ہوتے یہی بات انکے حق مین بہتر اور انکی شان کے سزاوار تر تھی اللہ تعالی انسے عفو کرے - اور ام المومنین سے جو صادر ہوا ارحم الراحمین انسے درگزر فرماوے والسلام - اور محمد بن مسلمہ نے یہہ جواب لکھا کہ ای معاویہ مین ایسا سمجھتا ہون کہ تونے جو یہہ کام اختیار کیا ہی تیرا غرض حصول سلطنت اور شاہی ہی - نہ عثمان ذوالنورین کی قصاص خواہی - یقین جانئے کہ مین ہرگز تجکو علی ابن ابیطالب پر ترجیح نہ دونگا اور تیری جانب داری کرکے زنہار انکے ساتھہ خلاف نہ کرونگا - جب معاویہ نے محمد بن مسلمہ کے مکتوب مین لکھا تھا کہ عثمان بن عفان پر جب مخالفون نے محاصرہ کیا تھا تو نے انکو دفع کرنے مین کچھہ کوشش نکی - محمد بن مسلمہ نے اسکے جواب مین نگارش کیا کہ ای معاویہ عثمان ذوالنورین کی خلافت مین جب فتنے برپا ہوے انکا دفع کرنا میری مقدور سے خارج تھا اور مجھ سے شخص کی امداد بھی کچھہ فائدہ نہین دیتی تھی اسلئے مین نے اپنی تلوار کو توڑکے گوشہ بیٹھہ گیا ایسا ہی صحابہ کبار کی ایک جماعت اسباب مین میری شریک ہوئی کیونکہ وے بھی سمجھتے تھے کہ ہماری سعی سے کوئی کام سرانجام نپاویگا حالانکہ رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم نے بھی اس قضاے مبرم سے جو بہ نسبت عثمان ذوالنورین کے ظہور کی خبر دی تھی غرض یہی عذر ہی میری لاعلاجی کا جو اس فتنے کو دفع کرنے سے مجبور اور مقصر رہا - لاکن ای معاویہ تیرے سے نہایت عجب ہی

کہ تو اسباب مین اپنے نفس کو ملامت نہین کرتا ہی۔ جن دنون بلوائیون نے عثمان ذوالنورین پر محاصرہ کیا تھا اور
وہ مظلوم نہایت حیرانی اور پریشانی مین تھے مکرات و مرات تیرے پاس قاصد ونکو بھیجا اور تیرے سے مدد طلب کی۔
اور باوجود قدرت کے اپنی حکومت کی رعایت کرتے اس مظلوم کی تائید نکی اور انکا حق نعمت وحق تربیت برباد
کیا اور سمجھا کہ اسکے دشمن ان پر ظفر پاوین تو تو اپنی مراد کو پہنچیگا۔ اور اب قصاص طلبی کے حیلے سے تو چاہتا ہی کہ حکومت
کی تاج سر پر رکھے اور مملکت کی انگشتری اپنی انگلی مین ڈالے ع واے نہ یکبار کہ صد بار واے ۔ والسلام
القصہ جب صحابہ کے یے مکتوبات معاویہ کو پہنچے انکو مطالعہ کیا تو بہت ہی نادم اور پشیان ہوا عمرو بن العاص اسکو
بہت ملامت اور سرزنش کی۔ معاویہ کہنے لگا کہ حق تیرے جانب مین تھا کہ تو نے خطوط نویسی کو منع کیا تھا افسوس
ہی کہ مین نے نہین سنا۔ اب تو مدینے والون سے تائید کی امید نرہی اور علی بن ابیطالب کے ساتھ سواے جنگ و
جدال کے چارہ بھی نہین پس قتال کے تہیئے مین بجمیع ہمت معروف ہوا۔ اسکے بعد بھی جناب امیر اور معاویہ کے
درمیان کئی مراسلات چلے اور حضرت امیر نے بہت کچھ نصیحتین کین اور خیرخواہی سے پیش آئے لاکن کچھ فایدہ
نہوا۔ الغرض جب جناب ولایت مآب کو خبر ہوی کہ معاویہ ایک بڑا لشکر لیکے نکلنے والا ہی آپ بھی کوفے کی
اطراف و نواحی کے امرا و حکام کو فرامین روانہ فرماے کہ اپنے بلاد سے کوفے کی طرف فوجین روانہ کرین۔
سو تھوڑے عرصے مین بہت سے سپاہ ولاور کوفے مین جمع آئے جناب امیر نے جمعہ کے دن بالاے منبر خطبہ
پڑہا اور سب فوجین موضع نخیلہ مین جمع آنیکا حکم فرمایا۔ پس ابو مسعود انصاری کو کوفے مین اپنا نایب ٹھہراکے
کوفے کے اعیان واکابر کو ہمراہ لئے ہوے آپ بھی نخیلہ کی طرف رونق افزا ہوے اور چند روز وہین اقامت
فرمائی۔ عبداللہ بن عباس بھی ابوالاسود دیلمی کو اپنی نیابت دیکے بصرے کا لشکر اپنے ساتھ لئے ہوے وہین
آکے ملحق ہوے۔ کہتے ہین کہ جملہ نو ہزار جوانمرد حضرت علی کے ظل رایت مین فراہم آئے۔ انہین اہل بدر سے
اسی اصحاب کرام۔ اور اہل بیعت الرضوان سے آٹھ سو صحابی ذوی الاحترام داخل تھے۔ عارف باللہ و
عاشق رسول اللہ زبدۃ الاولیا قدوۃ الاتقیا اویس قرنی رضی اللہ عنہ بھی ہمراہ رکاب ہوے اور امیرالمومنین
کے قرب مین ایک خصوصیت رکھتے تھے اور اکثر اس سفر مین جناب امیر انکے کلمات سنتے اور آپ انسے رموز
واسرار فرماتے اور اکرام سے پیش آتے تھے۔ غرض جب موضع نخیلہ سے کوچ کرکے اس مسجد پر پہنچے جو راہ
مین واقع تھی وہان نزول کرکے نماز ظہر قصر ادا کی۔ اور جب آگے بڑہے دیر ابوموسی کے پاس نزول کرکے نماز
عصر سے فارغ ہوے۔ اور ساحل فرات پر نماز مغرب گذارکے وہین شب باشی کی۔ دوسرے روز آگے
روانہ ہوکے دار الملک کسری پر پہنچے اور ایسی ہی منزلین طی کرتے ہوے جب جزیرۂ عرب مین ایک راہب
کے صومعے پر پہنچے۔ سب اہل لشکر پانی نہ ملنے سے تشنہ تھے اس لئے جناب امیر اس صومعے کے پاس کھڑا

اسکے پاس اس راہب کو ایک ندا کی جب اسنے آواز سنی صومعے کے باہر آیا نہایت نحیف البدن اور اصفر اللون اور سیاہ پوش تھا امیر المومنین کو سلام کیا آپ نے اس سے پانی دریافت کیا اسنے کہا کہ میرے پاس تھوڑا پانی حاضر ہی آپ نے فرمایا کہ سب لشکر پیاسا ہی وہ پانی کفایت نکریگا راہب متفکر ہوا اور کہنے لگا کہ اس بیابان مین پانی کہین نزدیک نہین جناب ولایت مآب نے فرمایا کہ ای راہب اس صومعے کے میدان کے پاس ایک پانی کا چشمہ ہی کہ اس سے انبیاے بنی اسرائیل سے چھ تن پانی پیے ہین راہب نے یہہ سنتے ہی جہاز ہی سے اترا اور عرض کیا کہ میرے باپ نے اپنے باپ سے نقل کی ہی کہ اس جگہہ ایک پانی کا چشمہ مسدود اور چھپا ہوا ہی اسکو پیغمبر یا وصی پیغمبر کے سواے کوی کھول نسکیگا - اور میرے باپ سے مجھے ایک صحیفہ پہنچا ہی اسمین پیغمبر آخر الزمان کا اور یہہ چشمہ کھولنے والے کا نام مسطور ہی - آپ کا کیا نام ہی فرمایا کہ میرا نام علی ابن ابیطالب ہی - راہب نے کہا کہ آپ کے ہاتھ سے یہہ چشمہ ظاہر ہوا تو مین اپکے دست مبارک پر ہی اسلام لاتا ہون - تب امیر المومنین صومعے کے شرق کی جانب تشریف لا کے بیس گز کے مقدار پر ایک خط مزدور کھینچ کے حکم فرمایا کہ اسکو کھودو اہل لشکر نے جب اسکو کھودا ایک سنگ اعظم ظاہر ہوا لشکر کے بڑی قوت والے پہلوانون کی ایک جماعت نے بہیات اجتماعی سے بہت کچھ زور و قوت کیا لاکن وہ پتھر جنبش نکیا تب جناب امیر نے اپنا مبارک سینہ پتھر سے لگا کے قوت کیا تو وہین سرک گیا پھر ہاتھ سے اٹھا کے دور ڈال دیا اس چشمے کا پانی نہایت میٹھا اور بہت ہی شیرین تھا سب اہل لشکر اور جانور سیراب ہوئے - سب لوگون نے جب یہہ کرامت دیکھی انکو امیر المومنین کے ساتھہ اور اعتقاد زیادہ ہوا - اور اس راہب نے اسیوقت اسلام سے مشرف ہو کے وہ صحیفہ جو اپنے آبا و اجداد سے بطور وراثت کے پایا تھا حاضر کیا اسکی عبارت سریانی تھی اسکا خلاصہ ترجمہ یہہ ہی کہ شمعون نے حضرت عیسی سے روایت کرتا ہی کہ فرمایا کہ اللہ تعالی ہمنے تیرے بعد ایک پیغمبر کو مبعوث کریگا جو سب پیغمبرون کا خاتم ہی خوشخو ہوگا نہ درشت گو بازارون مین آواز بلند نکریگا - اور برای کے بدلے مین برای سے پیش نہ آیگا بلکہ عفو فرماویگا اور کرم سے درگذر کریگا - اور اسکی امت ظاہرا و باطنا اللہ تعالی کی حمد و ثنا مین مشغول ہوگی - جب وہ پیغمبر اس جہان فانی سے گذریگا - اسکے اتباع اختلاف کے بعد اتفاق کرینگے - پھر ایک مدت کے بعد انمین اختلاف آویگا اسکی امت سے ایک مرد مشرق والون کو ہمراہ لیکے مغرب والون سے جنگ کرنیکے لئے نکلیگا سو اسکا گذر اس دیر پر ہوگا اور یہان ایک چشمہ ہی اسیکے ہاتھ سے کہلیگا وہ مرد صورت و معنا مین اور پیرون کی بہ نسبت اس پیغمبر کے ساتھہ قریب ہوگا اسکا حکم انصاف راستی کے ساتھہ ہوگا اور جہات کے فیصلون مین سستی نکریگا رشوت نہ لیگا دنیا کی مزخرفات اسکی ہمت کے پاس خاکستر سے بھی بے قیمت رہینگے - اور موت انکے پاس پیاسے کے حلق مین

پانی جانے سے بھی آسان ہوگی - باطن مین اللہ تعالی سے ڈریگا اور ظاہر مین عدالت وراستی کے ساتھ رہیگا
جسنے اسکا زمانہ پاوے تو اسکا فرمان بردار رہے اسکی خوشنودی رضائے ایزدی کے ساتھ مقرون ہی خوشا
حال اسکا جو اسکو پاوے انتہی - جب امیر المومنین اس صحیفے کے مضمون پر مطلع ہوے کمال خوشی سے رونے
اور کہنے لگے کہ شکر نعمت اس پروردگار کا مین کسطرح ادا کرون کہ اسنے مجھے فراموش نہ کیا اپنی کتاب مین
یاد فرمایا - القصہ معاویہ نے بھی اپنا لشکر لیکے شام سے جو نکلا تھا جب صحراے صفین پر پہنچے وہین نزول
کرکے اسکو اپنا لشکرگاہ ٹھہرایا - زمانہ سابق مین روم کے بادشاہون نے اس جگہہ عمارتین بنائی تھین اور
وہان رود فرات بھی واقع تھی لاکن اس سے پانی لینے کے واسطے ایک راہ کے سوا دوسری راہ نہین
تھی - جب حضرت علی کا لشکر آنیکے آگے معاویہ نے وہان تک پہنچ گئے تھے ابو الاعور کے ساتھ دس ہزار سوار
دیکے حکم کیا کہ پانی کی نگہبانی کرین کوفہ کا لشکر جب آیگا اس سے پانی روک لین کسیکو ایک قطرہ بھی نہ دین
جب حضرت علی کا لشکر بھی مقام صفین پر پہنچ کے نزول کیا - آپکے لشکریون نے کنار فرات پر جاکے پانی لینا
چاہا تو ابو الاعور مانع ہوا - جب یہہ حال حضرت علی کی خدمت مین لوگون نے ظاہر کیا آپ نے متفکر ہوکے
صعصعہ بن سوحان کو معاویہ کے پاس بھیجا اور یہہ پیغام کیا کہ ہم ایک لشکر کے ساتھ بہت دور سے آئے
ہین اس نیت سے کہ امر خلافت کو جو ملت کے معظمات امور سے ہی قرار دین - اور ہمارا یہہ قصد تھا کہ جب تک
تمکو نصیحت نکرین اور راہ صواب پر نہ بلاوین جنگ وجدال مین اقدام نکرین - اب تمہارے لشکریون نے پانی
کو روک لیا ہی ہمارے رفیقونکو اسکے تصرف سے منع کرتے ہین حالانکہ پانی اللہ تعالی کی ملک سے ہی اپنے سب
مخلوقات پر مباح کیا ہی کسیکو نہین پہنچتا ہی کہ پانی بندگان الہی سے منع کرے - اب چاہئے کہ اپنے لشکر کو حکم کرے
کہ مخالفت سے باز آوین والا فریقین مین مقاتلہ کھڑا رہیگا - ای معاویہ یقین جانئے کہ اگر مین تیرے سے آگے
یہان نزول کرتا ہرگز تمہارے سے پانی نہ روکا ہوتا - جب صعصعہ نے جاکے جناب امیر کی طرف سے یہہ پیام پہنچایا
معاویہ نے ارکان دولت سے مشورت کی تو بعضے شریرون نے منع کیا - پر عمرو بن العاص نے کہا کہ پانی کو روکنا
سزاوار نہین یہہ وحشت کا موجب ہوگا - اور قبیلہ ازد سے ایک شخص کہنے لگا کہ ای معاویہ پانی کا منع کرنا مروت
نہین اگر تیرے مخالفین اہل روم سے بھی ہوتے مروت کا اقتضا یہہ تھا کہ اول آب وہان سے ضیافت کرے
اسکے بعد جنگ پر آمادہ ہووے - یہہ تو اہل اسلام کا لشکر ہی اصحاب بدر اور اہل بیعت الرضوان اور اشراف
مہاجرین و انصار اور تابعین اخیار اور پیغمبر خدا علیہ الصلوۃ و السلام کے بنی اعمام اس لشکر مین داخل ہین
اللہ تعالی سے ڈرئے پانی ہرگز روک لینا نہ چاہئے - لاکن دوسرے بعضے شریرون نے معاویہ کو اغوا کیا
اسلئے اسنے پانی کی مخالفت پر ہی اصرار کیا جب حضرت امیر کے لشکر کے لوگ تشنگی سے جان بلب ہوے -

تب مالک اشتر اور اشعث بن قیس نے حضرت علی کی خدمت مین حاضر ہوکے اہل لشکر کا احوال کما ینبغی ظاہر کیا اور کہنے لگے کہ اب ہمارے تشنے کچھ تاب و طاقت باقی نہین اجازت دیجئے تا ہا ہمیار ہوکے کنار فرات آپکو پہنچاوین اور پانی پیوین یا شربت شہادت نوش کرین۔ حضرت علی نے لاعلاج ہوکے فرمایا کہ جو مصلحت وقت ہی کیجئے تب وے ہر دو پہلوان دس ہزار سوار کو ہمراہ لیکے بہر صورت فرات کے قریب جا پہنچے معاویہ کے لشکر والون نے پانی کو روک لیکے مقابلہ کیا مالک اشتر نے اپنے ساتھ شخص کو قتل کیا۔ پھر فریقین مین ایسا معاملہ ہوا کہ معاویہ کا لشکر بے طاقت ہوکے پیچھے ہٹا۔ جناب امیر کے لشکریون نے پانی سے سیراب ہوے اور جانورون کو بھی سیراب کیا اور پانی مشکون مین بھر لیا اور ان پر غالب آکے کنار فرات پر حاوی ہوگئے۔ جب یہ خبر معاویہ کو پہنچی تب ہی ندامت اور پشیمانی لی۔ تب عمرو بن عاص نے معاویہ کو ملامت اور سرزنش کرنے لگا کہ پانی کے باب مین ہم نے علی ابن ابیطالب کے لشکر کے ساتھ جس معاملے سے پیش آئے اب وے بھی ہمارے ساتھ اسی معاملے سے پیش آوین تو کیا علاج۔ معاویہ نے کہنے لگا جو گذرا سو گذرا اب علی ابن ابیطالب کے ساتھ تجھے ظن غالب کیا ہی۔ عمرو بن عاص نے کہا کہ تو جس سلوک سے پیش آیا علی مرتضی اس سلوک سے پیش آکے ہرگز پانی منع نکرینگے۔ تب معاویہ نے نادم اور عاجز ہوکے اپنے لشکر سے بارہ سردارونکو حضرت علی کی خدمت مین روانہ کیا تا عجز و الحاح سے پانی کی اجازت لین جب وے سردار حاضر ہوے جناب امیر نے پوچھا کہ تمھارے آنے سے کیا مقصود ہی۔ انمے جوشب نے سبقت کرکے کہنے لگا کہ یا ابا الحسن اب معاویہ کے جرم کو عفو کرکے پانی کی رخصت دیجئے۔ پھر معاقل بن زید نے عرض کی کہ یا امام المسلمین معاویہ نے جو قصاص طلب کرتا ہی اسکا مقصود دنیا طلبی اور سلطنت خواہی کے سوا اور کچھ نہین۔ اگرچہ مین اہل شام سے ہون لاکن اب معاویہ کی رفاقت سے باز آیا۔ غرض جناب امیر نے بعد حمد و صلوات کے فرمایا اچھا اب تم جائیے اور معاویہ کو کہئے کہ مین نے رخصت دی ہی کہ فرات سے پانی لو اور اپنے جانورون کو پلاؤ۔ ابو الاعور کے خواص سے ایک شخص نے یہہ کمال شفقت و مرحمت دیکھی اپنے کئے سے پشیمان ہوکے توبہ و استغفار کیا اور حضرت امیر کے لشکر مین داخل ہوا۔ پھر ہر دو لشکر بقدر احتیاج فرات سے پانی لینے لگے اور اختلاط آغاز کیا ایک کو دوسرے سے کچھ خطر نتھا

**مایوس ہونا فریقین کا مصالحت سے اور آخر ہم منجر ہونا جنگ و محاربت کے طرف**

کہتے ہین کہ پانچ تین مہینے یعنے ربیع الاول اور ربیع الثانی اور جمادی الاول جناب امیر اور معاویہ کے درمیان رسل و رسایل جاری رہے لاکن کسی وجہ سے صورت صلح کی ٹھہرنے نپائی اس ایام مین اتنی پر پانچ بار ہر دو فریق معرکے مین صفین کھینچین۔ لاکن ہر بار زناد و حفاظ مواعظ و نصایح مین لب کشا ہوے اور الیسین تروار چلنی ندی۔ جب ماہ جمادی الاولی منقضی ہوا اور مصالحت کی کچھ توقع نرہی

جناب امیر نے جنگ کی تیاری کرکے پیغام بھیجا کہ کل کے دن جنگ پر آمادہ ہو جاوین - معاویہ بھی اپنے لشکر
مین اعلام کروایا پھر دوسرے روز سے فریقین مین جنگ آغاز ہو نصف جمادی الاولی سے غرۂ رجب تک
ہمیشہ تلوار چلتی رہی - جب ہلال رجب رونما ہوا جنگ موقوف ہوا کیونکہ رجب ماہ ہاے حرام سے ہی جاہلیت
اور اسلام مین عرب اسکی بزرگی بجالاتے اور جنگ وجدال نہین کرتے تھے - اس اثنا مین ابودردا اور اسامہ
جو ہر دو صحابہ سے تھے اور دیار شام مین ساکن اور اسوقت معاویہ کے ہمراہ آئے تھے کہنے لگے کہ ای معاویہ
منصب خلافت کے لئے علی مرتضی تیرے سے زیادہ احق اور اولی ہین پھر توکس دلیل سے اسکے ساتھ قتال
کرتا ہی معاویہ نے کہا کہ عثمان ذوالنورین کا قصاص چہتا ہون - ان ہر دو نے پوچھا کیا انکو جناب امیر نے شہید
کیا یا دوسرے لوگون نے - کہا کہ عثمان بن عفان کے قاتل علی بن ابیطالب کے ساتھ ہین اگر انکو میرے تسلیم
کردین اہل شام سے علی بن ابیطالب کے ہاتھ پر اول مین بیعت کرتا ہون تب ان دونون نے حضرت علی کی
خدمت مین آکے یہہ احوال ظاہر کیا حضرت علی کے لشکر مین یہہ خبر شہرت پاتی ہی اسیوقت بیس (۲۰۰۰۰) ہزار شخص اُن کے
کھڑے اور آواز بلند سے کہنے لگے کہ قاتلان عثمان ہم ہین - جب اُن دونون بزرگون نے یہہ حال دیکھا جناب
امیر کے لشکرگاہ سے باہر گئے پھر معاویہ سے بھی نہ ملے بلکہ کنج عزلت اختیار کیا - پھر معاویہ نے شرجیل بن محیط
اور کئی شخص کو بھیج کے یہہ پیغام کیا کہ عثمان بن عفان کے قاتلون کو میرے سپرد کردین تو ہم امر خلافت شورے
پر رکھتے ہین تا اہل شورہ جسکو مناسب جانین خلیفہ ٹھہراوین - جناب امیر نے یہہ پیام سنتے ہی غصہ ہوے
اور قاتلون کو سپرد کرنیکے باب مین فرمایا کہ بیس ہزار شخص کو پکڑ کے دشمن کے تحویل کرنے کی مجھے طاقت نہین
تب اُن قاصدون نے معاویہ کے پاس جاکے صورت حال ظاہر کی - کہتے ہین کہ غرہ رجب سے سلخ محرم تک
ہر دو لشکر اپنی اپنی جگہہ پر ہی تھے جدال وقتال واقع نہوا جب ماہ محرم گذر چکا حضرت علی نے معاویہ کے لشکر
مین ندا کروای کہ ہم نے ہر چند تمکو طریق حق وراہ صواب کی طرف دعوت کی آخر تم راہ راست پر نہ آئے ماہ
محرم بھی گذر چکا صفر کی پہلی شب مین جنگ کی تیاری کرلیکے علی الصباح میدان مین آیا چاہئے غرض ویساہی
دوسرے روز ہر دو لشکر جنگ پر آمادہ بر سر میدان آئے اور صفین آراستہ کین - ایسے مین معاویہ کے لشکر
سے ایک شخص نے آواز کی کہ ای اہل عراق کیا تمہارے درمیان اویس قرنی ہی - جناب امیر کے لشکریون نے
کہا کہ ہان حاضر ہی توکس لئے پوچھتا ہی - اسنے کہا کہ مین نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے سنا ہی کہ
فرماتے تھے اویس قرنی خیر التابعین ہی بس یہہ کہہ کے اسنے شام کے لشکر سے نکل گیا اور حضرت علی کے لشکر مین
آکے ملحق ہوا **عمار بن یاسر کی شہادت** نقل ہی کہ فریقین مین جنگ ہوا کرتا تھا ہر بار
حضرت علی کا لشکر ہی غالب آتا تھا اور معاویہ کا لشکر ہزیمت پاتا - جنگ صفین شروع ہو سو چھبیسوین روز

عمار بن یاسر کی شہادت ہوئی اسکا مختصر قصہ یہ ہی کہ اس روز جب عمار نے بہت ہی جد وکد کرکے جناب امیر سے قتال کی رخصت لی اور صف میدان مین آئے لشکر شام سے حارث نامی ایک شخص نکل کے انسے مقابل ہوا پر مین کئی حملات دلیرانہ ہوئے۔ آخر عمار نے ایک ضرب تیر و تلوار سے اسکا کام تمام کیا پھر اپنے لشکر کی طرف مراجعت کرکے اپنے یارون کو وداع کیا اور حضرت علی کی اطاعت واعانت پر وصیت کی اور کہنے لگے کہ مین ایسا گمان کرتا کہ آج کے دن شہادت پاونگا اور رتبہ سعادت ہی کہ امام بحق کی امداد و انقیاد مین مارا جاؤن۔ یہہ لکہ اپنے گھوڑے کو تازیانہ مار کے میدان مین آئے اور قتال شروع کیا علی التواتر حملے کرتے اور جز پڑہتے تھے شامیون نے انکی دلیری دیکھہ کے حیران ہوئے۔ آخر انکی ایک جماعت نے آکے اسکو گھیر لیا انمین سے ایک شخص کو جسکی کنیت ابو الغادیہ ہی اسپر ایک ضرب کیا سو ایک سخت زخم لگا اسی زخم سے عمار کو بڑی بیتابی ہوئی اور اسپر تشنگی بھی بہت غلبہ کی تب اپنے لشکر کیطرف لوٹ آئے اور پانی طلب کیا تو پانی کا ایک پیالہ کہ جسمین دودھہ آمیز تھا لے آئے عمار نے اسپر نظر کرتے ہی تکبیر کہی اور فرمایا صَدَقَ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لوگون نے جب اسکی حقیقت سے سوال کیا تو جواب دیا کہ حضرت نے مجھے خبر دی تھی کہ دنیا سے آخر چیز جو تیرا روزی ہوگی وہ دودھہ ہی۔ پس وہ قدح اپنے ہاتھہ مین لیکے نوش کیا اور اسیوقت جان بحق تسلیم ہوئے۔ جناب امیر نے یہہ خبر سنتے ہی انکی نعش مبارک کے پاس آکے انکا سر اپنے زانوے شریف پر لیا اور کہا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ اور فرمایا کہ اللہ تعالی عمار پر رحمت کرے۔ مین نے بارہا حضرت کی خدمت مین دیکھا ہی اگر تین شخص رہتے عمار انکا چوتھا رہتا تھا اگر چار شخص رہتے انکا پانچوان رہتا۔ عمار نے ایکبار نہین بلکہ کئی بار بہشت کا استحقاق پیدا کیا اللہ تعالی اسکو جنت عدن مین جگہہ دیوے اور وہ مقتول ہوا جس حال مین کہ حق انکے ساتھہ تھا حضرت نے اسکی شان مین فرمایا یدور الحق مع عمار حیثما یدور جناب امیر نے عمار کے جنازے پر نماز پڑھکے اپنے دست مبارک سے اسکو دفن کیا رضی اللہ تعالی عنہ

## لیلۃ الہریر کا جنگ

صفین کا جنگ اخیر جس شب مین واقع ہوا اسکو جنگ لیلۃ الہریر کہتے ہین عمار بن یاسر کے قتل کے بعد دوسرے دن جب ہر دو لشکر برسر میدان آئے روایت ہی اس روز حضرت علی نے سرور انبیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی دستار مبارک اپنے سر پر باندہی اور حضرت کے خاص گھوڑے پر سوار تھے دس ہزار سوار کو اپنے ساتھہ لیکے شامیون پر ایک ایسا حملہ کیا کہ معاویہ کا لشکر درہم وبرہم ہوگیا اتنے لوگ مارے گئے کہ گھوڑون کے چارون پیر خون سے رنگین ہوگئے۔ کسی شامی کو مقابلے کا قوت باقی نرہا۔ معاویہ نہایت مضطر ہوکے عمرو بن عاص کی طرف توجہ لاکے کہنے لگے ای ابا عبد اللہ اب صبر کیا چاہیے عمرو بن عاص نے کہا کہ ای معاویہ اگر علی ابن ابیطالب دوسرے بار ایسا حملہ کرے ہمارے سے کوئی باقی

نرہیگا - غرض پھر ہر دو لشکر ایک دوسرے پر حملے کرنے لگے اور گرد و غبار اسقدر اڑنے لگی کہ ایک دوسرے کی معرفت مشکل ہوگئی شام تک ایساہی جدال وقتال جاری رہا بلکہ شب کوبھی موقوف نہوا - جناب امیر نے اس شب کئی بار بارگاہ الٰہی مین دست التجا بلند کرکے دعا کرتے اور جب دعا سے فارغ ہوتے مخالفین پر حملہ لاتے اور آپکے اہل لشکر بھی حملے کرتے تھے ہر حملے مین صدہا شامی تہ تیغ ہوتے تھے اور جناب امیر حملہ کرنیکے وقت تکبیر کہتے بھی آپکے رفیقون سے ایک شخص نے روایت کرتا ہی کہ لیلۃ الہریر مین مین نے جناب امیر سے پانسو تئیس بار آواز تکبیر سنی - معجم کبیر مین امام ابوسعید سمانی سے منقول ہی کہ معاویہ کہتے تھے کہ علی بن ابیطالب نے لیلۃ الہریر مین بنفس نفیس نوسو سے زیادہ شامیون کو قتل کیا - مین نے اس شب بیطاقت ہوکے آخر ایسا ارادہ کیا کہ اب دو کام سے ایک کام کرنیکے سوا ے گزیر نہین یا عبداللہ بن عباس کے پاس التجا لیجاؤن کہ تا میرے لئے علی مرتضی سے اجازت چاہے کہ مکہ معظمہ کی طرف جاکے حرم مین اقامت کرون - یا قیصر روم کی پاس جاکے پناہ لون اور کسی جزیرے مین سکونت کرکے فارغ البال گذرانون - آخر اسی حیص وبیص مین شب گذر گئی جو وقوع مین آنا تھا آیا - غرض آتش جنگ ہرگز منطفی نہوی یہان تک کہ صبح ہوی - جاننا چاہئے کہ ہر دو فریق نے جب صحراے صفین مین آنکے نزول کیا تین مہینے تک آپس مین رسل ورسایل جاری رہے جب آخر کسی وجہ سے صلح کی صورت نہ ٹھہری جنگ شروع ہوا گیارہ مہینے تک اسکا سلسلہ باقی تھا مگر حرام مہینون مین قتال موقوف رکھتے تھے اس عرصے مین نوے جنگ ہوے ہر بار جناب امیر کو ہی نصرت ہوی جنگ اخیر یہی تھا جو لیلۃ الہریر مین واقع ہوا - ان جنگون مین معاویہ کے لشکر سے پینتالیس ہزار اور جناب امیر کے لشکر سے پچیس ہزار شخص مقتول ہوے - انہین سے ہی عمار بن یاسر اور خزیمہ بن ثابت جو ذوالشہادتین سے ملقب ہی یعنے حضرت نے انکی ایک گواہی کو دو گواہ کے مرتبے مین اعتبار فرمایا اور عبداللہ بن بدیل خزاعی - اور ہاشم بن عتبہ بن ابی وقاص جو سعد بن ابی وقاص کا برادر زادہ تھا اور ابوالہیثم شیبانی - اور عارف ربانی ولی حقانی اویس قرنی اور دوسرے صحابہ وتابعین کہ جن نامون کی تفصیل بری تطویل چاہتی ہی

**مکروحیلے سے پیش آنا اہل شام کا حضرت علی کے لشکر کے ساتھ**

جب لیلۃ الہریر مین اہل شام کو شکست فاحش ہوی اور بہت سے سردار اور سپاہ نامدار مارے گئے انکے لشکر مین بڑاہی اضطراب اور تزلزل واقع ہوا - معاویہ کو بڑی وحشت روری اور نہایت عاجز آکے صلح کرنی چاہی اور کمال عجز والحاح کے ساتھ ایک نامہ حضرت علی کی خدمت مین روانہ کیا اسکا خلاصہ مضمون یہی تھا کہ یا ابا الحسن فریقین خصوصًا ہمارے بہت سے امرا اور پہلوان مارے گئے - اب امید ہی کہ قتال سے ہاتھ رکھین - اور مجھے شام کی حکومت ارزانی فرمادین لیکن اپنی بیعت سے معاف رکھین تا فارغ البال گذرانون - جناب امیر نے اسکی ملتمس قبول نکی اور جواب تحریر

فرمایا کہ بلا بیعت و اطاعت تو نے شام کی حکومت جو طلب کرتا ہی یہہ التماس مقبول نہین اون بیعت کیجئے ورالا
جنگ پر آمادہ ہو جاے - یہہ مکتوب معاویہ کو بہت متفکر کیا اسکو کچھ تدبیر سوجھتی نہین تھی - غرض جناب امیر
لیلۃ الہریر کے مقتولون کے دفن سے فارغ ہوے اپنے لشکر کے سردارون سے فرمایا کہ تمہارا اور تمہارے
مخالفون کا کاروبار اس درجے کو پہنچا جو دیکھتے ہو اللہ تعالی انکو بے قوت کر دیا پھر جنگ کا نتیجہ کچھ وحتی
یحکم اللہ بیننا وھو خیر الحاکمین جب یہہ خبر معاویہ کو پہنچی اور بھی گھبرا گئے - اشعث بن قیس جو اسکے
لشکر کے سردارون سے تھا کہنے لگا کہ کل شب مین جیسا جنگ ہوا یقین ہی کہ پھر ہم جنگ پر کمر باندہین تو
ہمارے سے باقی لوگ بھی تہ تیغ ہو جائینگے ایک طرف سے اہل روم دوسری جانب سے اہل فارس
قابو پا کے ہمارے شہر و دیار کے تاخت و تاراج پر کمر باندہینگے اور ہمارے اہل و عیال کو بندی پکڑینگے -
معاویہ نے اسبات کی تصدیق کی اور عمرو بن العاص سے کہا اب تو ہمکو مقابلے کی طاقت نہین چاہئے کہ ایسا
حیلہ کرین کہ جس سے مدعا حاصل ہو - تب عمرو بن عاص نے یہہ حیلہ سکہلایا کہ اہل حجاز اور اہل عراق
جو علی مرتضی کے لشکر مین جمع آئے ہین انکو کتاب اللہ کی طرف دعوت کیجئے اگر قبول کرین انین اختلاف
آجائیگا - اور اگر رد کرین انین تفرقہ پڑجائیگا - معاویہ نے اس تدبیر کو پسند کر کے اپنے لشکر مین حکم کیا کہ
مصحفون کو نیزون پر باندہین کہتے ہین کہ معاویہ کے لشکر مین پانسو پچاس مصحف تھے شامیون نے اپنے
نیزون پر باندہکے علی الصباح صفین کھینچین اور وے نیزہ بردار نے لشکر کے آگے کہڑے رہے جب آفتاب
طلوع ہوا جناب امیر کے لشکر والون نے دیکہکے یہہ تصور کیا شاید کہ نیزے درست کئے ہین - پھر جب غور سے
دیکھا تو کچھ صورت نئی پائی گئی ایسے مین لشکر شام سے کئی سردار نے پیش قدم ہوکے ندا کی کہ ای معشر عرب
اللہ تعالی کے واسطے عورات و اطفال پر رحم کرو اگر جنگ سے ہاتھ نہ رکھوگے اور بھی طرفین کے لوگ
جب مارے جائینگے تب روم اور فارس کے کفار جو قابو طلب ہین ہمارے اور تمہارے زن و اولاد
کو اسیر کر کے لیجائینگے یہہ دیکھئے کہ تمہارے ہمارے درمیان کتاب اللہ ہی - اسکے بعد ابو الاعور نے گھوڑے
پر سوار اور قرآن مجید اپنے سر پر لیا ہوا ہر دو لشکر کے درمیان آکر کہڑا رہا اور ندا کی کہ اے اہل عراق ہم
تمکو کتاب اللہ کی دعوت کرتے ہین یہی کتاب تمہارے اور ہمارے درمیان حاکم ہی چاہئے کہ اسپر عمل
کرین - جب عراقیون نے مخالفون کے باتون پر مطلع ہوے - تب کردوس بن ہانی بکری نے کہنے لگا کہ
ای اہل عراق شامیون نے مصحفون کو جو نیزون پر چڑہایا یہی امیر فریب نہ کھاؤ یہہ صورت مکر و تزویر سے
خالی نہین - ابو سفیان ثمد ہی بکری نے کہا کہ ہم نے اول شامیونکو کتاب اللہ کی طرف دعوت کی جب انہون نے اجابت نہ کی ہم پر
انکا خون حلال ہوا - اگر انکی ملتمس بھی ہم قبول نکرین تو ہمارا خون بھی ان پر مباح ہو دیگا - خالد معمر اور

حسین بن منذر کہنے لگے کہ امیر المومنین کی راے مبارک جو نہایت صواب پر ہی جس بات پر قرار پاوے عین مصلحت ہی - جب حضرت علی سے گذارش کی تو آپ نے فرمایا کہ کتاب اللہ کے حکم کو قبول کرنے مین مین سب سے زیادہ ہون اور اسباب مین تم بھی میرے شریک ہین لاکن یہہ ایک حیلہ ہی کہ مخالفون نے نکالا ہی اور یہہ ایک مکر ہی جو پیش کیا ہی مصحفون کو جو نیزون پر چڑہایا ہی اس سے انکا مقصود یہہ نہین کہ کتاب اللہ پر عمل کرین - بلکہ جب جنگ و جدال سے تنگ آگئے اور فتح و ظفر سے مایوس ہوگئے ہین چاہتے ہین کہ اس سے فتنے کو تسکین دین اور اس ہہلکے سے نجات پاوین - مین انسے جنگ کرونگا یہان تک کہ اللہ تعالی کے حکم پر راضی ہووین - لاکن اس اثنا مین لشکر عراق اکے اکثر سردارون کو معاویہ کی طرف سے رشوتین پہنچگئی تھین اور جنگ سے تنگ آکے آرام طلب تھے سو کہنے لگے یا امیر المومنین معاویہ کی دعوت قبول کیجیے کہ وہ کتاب اللہ کی طرف بلاتا ہی اگر آپ اسکی ملتمس قبول نکرین ہم آپکو پکڑ کے اسکے تحویل کردینگے جب انکی بیوفائی اس درجے کو پہنچی جناب امیر نے کہا انا للہ وانا الیہ راجعون

والی اللہ اشتکی واللہ المستعان علی تصفون اللھم انت الحاکم فیما بیننا فانک لا تحیف اس اثنا مین معاویہ کے قاصدون نے مصاحف اپنے ہاتون مین لئے ہوے حاضر ہوے اور جناب امیر سے عرض کرنے لگے کہ ای ابا الحسن شامی لوگ کہتے ہین کہ آپ اور ہم کتاب اللہ پر عمل کرین ہمارے درمیان اس کتاب الٰہی کے سواے دوسرا حکم نہین - اشعث بن قیس کہ اکثر قبایل جسکے حکم مین تھے اور معاویہ کی طرف سے مبلغ خطیر بطور رشوت کے لیا تھا کہنے لگا ای امیر المومنین کل کے دن جیسی ہم نے آپکی اطاعت کی تھی آج نہین کرینگے - معاویہ تو انصاف سے بات کرتا ہی اللہ تعالی کیطرف بلاتا ہی - امیر المومنین نے فرمایا کہ واللہ معاویہ اور عمرو بن العاص سے زیادہ تر مین کتاب اللہ جانتا ہون یہہ مکر عمرو کا ہی غرض اس اختلاف کی خبر جب لشکر مین شہرت پائی افسوس ہی کہ کوفے کے لشکر والے مخالفون کے مقابلہ سے پھرنے لگے - لاکن مالک اشتر جو میمنہ پر تھا ولیاہی جنگ مین کوشش کرتا تھا - جناب ولایت مآب نے جب دیکھا کہ اپنے لشکر کے سپاہ فوج فوج معرکے سے پھرتے ہین دست افسوس مارکے فرمایا کہ ابن ہند غالب آیا - ایسے مین ابن الکوا اور اسکے ساتھ والون کی ایک جماعت کہ اسکے بعد جن پر خوارج کا لفظ اطلاق پاتا ہی حضرت امیر سے کہنے لگا کہ بالضرور معاویہ کا دعوا قبول کیجئے والا ہم آپکے مخالف ہوینگے - اور اسکی قوم کہنے لگی کہ مالک اشتر قتال کا اشتغال رکھتا ہی کسیکو بھیج کے اسکو منع فرماوین - جناب امیر نے یہہ فتنہ اور مخالفت پر نظر کرکے یزید بن ہانی کی زبانی مالک اشتر کو پیغام بھیجا کہ مراجعت کیجئے مالک نے کہا کہ یہہ وقت مراجعت کا نہین کیونکہ فتح و ظفر قریب ہی یزید نے لوٹ آ

اور مالک کا جواب ظاہر کیا ایسے مین مالک اشتر اور اسکے تابعون کے آوازین بلند ہوئین اور ایک گروہ فتنہ کا
ظاہر ہوی - سب خارجیون نے متفق ہوکے حضرت امیر سے کہا کہ ہم ایسا گمان کرتے ہین کہ مالک اشتر آپکے
ہی اشارے سے جنگ وجدال مین مشغول ہی آپ نے فرمایا کہ مین تو علانیہ یزید کی زبانی اسکو کہلا بھیجا کہ
جنگ سے ہاتھ رکھے پھر دوسرے بار یزید بن ہانی کو بھیجا اور حکم کیا کہ مالک اشتر کو بول کہ جلد مراجعت کر
کیونکہ یہان ایک فتنۂ عظیم برپا ہوا ہی جب قاصد نے یہہ خبر مالک اشتر کو پہنچائی اسنے سنتے ہی کہا شاید
کہ یہہ واقعہ مصحفون کو نیزون پر چڑہانے سے رودیا ہی قاصد نے کہا ہان - مالک نے کہا کہ شامیون
نے جب مصحفون کو نیزون پر چڑہایا مین نے تبہی سمجھا کہ اب ہمارے لشکر مین تفرقہ آویگا غرض حضرت علی
کی خدمت مین حاضر ہوسے کوفے اور بصرے کے سردار اور عمدہ لوگ جو حاضر تھے انکی طرف توجہ لا کے
عتاب وخطاب آغاز کیا کہ ای اہل عراق تم نے ایسی ذلت قبول کی کہ پھر ابد تک جسکا تدارک ہو سکے
شامیون نے جو مصحفون کو درمیان لایا یہہ انکا مکر تھا جو تم نے اسپر فریب کہایا اگر اسپر فریب نکہاتے
دشمنون پر غالب آئے ہوتے - اب بہی مجہ کو چہوڑ دو کہ انشاء اللہ تعالی انکا کام تمام کرتا ہون یہہ سنکے
اہنون نے کہا کہ ہم گناہ مین تیرے ساتھ شریک نہین ہوتے ہین پھر مالک انکے ساتھ ایسی گفتگو کی کہ انکو جواب
نہ بن آیا - آخر خارجیون نے اسکو گالیان دین اور اسکے گھوڑے کو تازیانہ مارا - مالک اشتر نے انکو
زجر وملامت کی القصہ جب حضرت امیر نے خوارج کا یہہ حال دیکھا اشعث بن قیس کو حکم کیا کہ اب تو جاکے
ان لوگون سے کہدیجئے جو مصحفون کو نیزون پر چڑہایا ہی کہ اب جنگ موقوف ہی - اشعث یہہ حکم پہنچانے
کے لئے جاتا تھا جب قوم ربیعہ پر پہنچا عمیر نے اسکو دیکھہ کے کہا ای اشعث کیا اہل شام سے تو اختلاط چاہتا ہی
حالانکہ ہم نے انکے خون مین غوطہ کہایا یہہ بول کے اسکے مرکب کی پیٹھہ پر تروار سے ایک ضرب کیا - اشعث
نے کہا کہ اپنی تروار کو نیام کیجیے کہ شامیون نے ہمکو کتاب اللہ کی طرف بلاتے ہین - ایسے مین معاویہ نے
حبیب بن مسلم کو حضرت علی کی خدمت مین بہیجا اور یہہ پیغام کیا کہ ہم اور تم کتاب اللہ کے تابع ہو جاوین
لاکن جب کتاب کو نطق نہین چاہیے کہ آپ ایک شخص کو اختیار کرین اور مین ایک کو اختیار کرتا ہون
تا یہہ ہر دو حکم ہو دین ہم ہر دو ہیسے جسکی خلافت پر کہ انکی راے آوے وہ خلیفہ ہووے اگر ہم ہر دو کے
سوا سے وسے اور کیسیکو اختیار کرین تو اسیکو خلیفہ ٹھہراوین حبیب بن مسلم نے جب یہہ پیام پہنچایا
اشعث بن قیس نے کہا یا امیر المومنین معاویہ نے انصاف سے کلام کرتا ہی اور حسن بن منذر بہی اسکی
تقویت کی - اور شقیق بن ثور نے کہا یا امیر المومنین ہمارے اکثر شجیع اور جوانمرد لوگ مقتول ہوگئے -
اب جو باقی ہین ان پر ترحم فرماسئے اور معاویہ کو یہہ بات معلوم تھی کہ جناب امیر کے لشکر یانہ کو غلبہ ہی

کہ اسکی نسبت آپکے اور معاویہ کے ساتھ برابر رہتی ہے۔ جناب امیر نے فرمایا کہ پھر کس لئے اہل شام نے
عمرو بن عاص کو اختیار کیا تم جانتے ہو کہ معاویہ کی ساتھ اسکی نسبت اور خصوصیت کیسی ہی۔ خارجیون نے
جواب دیا کہ ہر شخص اپنی مصلحت آپ اچھی طرح جانتا ہی۔ اور ہماری صلاح اسی مین ہی کہ ابوموسی اشعری
ہماری جانب سے حکم ہووے۔ امیرالمومنین نے فرمایا کہ مالک اشتر بھی اس کام کے لئے سزاوار ہی۔ مین اسکو
حکم ٹھہراتا ہون۔ اشعث بن قیس جو خوارج کا سردار تھا کہنے لگا کہ سطرح اسکو ٹھہرا دین کہ جنگ اور فتنے کی
آتش اسنے سلگائی ہی۔ جناب امیر نے فرمایا کہ مالک حکم ہووے تو کیا معاذ اللہ وہ کتاب اللہ کے برخلاف
حکم کریگا۔ اشعث نے کہا کہ اسکا حکم یہی ہی کہ اسکو چھوڑ دین تا تروار چلاوے اور لوگون کو جنگ پر تحریص دے
حاصل کلام جناب ولایت اور سب عقلا جیسے احنف بن قیس وغیرہ کہنے لگے کہ ابوموسی اشعری اس کام کے
قابل نہین۔ بلکہ اہل کیاست اور فراست سے اور کیکو اختیار کیا چاہیے تا عمرو بن عاص کے ساتھ مقابلہ کر سکے اور
اسکے فریب مین نہ آوے خوارج مطلقا اس بات پر راضی نہوے۔ سوائے ابوموسی کے اور کیکو اختیار نہ کیا۔ اور
اسیوقت ایک شخص کو اسکی طلب مین روانہ کر دیا۔ ابوموسی نے ان دنون گوشہ اختیار کیا تھا اور کسی امر مین دخل
نہین دیتا تھا۔ جب اسنے سنا کہ ہر دو گروہ باہم صلح کی کہا الحمد للہ رب العالمین اور جب سنا کہ انہون نے مجھکو
حکم ٹھہرایا ہی کہا انا للہ وانا الیہ راجعون غرض ابوموسی نے جناب امیر کے حضور مین حاضر ہوا اور دولت
دست بوسی سے شرف حاصل کیا۔ جب اسنے حیات کے الفاظ اسے خوب اگاہ تھا صحابہ کرام سے ہر شخص
اسکی مجلس مین آکے نصیحت مین لب کشا ہوا۔ اور اسباب مین حزم و احتیاط کر نیکے لئے سب وصیت کرنے لگے آخر ابو
موسی اشعری نے غصہ ہوکے کہا کہ مجھکو متہم رکھتے ہو تو اس مہم کے لئے دوسرے کو اختیار کرو مالک اشتر نے کہا کہ تو
وہی شخص ہی کہ جب امام حسن علیہ السلام کوفہ میں آئے تو نے اثنائے خطبے مین لوگون کو انکی بیعت و ملازمت کی طرف ترغیب
دی اور کہا کہ جناب امیر کے ساتھ اتفاق کرنے مین فتنہ ہی ابوموسی نے اقرار کیا کہ ہان تب یہی بات دل مین آئی
تھی لیکن آج تک اسی روز کی آتش مین جل رہا ہون اب مین اس واقعے مین تمہارا یار ہون۔ غرض جب امر
خلافت معطل اور حکمین کے حکم پر قرار پایا۔ جناب امیر اور اعیان عراق اور معاویہ اور اکابر شام ہر دو لشکر کے
درمیان مجلس کر کے جمع ہوے تا عہدنامہ لکھین۔ عبداللہ بن ابی رافع جو امیرالمومنین کا کاتب تھا مامور ہوا کہ
اسباب مین چند سطرین تحریر کرین۔ اسنے تحریر آغاز کی اور اسقدر لکھا کہ هذا ما صلح علیہ امیرالمومنین
علی بن ابی طالب۔ معاویہ نے کہا کہ مین کیسا برا آدمی ہونگا کہ اگر یعنی کہ امیرالمومنین جانون اور پھر اسنے
مقابلہ کرون۔ عمرو بن عاص نے کہا کہ لفظ امیرالمومنین کو محو کر کے فقط انکے نام اور انکے والد کے نام پر لکھو
کیونکہ احنف بن قیس نے جو حضرت امیر کے لشکر مین سے تھا اسباب مین اسناد کیا۔ جناب ولایت مآب نے فرمایا

کہ انتہا اگر چہ حضرت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ہی معمر حدیبیہ کے روز میرے ہاتھ پر واقع ہوا یعنے جب صلح نامہ لکھنے کے لئے مجھے حضرت کا حکم ہوا مین نے لکھا کہ یہہ صلح نامہ ہی طرف سے محمد رسول اللہ کے مکے والون کے ساتھ سہیل بن عمرو نے کہا کہ لفظ رسول اللہ محو کر کے محمد بن عبداللہ تحریر کیجئے - کیونکہ اگر ہم آپکو رسول اللہ جانتے مکے مین آنے سے اور عمرہ بجالانے سے مانع نہوتے تب جناب رسالت مآب نے فرمایا کہ یا علی امح فان لك یوماً كیومی هذا یعنے اے علی اسکو محو کیجئے کہ تیرے واسطے بھی ایکروز ایسا ہی آئیگا جیسا یہہ میرا روز ہی بس اے ابی عبداللہ یہہ وہی روز ہی کہ مخبر صادق نے جسکی خبر دی اب معاویہ کی جیسی مرضی ہی ویسا ہی لکھ دیجئے - تب عبداللہ نے اس طرح لکھا کہ هذا ما صالح عليه علي بن ابي طالب ومعاوية بن ابي سفيان اسکے بعد اسکا

(یہہ صلح نامہ ہی علی بن ابی طالب اور معاویہ بن ابی سفیان کی طرف سے)

خلاصہ مضمون یہی تھا کہ جناب امیر اور انکے ساتھ والے اور اہل عراق جو انکے دوست ہین - اور معاویہ اہل شام جو اسکے حق گزار ہین - یہہ بات قبول کی کہ حکم قرآن پر فاتحہ سے خاتمے تک عمل کرین - اور اسکے مضمون سے نہ گذرین زندہ کرین اسکو کہ قرآن مجید جسکو زندہ کرتا ہی اور مارین اسکو کہ قرآن کریم جسکو مارتا ہی - علی مرتضی اور انکے شیعہ یعنے احباب اسبات پر راضی ہوئے کہ ابو موسی اشعری انکے اسباب مین حاکم اور ناظر رہے - اور معاویہ اور اسکے اتباع اسبات پر راضی ہوئے کہ انکی قبایل سے عمرو بن عاص حاکم و ناظر رہے انتہی - علی مرتضی اور معاویہ نے ابو موسی اور عمرو بن عاص سے عہد و میثاق کیا کہ قرآن مجید کو اپنا پیشوا ٹھہراوین - اور مضمون کلام ربانی سے تجاوز نکرین جو کہ قرآن مجید مین مسطور ہی اسکے مطابق حکم فرماوین - اور جو انکا مطلوب ہو اور کتاب اللہ مین وہ پایا نجاوے سنت نبوی کی طرف رجوع کرین اور قصداً اقتضائے سنت نبویہ کے برخلاف عمل نکرین - وے ہر دو حکم نے بھی حضرت امیر اور معاویہ سے عہد و پیمان لیا کہ انکے حکم سے جو کتاب و سنت کے مطابق ہو عدول نکرین - اگر یہہ ہر دو حکم حکم کرینگے آگے انمین سے کوئی ایک فوت ہو جاوے تو جناب امیر اور معاویہ کے توابع دوسرے کسیکو جو اہل عدل و صلاح سے ہو اسکی جاے پر نصب کرے اور ہر دو حکم کو رمضان شریف تک مہلت ہی کہ اس عرصے مین حکم کرین اگر اس مدت مین امر خلافت کو کسی پر قرار ندین اور سستی کرین فریقین کو جنگ و قتال کا اختیار ہی - اور جسنے اس امر مین ظلم و فساد اور خلاف کریگا سب امت اسکے دفع شر مین اتفاق کرین - جب صلح نامہ تمام ہوا اسپر گواہیان ثبت کین کہ شهد على ما في هذا الكتاب الحسن والحسين ابناء علي وعبداللہ

(گواہ ہوئے اسبات پر حسن حسین فرزندان علی کے)

بن عباس و عبداللہ بن جعفر بن ابیطالب واشعث بن قیس اور مشاہیر کی ایک جماعت نے جو حضرت امیر کی ملازم تھی - اپنے نام لکھ دئے - اور اہل شام کی ایک گروہ بھی اپنی گواہی ثبت کی - اور اخیر صحیفے مین مرقوم ہوا کہ كتب يوم الاربع ثلثة عشر من صفر سنه ثلثين و سبع روایت ہی کہ اشعث

(تحریر ہوا روز چہارشنبہ تیرہوین صفر کی سنہ ۳۷)

بن قیس نے مالک اشتر سے التماس کی کہ تیری گواہی بھی ثبت کیجئے - اسنے جواب دیا کہ مالک کا داہنا ہاتھ کٹ جاوے

اور بایان ہاتھ شل ہو جاوے اگر اپنا نام اس کاغذ مین لکھے۔ اشعث نے کہا کہ جب تک تو اپنا نام اس مین
نہ لکھے مین تیرے سے راضی نہونگا۔ مالک نے کہا کہ تو کون شخص ہی اور تیری کیا رضا ہی خواہ تو میرے سے
راضی رہ یا نہ اس مجلس مین تو سردارون کی ایک جماعت جیسی عدی بن حاتم طائی وغیرہ حاضر تھے اشعث نے
کہ کہ عظماے عرب کی حرمت پیش نظر رکھتا ہون۔ والا جواب لایق دیا ہوتا۔ مالک نے کہا کہ میری تیغ زبان
تیری زبان سے تیز تر ہی اور میری سنان تیری سنان سے نافذ تر اور میرا قبیلہ تیرے قبیلے سے بیشتر اور مین امیر المومنین
کا دوست ہون تو دشمن اور چند کلمات سخت زبان پر لاے۔ اشعث نے برہم ہوکے اپنی تلوار کے قبضے پر
ہاتھ ڈالا مالک اپنی شمشیر کے قبضے پر ہاتھ ڈالا ابراہیم بن مالک بھی اپنی تیغ نیام سے کھینچی مالک نے اپنے
فرزند کو نصیحت کرکے اشعث کی طرف متوجہ ہوا اور کہنے لگا کہ اون تو نے اکراہ سے اسلام قبول کیا اسکے
بعد اپنی کافرون اور بت پرستون کے دین باطل کیطرف رجوع کیا پھر جان کے اندیشے سے مسلمان ہوا
جب مالک کا کلام یہان تک پہنچا اور یہہ خبر حضرت امیر کو پہنچی مالک کو اپنے پاس بلواکے فرمایا کہ ای مالک
تو اس قوم کے ساتھ مدارا کر جیسا مین کرتا ہون حضرت مخبر صادق نے مجکو خبر دی ہی کہ اشعث سے میرے بہ نسبت
ابد اوسکی اولاد سے میری اولاد کے بہ نسبت کیا کیا عناد ہوگا۔ جناب امیر کا یہہ کلام اثبات پر مشعر تھا
جو اشعث نے کربلا مین حضرت امام حسین سے قتال کیا اور اسکا پور محمد بن اشعث نے اس جناب پر پانی بند کیا تھا
غرض جب عہدنامہ لکھا گیا۔ اشعث نے اسکو اپنے ہاتھ مین لیکے قبایل عرب کے پاس جو اس لشکر مین تھے
لیگیا۔ جب قبیلہ عرب اسکے مضمون سے واقف ہوے انمین دو برادرون نے بلند آواز سے کہا لا طاع
الا للہ پھر لشکر شام کے ساتھ قتال کرنے لگا یہان تک کہ ہر دو مارے گئے۔ جب اشعث نے قبیلہ مراد پر
صلح نامہ پڑھا صالح بن شقیق نے جو ایک فاضل تھا کہنے لگا لا حکم الا للہ ولو کرہ المشرکون اور اکثر
قبایل متفق ہوکے اشعث کو بہت سرزنش کی۔ اور کہتے ہین جناب امیر کے لشکر سے ایک شخص نے جلد اپنے
گھوڑے پر سوار ہوکے پانی مانگا جب پانی لیا پیا اور معاویہ کے لشکر پر حملہ کیا اور بہت سے لوگ کو زخمی
کرکے مراجعت کی۔ پھر پانی مانگ کے پیا اور حضرت علی کے لشکر پر حملہ کرکے کئی تن کو زخمی کیا ایسا ہی کبھی
اوس لشکر پر کبھی اس لشکر پر حملہ کرتا اور کہتا تھا کہ یا ایہا الناس مین علی مرتضی اور معاویہ اور حکمین سے بیزار ہون
حکم نہین مگر اللہ تعالی جل جلالہ کو ولو کرہ المشرکون اور جس مرتبہ کہ حضرت امیر کے لشکر پر حملہ کیا مارا گیا
پہلا خارجی جو مقتول ہوا وہی تھا۔ القصہ تمام مصالحت کے بعد حضرت امیر نے کوفے کی طرف اور معاویہ نے
شام کیطرف روانہ ہوے اور یہہ بات قرار پائی کہ ابو موسی اشعری حجاز اور عراق کے اکابر کے ساتھ اور
عمرو بن عاص شام اور عرب کے عمایدون کے ساتھ دومۃ الجندل مین جو عراق اور شام کے درمیان واقع

ہی آکے جمع ہووین - اور ہر دو متفق ہو کے امر خلافت مین حکم کرین - جناب امیر نے شریح بن ہانی کے ساتھ اپنے خواص سے پانچ ہزار نفر کو دیکے حکم فرمایا کہ دومتہ الجندل کی طرف جاوین - اور عبد اللہ بن عباس کو حکم کیا کہ انکے ہمراہ رہے - اور معاویہ نے ابو الاعور السلمی اور شرجیل بن سمط الکندی کے ساتھ چار ہزار آدمی دیکے عمرو بن عاص کے ہمراہ کیا - کہتے ہین کہ اثنائے راہ مین عبد اللہ بن عباس اور احنف بن قیس نے ابو موسی اشعری کو نصیحت کرکے کہا کہ عمرو بن عاص کی باتون پر فریفتہ نہو جانا اور حکم کے باب مین کسی طرح سے اسپر سبقت نکرنے - ابو موسی نے قبول کرکے ان ہر دو کو مطمئن کیا - لاکن جب وہ نہایت مرد سادہ تھا آخر عمرو بن عاص کے فریب مین آگیا چنانچہ اسکا بیان اب لکھا جاتا ہی

## جمع ہونا فریقین کا دومتہ الجندل مین اور جو کہ واقع ہوا درمیان ابو موسی اشعری اور عمرو بن عاص کے

کہتے ہین کہ جب ہر دو فریق دومتہ الجندل مین آکے قرار پائے - عمرو بن عاص نے ابو موسی اشعری سے ملاقات کرکے اسکو اپنے پر تقدیم دی - اور کہنے لگا ای برادر مفارقت بہت دراز ہی کھینچی اب مجھے تیری نزدیکی سے بڑی خوشی حاصل ہوی - اللہ تعالی اس امر مین برکت نہ دیوے جس مین تفرق کا سبب ہو - پس عمرو بن عاص ہر روز اسکی خدمت مین آتا اور اسکی تعظیم و تکریم مین بڑا مبالغہ کرتا اور اسکے روبرو دو زانو بیٹھتا اور مسایل پوچھا کرتا - جب ابو موسی سوار ہوتا وہ اسکی رکاب پکڑتا - جب وہ مجلس سے اٹھتا نعلین اسکے آگے رکھتا - اور کہتا کہ سبقت اسلام اور علم و عمل کی فضیلت تمکو اس درجے مین ہی کہ اہنائے روزگار سے کسیکو میسر نہین - غرض ایسے ہی حیلہ و تدبیر سے اسکو اپنے فریب مین لایا - جب بہت ایام گذر گئے - اور ہر دو حکم سے کوئی حکم صادر نہوا - لوگ ملول اور تنگ دل ہو کے ہر دو حکم سے کہنے لگے مدت مدید منقضی ہوئی ابتک خلافت کے باب مین تم نے کچھ حکم نہ کیا ہمکو اسبات کا بڑا خطرہ ہی کہ کہین وعدے کے ایام گذر جانے سے پھر فریقین مین قتال برپا ہووے - تب ہر دو حکم نے لوگون کو تسکین دیکے خلوت مین تدبیر آغاز کی عمرو بن عاص نے ابو موسی سے کہا کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی خدمت فیض درجت مین تو نے میرے سے آگے مشرف ہوا ہی اور زمانے نے سرد و گرم آزمایا ہی یقین جانئے کہ مین تیری صواب دید سے تجاوز نکرونگا - ابو موسی نے کہا کہ عبد اللہ بن عمر نے صلاح و عفت سے آراستہ اور علم و عمل سے پیراستہ ہی اور انہون گوشہ اختیار کیا ہی اور جنگ و جدال سے دوری لی اور اپنی تلوار کو کسیکے خون سے آلودہ نہ کیا ہی - مین انکو لایق خلافت کے سمجھتا ہون - عمرو بن عاص نے پوچھا کہ معاویہ کے باب مین تو کیا کہتا ہی - ابو موسی نے کہا کہ معاویہ خلافت کے لایق نہین - اور بھی کئی شخص کا نام لیا ابو موسی نے کسیکو پسند نہ کیا آخر عمرو بن عاص نے یہہ بات ٹھہرائی کہ ہم ہر دو متفق ہو کے علی مرتضی اور معاویہ کو حکومت سے معزول کردین اور استقرار خلافت کا جمہور شوری کے تحویل کرین تا وے جسکو

مناسب جانین خلیفہ ٹھہراوین - ابو موسی نے یہہ بات پسند کی - جب اپنے مکان آیا عبداللہ بن عباس نے
اسکے ساتھ خلوت کرکے فرمایا کہ ای ابو موسی واللہ میں گمان کرتا ہوں کہ عمرو بن عاص نے تجھے فریب دیا ہی اب
میری التماس یہی ہی کہ تم ہر دو جہات پر اتفاق کرین تو ہرگز اسباب مین اقدام نہ کیجئے کیونکہ وہ صاحب غدر و مکر
ہی - مجھے اس بات کا بڑا اندیشہ ہی کہ ایک امر متفق علیہ مین تو اقدام کریگا تو وہ تیرا خلاف کو بیٹھیگا تب ایک ایسا
فساد پیدا ہوویگا کہ کوئی اسکا تدارک نکر سکیگا - ابو موسی نے کہا کہ ہم ہر دو نے ایک ایسی بات پر اتفاق کیا ہی کہ
ایک دوسرے کی مخالفت کو گنجایش نہین - غرض دوسرے روز ابو موسی اور عمرو بن عاص اور سب لوگ مسجد جامع
میں فراہم آئے ابو موسی نے عمرو بن عاص سے کہا کہ منبر پر سوار ہوکے وہ بات جسپر ہم نے اتفاق کیا ہی لوگون کو سنا
دیجئے - عمرو بن عاص نے کہا کہ مین تجھ پر تقدم نکروں حالانکہ تو میرے سے عمر مین طول اور افضل ہی - تب ابو موسی
نے بالاے منبر آکے اللہ تعالی کی حمد و ثنا ادا کی اور حضرت پر درود بھیجا - پھر کہنے لگا لوگو رعایا و برایا کی بہتری اسی میں
پائی جاتی ہی کہ علی مرتضی اور معاویہ کو حکومت سے معاف رکھین اور اس امر خطیر کو شورے کے تحویل کرین تا جسکو
خلافت کے سزاوار سمجھین اور اپنا اصلاح کار سوجھین اسکو اختیار کر لین - پھر اپنی انگوٹھی انگلی سے نکال کے کہنے لگا کہ
مین نے علی مرتضی اور معاویہ کو حکومت سے عزل کیا ہی جیسا کہ یہہ انگوٹھی اپنی انگلی سے نکالی یہہ بول کے منبر سے
اُترا اور عمرو بن عاص نے منبر پر چڑھکے کہا کہ اس شخص نے اپنے صاحب کو خلافت سے معزول کیا چنانچہ سب لوگون نے
مشاہدہ کیا - اور مین نے اپنے صاحب کو یعنے معاویہ کو خلافت پر مقرر کیا کیونکہ وہ عثمان بن عفان کا ولی اور انکے
قصاص کا طالب اور خلیفہ مظلوم کی مسند پر بیٹھنے کے لئے سزاوار ہی - یہہ نا ملایم بات اسکی زبان سے نکلتے ہی لوگون میں
بڑا شور و غل ہوا - ابو موسی نے عمرو بن عاص کو دشنام دیکے کہا کہ اللہ تعالی تجھے توفیق نہ دی کہ تو نے غدر کیا اور
میری مخالفت کی تیرا اور میرا قرارداد ایسا نہین تھا وانما مثلک مثل الحمار یحمل اسفارا عمرو بن عاص نے بھی
اسکے جواب مین یہی کہا عبدالرحمن بن ابی بکر نے کہا کاش ای ابو موسی تو مرا ہوتا اگر ایسا حکم نکرتا - شریح بن ہانی نے
عمرو بن عاص کے سر پر تازیانہ مارا - لوگون نے درمیان آکے اسکو تسلی دی - اور شریح ہمیشہ تاسف کرتا تھا کہ
عمرو بن عاص کے سر پر بجاے تازیانہ مین تلوار سے کسلئے نہ مارا - بعضے حضار مجلس نے آواز بلند سے کہا کہ لا حکم
الا للہ ابو موسی اور عمرو بن عاص کو حکم خداوندی کے ساتھ کیا اختصاص اور اہل عراق سے ایک جماعت
چاہی کہ نیام سے تلوارین کھینچ کے منبر کے پاس قتال آغاز کرین پر عدی بن حاتم طائی نے مانع ہوکے کہا کہ امام
وقت کے بلا حکم قتال جائز نہین - اور یہہ مقدمہ اہل حجاز پر خصوصا بنی ہاشم پر نہایت گران آیا - اور ایک جماعت
نے ابو موسی کو سب و شتم کرکے کہا کہ امیر المومنین کو تیری حماقت سے خبر تھی اسواسطے تجھے حکم ٹھہرانیکو مکروہ رکھتے
تھے - جناب ولایت مآب کے شیعہ کی ایک جماعت نے ابو موسی کو مار ڈالنا چاہا تھا اسنے بہت جلدی سے مکہ معظمہ

اپنی طرف فرما لیا۔ عمرو بن عاص اور ابو الاعور اپنے تابعون کے ساتھ معاویہ کے پاس جا کے خلافت کا سلام کیا۔ اور عبد اللہ بن عباس اور شریح بن ہانی نے اپنے موافقین کے ساتھ حضرت امیر کی خدمت مین حاضر ہو کے سب سرگذشت ظاہر کی

## محمد بن ابی بکر اور مالک اشتر کا قتل

نقل ہی کہ جناب امیر نے صفین کی طرف تشریف فرمانے کے آگے قیس بن سعد عبادہ کو مصر کی حکومت سے معزول کرکے محمد بن ابی بکر کو اسکی جاے پر روانہ کیا تھا۔ جب محمد بن ابی بکر شہر مصر کو پہنچا۔ قیس نے حکومت انکے سپرد کرکے اس مملکت کے ضبط و نسق کے باب مین اور فلان فلان کی دلجوئی اور خاطر داری کرنیکے مقدمے مین نصیحت کی اور حضرت امیر کی خدمت مین حاضر ہو کے آپ کے ہمراہ رکاب صفین کی طرف روانہ ہوا۔ جب محمد بن ابی بکر نے مصر کی حکومت پر متمکن ہو کے اس ملک کے تنظیم و تنسیق پر کمر باندہی۔ مصر مین ایک شخص معاویہ بن حدیج نام جناب امیر کے سخت دشمنون سے تھا جنگ صفین آخر ہوا اور حکمین کا قصہ بھی وقوع مین آیا۔ معاویہ بن حدیج نے حضرت عثمان کے خون کا بدلہ طلب کرنے مین اٹھا اوباشون کی ایک جماعت بھی اسکے ہمراہ ہوئی سو اس ملک مین ایک شور اور فتنہ پیدا ہوا۔ محمد بن ابی بکر نے یہہ احوال حضرت امیر کی خدمت مین لکھا۔ حضرت امیر نے صفین سے مراجعت کرنے کے بعد مالک اشتر کو جزیرے کی حکومت پر بھیجا تھا جلد اسکو بلوا کے اسباب مین مشورت کی کہ محمد بن ابی بکر کو ابھی تجربہ نہین ہی۔ پس کسیکو وہان بھیجا چاہئے۔ مالک نے کہا کہ اس ملک کی فرمان روائی کے لئے قیس بن سعد ہی بہت سزاوار ہی۔ لاکن حضرت علی نے جب اسکو بے سبب معزول کیا تھا پھر وہان کے جانے پر راضی نہوا۔ اسلئے جناب امیر نے اسکو آذربایجان کی حکومت پر روانہ کرکے۔ مالک اشتر کو فرمایا کہ مصر کی حکومت تجھے سزاوار ہی۔ ابہ مالک اشتر حکم کے ساتھ بڑی جلدی سے مصر کی طرف روانہ ہوے یہہ خبر شام مین معاویہ کو پہنچتے ہی ورطۂ اضطراب مین پڑا کیونکہ یہہ سوچا کہ کوفے کی طرف سے جناب امیر اور مصر کی جانب سے مالک اشتر فوج کشی کر آوین تو شام مین اپنی اقامت مشکل ہو جائیگی آخر یہہ تدبیر سوچی کہ مالک کو دغا سے ہلاک کرے مصر کے راہ مین ایک قریہ واقع تھا اس مین ایک دہقانی جو معاویہ سے دوستی رکھتا تھا اقامت کی تھی بڑی جلدی سے اسکو لکھہ بھیجا کہ مالک اشتر مصر کی طرف جانیکے وقت البتہ تیرے قریے پر سے گذریگا تو اسکی استقبال جا کے اسکے ساتھ بڑی محبت سے پیش آکے اسکی ضیافت کیجئے۔ اور بہر حیلہ و تدبیر اسکو زہر دیجئے۔ یہہ خط اس دہقانی کو پہنچتے ہی اسنے انتظار مین تھا جب مالک اس نواح مین پہنچا اسکے استقبال جا کے بڑی تکریم اور محبت سے پیش آیا اور گھر لاکے اتارا۔ اور خوارج کا ذکر درمیان لاکے انکی بڑی شکایت اور مذمت کی اور کہا کہ ہم سب تیرے سے تشجیع و تجاوز کے محتاج تھے غرض شہد مین زہر ملا کے اسکو کھلا دیا مالک اشتر نے اسیوقت رحلت کی ۔ جب اسکے رحلت کی خبر کدورت اثر حضرت امیر کو پہنچی بڑا ہی درد و ملال وارد خاطر ہوا بے اختیار رو دئے ۔

اور محمد بن ابی بکر کے نام سے ایک نامہ اس مضمون کا تحریر فرمایا کہ مین نے تیری جاے پر جو مالک اشتر کو روانہ کیا اسکا سبب کچھ تیرے قصور و فتور کا نہین بلکہ مین نے چاہا کہ تجھ کو ایسے ملک کی حکومت پر روانہ کرون کہ جہان فتنہ و فساد کا اندیشہ نرہے اور تو فارغ البال آرام سے وہان گذراتے۔ خیر اب تو اٹھاے راہ مالک اشتر کی رحلت ہوی اللہ تعالی اسکو بخشدے - چاہیے کہ تو اپنے مسند حکومت پر متمکن رہکے بڑی ہوشیاری سے فرمان روائی کیجیے اور دشمن کے مقابلے سے بس پا نہووے ہر امر مین اللہ تعالی سے استعانت کیجیے وہی تیرا کافل مرادات و کافی مہمات ہی اسنے پردۂ غیب سے جو ظہور مین لایگا اسپر راضی رہنا چاہیے والسلام۔ نقل ہی کہ مالک اشتر کی رحلت کے بعد جب خوارج کا فتنہ بپا دیا۔ اور امیر المومنین انکے رفع شر کی طرف متوجہ ہونا مزید تیا - معاویہ کو بڑی خوشی حاصل ہوئی - جنگ صفین کے وقت عمرو بن عاص سے جو وعدہ کیا اسکے موافق اسکے ساتھ چھے ہزار کا لشکر دیکے مصر کی تسخیر پر روانہ کیا - عمرو بن عاص نے جب مصر پہنچا معاویہ بن خدیج جو مصر مین فتنہ برپا کیا تھا اپنا لشکر لیکے عمرو بن عاص کا رفیق ہوا - محمد بن ابی بکر کا لشکر اسکے ساتھ مقابلہ کیا آخر محمد بن ابی بکر کے لشکر کو شکست ہوئی لوگ متفرق ہو گئے معاویہ بن خدیج نے اسکو قتل کیا اور اسکے جسد مبارک کو جلا ڈالا انا للہ وانا الیہ راجعون - پھر عمرو بن عاص مصر کی حکومت پر قرار پایا - اور بعضے روایات مین آیا ہی کہ جب عمرو بن عاص نے مصر پہنچا محمد بن ابی بکر نے حضرت امیر کی خدمت مین اسکے احوال سے اطلاع دیکے مدد طلب کی۔ آپ نے ہر چند کوفیون کو اسکی اعانت پر ترغیب و تحریص دی پر وے بدبختون نے قبول نکیا جناب امیر کو بڑی رنجیدگی ہوئی سو رو بقبلہ ہوکے یہہ دعا کی کہ الہی اس قوم پر ایسے شخص کو مسلط کر کہ ہرگز ان پر ترحم نکرے - آپکی دعا مقرون اجابت ہوئی سو بقول جمہور اسی شب حجاج بن یوسف ظالم پیدا ہوا کوفیون کو اسکے ہاتھ سے جو رنج پہنچا سو مشہور ہی - القصہ جب محمد بن ابی بکر کے قتل کا واقعہ جانگزا جناب امیر کے گوش گذار ہوا - بہت محزون و ملول ہوے - ان دنون عبد اللہ بن عباس جو بصرے کی حکومت پر تھے انکے نام سے ایک مکتوب تحریر فرمایا اور اسمین اپنی کدورت اور دل تنگی ظاہر کی انہون نے زیاد بن امیہ کو اپنی نیابت دیکے بصرے سے کوفے کی طرف مراجعت کی اور اپنے دلمین یہہ قرار دیا کہ امیر المومنین کے جناب سے پھر مفارقت اختیار نکرون

## ہجرت سے اٹھائیسوین سال کے وقایع فوجین روانہ کرنا معاویہ کا جزیرے اور یمن و حجاز عراق کی طرف

کہتے ہین کہ محمد بن ابی بکر کی شہادت اور عمرو بن عاص ملک مصر پر غلبہ پانے کے بعد جناب امیر کے امور خلافت مین تھوڑا خلل ہو دیا معاویہ نے عبد اللہ حضرمی کو بصرے کی تسخیر پر نامزد کر کے روانہ کیا اسنے جب بصرہ پہنچا - زیاد بن امیہ جو عبد اللہ بن عباس کی طرف سے وہانکا حاکم تھا مقابلے کی طاقت نہ پا کے مختفی ہو گیا - جب کوفے مین امیر المومنین کو

اسباب کی اطلاع ہوی آپ نے اعین بن محاشع کو اسکے جنگ پر روانہ کیا۔ جب اسنے جا کے اس سے
مقابلہ کیا عبداللہ بن حضرمی نے اسپر فتح پا کے اسکو قتل کر دیا۔ اسکے بعد امیرالمومنین نے حارثہ بن قدامہ کو روانہ
فرمایا اسنے بصرہ پہنچکے اسکا مقابلہ کیا جنگ شدید واقع ہوا عبداللہ بن حضرمی نے ہزیمت پا کے ایک قصر بلند
مین جا کے پوشیدہ ہوا اور اسکے راہین اور دروازے بند کر دئے۔ حارثہ نے حکم کیا کہ اس عمارت کو آتش
دین پس عبداللہ اور اسکے اتباع سب کے سب جلگئے **ہجرت سے اکتالیسوین سال کے**
**وقایع** اس سال مین معاویہ نے نعمان بن بشیر انصاری کے ساتھ دس ہزار کا لشکر دیکے عین التمر کے
تسخیر پر روانہ کیا اسوقت حضرت علی کی طرف سے مالک بن کعب وہانکا حاکم تھا جب عین التمر کے لوگ
کم تھے شامیون کی کثرت کو دیکھ کے فرار ہوے۔ مالک نے تھوڑے لوگ کے ساتھ قلعے مین پناہ لیکے
ایک قاصد کو امیرالمومنین کی خدمت مین بھیجا اور مدد طلب کی۔ جناب خلافت مآب نے چاہا کہ مدد روانہ
کرے لاکن کوفیون سے کسی نے بھی قبول نہ کیا۔ مالک نے جب دیکھا کہ مدد آنے مین بڑی دیری ہوئی
آخر وہی سو شخص کے ساتھ جو اسکے ہمراہ تھے قلعے سے باہر آکے جنگ شروع کیا شام تک قتال جاری تھا۔
ایسے مین عبدالرحمن بن مخنف اپنے باپ کے حکم پر مالک کی مدد پر آ پہنچا۔ نعمان کو یہہ تصور ہوا کہ مالک کی
مدد پر لوگ بہت آتے ہین گھبرا کے شام کی طرف رجعت قہقری کی۔ اور اسی سال مین معاویہ نے چھے ہزار
سپاہ کے ساتھ سفیان بن عوف کو سرداری دیکے انبار پر روانہ کیا وہ شہر سواد عراق سے ہی جب سفیان
انبار پر پہنچا حسان نے جو وہان کا حاکم تھا اسکے ساتھ مقابلہ کر کے مارا گیا۔ شامیون نے انبار کو مسخر کر کے
غارت کیا۔ جب یہہ خبر جناب خلافت مآب کو پہنچی۔ قیس بن سعد کے ساتھ شجیعون کی ایک فوج دیکے
روانہ فرمایا۔ وہ بڑی جلدی سے روانہ ہوا حدود شام تک جا کے دیکھا تو کسیکو نپایا۔ کیونکہ شامیون نے
جو بہت سا مال ومتاع غارت کیا تھا بلا توقف اپنے وطن مین جا کے پہنچ گئے۔ غرض معاویہ نے ایساہی اور
کئی شہرون مین اپنے تابعون کو روانہ کیا جناب امیر کی طرف سے جو عامل اور حاکم مقرر تھے انکے ساتھ جنگ و
جدال واقع ہوا کبھی فتح ادہر تھی کبھی اودہر۔ اور اسی سال معاویہ نے ایک سردار کو مکہ معظمہ کی طرف روانہ کیا
تا مصر اور مغرب کے لوگون کو ساتھ لیکے حج ادا کرے۔ اسوقت قثم بن عباس جو حضرت امیر کیطرف سے
مکہ معظمہ کا حاکم تھا اسکو امیر حاج ہونے سے منع کیا اسلئے فریقین مین جنگ برپا ہونیوالا تھا لاکن مکیون نے
کہا کہ حج کے ایام مین ہم خون ریزی ہونے نہ دینگے۔ آخر انہون نے شیبہ بن عثمان کو مقرر کیا کہ سب لوگونکا
مقتدا ہو کے مناسک حج پر قیام کرے **خوارج کا جنگ** نقل ہی کہ جب حضرت علی نے ابو موسی
اشعری کو دومۃ الجندل کی طرف بھیجنا چاہا۔ حرقوس بن زہیر اور زرعہ بن مالک نے انکے عرض کی کہ

ابو موسی کو حکم ٹھہرا کے نہ بھیجئے۔ جناب امیر نے فرمایا کہ جب مین نے عہد کر چکا۔ اور عہد نامہ بھی لکھا گیا اور طرفین کے عمائد واکابر کی گواہیان بھی اسپر ثبت ہوئین اب کسطرح اسکا خلاف کیا جائیگا۔ عہد شکنی تو جایز نہین اللہ تعالی فرماتا ہی وَأَوْفُوا بِعَهْدِ اللّٰهِ اِذَا عَاهَدْتُمْ ابن الکوا اور سب خوارج کہنے لگے کہ ابو موسی اشعری کو نہ بھیجئے بلکہ اب لشکر آرام پا یا ہی پھر شامیون سے جنگ برپا کیجئے۔ جناب امیر نے فرمایا کہ شامیون نے جب مصحفون کو نیزون پر چڑھایا۔ مین نے کہا یہہ بھی انکا حیلہ ہی تم اور ایک ساعت جنگ کرو کہ امید فتح کی ہی۔ تب تم نے میرا کہا قبول نہ کیا۔ آخر مین نے لا علاج ہوکے حکمین ٹھہرا اسنے پر راضی ہوا تب ایک شخص نے کہنے لگا یا امیر المومنین ان لوگون کی جمعیت زیادہ ہوگئی ہی۔ اور سبب تحکیم کے آپ کی تکفیر کرتی ہی۔ اگر آپ انکے کہے موافق اس سے باز نہ آوین تو یہہ آپ سے قتال کرینگے۔ حضرت امیر نے فرمایا کہ اب انسے بھی جنگ کرنا مجھے حلال ہوا۔ غرض یہی اختلاف تھا کہ ابو موسی نے دوم الجندل گیا۔ اور اسنے عمرو بن عاص کے فریب مین آکے جو حکم کیا اسکی خبر کوسنے کرتی ہی۔ خوارج بہت خوش ہوے اور کہنے لگے کہ اب جناب امیر کا خون مباح ہی پھر سبھون نے متفق ہوکے یزید بن حصین کو اپنا سردار ماننا چاہا اسنے قبول نہ کیا پھر برا بن اوفی سے التماس کی وہ بھی قبول نہ کیا آخر **عبد اللہ بن وہب** کو اپنا امیر بنا کے اس سے بیعت کی۔ ان مردود احمقون کا یہی دعوا تھا کہ جب حکمین کے حکم کرنے پر طرفین کے لوگ راضی ہوکے حکم ٹھہرا سے اسوقت مورد تکفیر ہوئے۔ لاکن کتاب اللہ کے موافق حکم کرینگے جو شرط تھی او دوسے برخلاف کتاب اللہ حکم کرنے کے سبب حضرت علی جو اسپر راضی ہوے ان ناہنجارون کو اسپر نظر نہین نَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنَ الغَبَاوَةِ وَالغَوَايَةِ قصہ کوتاہ سب خوارج نے اسبات پر اتفاق کیا کہ کوفے سے نکلکر **نہروان** پر جاکے جمع ہووین۔ اور جناب امیر پر امر معروف کرین اگر انہوں حکم ٹھہرانے کے فعل کفر سے توبہ کرین بہتر والا انسے جنگ برپا کرین نعوذ باللہ منہا پس سب کوفے سے نکلے نکلنے مین شہرت اور مضرت کا خطر جان کے دو دو چار چار شہر سے اپنا منہہ کالا کرنے لگے اور بصرے کے خوارج کو بھی ایک نامہ لکھا کہ ہم نہروان پر جاکے جمع ہوتے ہین تم بھی جلد وہان آکے ملحق ہوجاوین۔ پس بصرے سے بھی پانسو خارجی نہروان کا قصد کرکے نکلے۔ ان ظالمون کا تو یہہ تشدد تھا کہ اثنائے راہ جسکو اپنا مذہب ظاہر کرتے اگر وہ شخص قضیۂ تحکیم سے انکار کرتا او رانکے ساتھ ملحق ہوے۔ اور یہہ خبر امیر المومنین کی خدمت مین پہنچی آپ نے انکے سردار ناہنجار کے نام سے یہہ نامہ رقم فرمایا بسم اللہ الرحمن الرحیم

مِن عَلِی بنِ اَبِی طَالِب اِلَی عَبدِ اللّٰهِ بنِ وَهبِ الرَّاسِبِی وَیَزِیدَ بنِ الحُصَینِ وَمَن یَتبَعُهُمَا سَلَامٌ عَلَیکُم فَاِنَّ الرَّجُلَینِ الَّذِینَ ارتَضَینَا حَکَمًا خَالَفَا کِتَابَ اللّٰهِ وَاتَّبَعَهُمَا

هواها بغير هدى فلما لم يعلا بسنة ولم يحكما بالقرآن وتبرأنا من حكما نحن
على امرنا الاول فاقتلوا رحمكم الله الينا فانا سائرين الى عدونا وعدوكم لنعود
الحاربهم حتى يحكم الله بيننا وهو خير الحاكمين جب یہہ مکتوب خوارج کو پہنچا وسے نابنجاردن
نے گستاخ ہوکے یہہ جواب لکھا کہ آپ جب ابتدا مین تحکیم حکمین پر راضی ہوئے اسیوقت مورد تکفیر ہوے
اگر اس سے توبہ کرین بہتر والا ہم آپکو امر معروف کرینگے اور راہ راست پر بلا ئینگے آپ قبول کرین ہم آپکے تابع
ہونگے والا آپ سے جنگ کرینگے۔ جب ان گمراہون کا جواب جناب ولایت مآب کو پہنچا۔ انکے راہ صواب
پر آنے سے مایوس ہوے۔ اور چاہے کہ ان اشقیا کو بالفعل انکے حال پر چھوڑ دیکے عنان عزیمت شام
کی طرف معطوف کرین اور از سر نو معاویہ کو گوشمالی دین۔ پس کوفے سے نکلکے موضع نخلہ کو لشکرگاہ
ٹھہرایا اور اپنے یارون کو حکم فرمایا کہ سفر کا تہیہ کرین۔ اور ممالک محروسہ کے اطراف واکناف کے عاملونکو
پروانجات روانہ فرما کے شجیعون اور جوانمردون کو بلوایا اور آپکا فرمان جب عبداللہ بن عباس
کو پہنچا انہون نے بصرے سے ساٹھ ہزار تیغ زن کا لشکر لیکے موضع نخلہ مین حاضر ہوے۔ اور چوطرف کی جو فوجین
فراہم آئین انکا شمار اسی ہزار آدمی سے زیادہ ہوا۔ ایسے مین یہہ خبر آئی کہ خارجیون نے سواد عراق مین
قتل اور غارت کا ہاتھہ دراز کیا ہی اور کتاب اللہ و سنت رسول اللہ سے انکو غفلت اور حرمان ہاتھہ دی
ہی۔ انکا ظلم اس درجے کو پہنچا ہی کہ عبداللہ بن جناب ایک رفیق کو ہمراہ لیکے راہ سے چلا تھا ان خارجیون
نے اپنا مذہب ان پر عرض کیا وے ہر دو نے نہین قبول کیا پھر انہون نے ان ہر دو کو قتل کر ڈالا۔ امیرالمومنین
نے یہہ خبر سنکے حارث بن مرہ کو نہروان کی طرف روانہ کیا تا انکی کیا حالت ہی تحقیق کرکے آوے
جب اُسنے نہروان پہنچا اُن ظالمون نے اُسکو بھی مار ڈالا۔ جب یہہ خبر موضع نخلہ مین مسموع ہوی سب لشکر
کے سردارون نے حضرت امیر کی جناب مین عرض کی کہ اب مصلحت نہین کہ ہم ان گمراہون کو چھوڑ دیکے شام کیطرف
جاوین۔ وے ایسا ہی ناحق مسلمانون کو مار ڈالنے اور انکا مال غارت کرنے مین بے باگ رہینگے بلکہ انکا
فساد کوفے تک بھی پہنچ جائیگا۔ اب مناسب یہی ہی کہ یہہ متعدد فوجین جو جمع آئے مین ہمراہ لیکے نہروان
کی طرف روانہ ہووین۔ اور اس گمراہ فریق کو راہ راست کی طرف دعوت کرین وے قبول کرلین تو بہتر
والا انسے جنگ برپا کرین۔ جب انکی سزا سے فراغت حاصل ہو شام کا قصد کرین۔ یہہ رائے جناب ولایت
مآب کو پسند آئی۔ حکم ہوا کہ لشکر مین ندا کردین کہ نہروان کی طرف کوچ کرین۔ جب قطع منازل کرکے نہروان سے
ایک فرسنگ کی مسافت پر جا پہنچے۔ جناب امیر نے عبداللہ بن عباس اور ابو ایوب
انصاری کو روانہ فرمایا تا انکو نصیحت کرین۔ وسے ہر دو بزرگون نے جاکے انکو ہر چند سمجھایا اور نصیحت

ان پر کچھ فایدہ نہوا۔ وہان سے مراجعت کرکے انہون نے سب احوال ظاہر کیا۔ تب جناب امیر خود بنفس نفیس خوارج کے لشکرگاہ بطرف تشریف ارزانی فرمائی اور انکو ندا کی اَیَّتُهَا الْعِصَابَةُ الَّتِي اَخْرَجَتْهَا اللَّجَاجَةُ شامی لوگ جب نیزون پر مصحفون کو چڑہاکے لیے آئے۔ مین نے ہرچند کہا کہ یہہ انکا حیلہ اور مکر ہی تم انکے فریب مین نہ آؤ اور ایک ساعت انسے قتال کرو پہ تم نے ہرگز نہ مانا۔ اور تحکیم حکمین کے سوا سے راضی نہوے۔ تب مین نے اسی شرط کے ساتھہ راضی ہوا کہ حکمین کتاب اللہ کے مطابق حکم کرین۔ اور زندہ کرین اس چیز کو کہ قرآن مجید جسکو زندہ کرے اور مارے اس چیز کو کہ فرقان حمید جسکو مارے۔ جب وے ہردو حکم نے اپنے نفس کے تابع ہوکے کتاب اللہ کے خلاف مین حکم کیا ہم بھی انکے حکم کو معدوم سمجھکے وہی پہلی بات پر ہین۔ اور تم نے جو میری مخالفت اور بے فرمانی پر کمر باندہی ہین اسکا کیا سبب معلوم نہوا۔ خوارج کہنے لگے کہ ہم شروع مین جب تحکیم پر راضی ہوے اسوقت کافر ہوگئے اب اس حرکت سے پشیمان ہوکے توبہ کئے اگر آپ بھی ایسا ہی توبہ و استغفار کرین آپکی اطاعت کرینگے۔ جناب امیر نے فرمایا کہ مین باوجود قدم اسلام و ہجرت باسید انام علیہ الصلوۃ والسلام و جنگ و جہاد باکفار لیام محض واسطے خوشنودی رب العلام کے کیا فعل کفر سے آگاہ نہین ہون کیا خلاف واقع کفر کا اقرار کرون نعوذ باللہ منہ۔ پھر آپ نے فرمایا کہ تم اپنی ایک ایسے شخص کو اختیار کرو کہ جسکے قول و فعل پر تمکو اعتماد رہے تا وہ شخص میرے سے معارضہ کرے اگر اسنے مجھے الزام دیوے مین تمہارے قول پر عمل کرتا ہون۔ اگر مین اسکو ملزم کردون تم اللہ تعالی سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ تب خارجیون نے عبد اللہ بن الکوا کو اختیار کیا جب وہ مناظرے کے لئے آیا۔ حضرت امیر نے پوچھا ای ابن الکوا تم سب سے اول میری خلافت اور اطاعت پر راضی ہوکے اور جہاد مین میری ہمراہی کرکے اب میری بیفرمانی کرنیکا کیا سبب ہی اور کس لئے جنگِ جمل مین تمہارے سے ایسے حرکات صادر ہوین۔ ابن الکوا نے کہا اس روز قضیہ تحکیم رو دیا جب آپ تحکیم پر راضی ہوے تو معلوم ہوا کہ اپنی خلافت مین آپکو شک تھا۔ جناب امیر نے فرمایا کہ وَيْحَكَ يَا ابْنَ الْكَوَّا انصاف کرکہ کیا میری ارشاد و ہدایت زیادہ ہوگی یا رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کا انصاف۔ اُسنے کہا کہ حضرت کا انصاف زیادہ ہی۔ آپ نے فرمایا کیا تو نہین سنا کہ حضرت کو نجران کے نصارا کے ساتھہ جب معارضہ رو دیا انسے مباہلہ طلب کرنیکے باب مین یہہ آیت شریف نازل ہوئی فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَاءَنَا وَاَبْنَاءَكُمْ وَنِسَاءَنَا وَنِسَاءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ الایۃ یقین ہی کہ اللہ تعالی کو اہل نجران کے کذب و بطلان مین شک نہین تھا۔ غرض اور چند باتین ہوئین آخر جناب امیر نے قوی دلیلون سے اسکو ملزم کیا۔ ابن الکوا نے عاجز ہوکے کہنے لگا کہ آپ جو کہتے ہین راست ہی آپ مین کچھ عیب نہین مگر یہی بات ہی کہ جب ابوموسی کو آپ نے حکم ٹھہرایا سبکی ایسی وہ ہردو مورد تکفیر ہوے نعوذ باللہ من

قول الخوارج جناب امیر نے پوچھا کہ ابوموسی کیا دومۃ الجندل کی طرف جانیکے وقت کافر ہوا یا حکم کرنیکے وقت
ابن الکوا نے کہا کہ حکم کرنیکے وقت - جناب امیر نے فرمایا جب اُنکو بھیجنے کے وقت وہ مسلمان رہے اور حکم کرنیکے
وقت کافر ہو دے - اس صورت مین میرا کیا گناہ اگر پیغمبر ایک شخص کو مشرکون کے طرف بھیجے کہ تا انکو دعوت الی اللہ
کرے فی الشان اگر وہ جاکے انکو دوسرے طرف دعوت کی تو اس پیغمبر پر کیا اعتراض - بالجملہ ابوموسی کے
قصور سے مجھہ پر اعتراض کسطرح آویگا اور مسلمانون کا خون بتیا کسطرح تمھین مباح ہوگیا - جب خوارج کے اکابر
حضرت امیر سے یہہ بات سنی ابن الکوا سے کہنے لگے کہ اب اس مرد کے معارضے سے زبان کو روک لے اور
اپنی منزل کیطرف چل - یہہ بات سنکے اسنے اسیوقت پھر گیا اور سب خوارج قتال و جدال پر مستعد ہوے جناب
امیر نے دیکھا کہ ان گمرہون کا قضیہ شمشیر کے سواے انفصال پاتا نہین - آپ بھی اپنے لشکر ظفر پیکر کو برسر میدان
لے آئے - جب ہر دو لشکر ایک دوسرے کے مقابل ہوے - جناب امیر نے حکم کیا کہ ایک جھنڈا کھڑا کرکے
دو ہزار شخص اسکی محافظت مین رہین - اور ندا کرین کہ جو اس جھنڈے کے طرف آویگا اسکو امان ہی - اور
جسنے کوفے کی طرف چلا جاوے - اسکو بھی امان ہی - اس اثنا مین فروہ بن نوفل اشجعی نے جو خوارج کے سردار و
تھا اپنے تابعون سے کہنے لگا کہ مین نہین جانتا ہون کہ امیر المومنین علی مرتضی کے ساتھ جو ولی خدا و وصی رسول خدا
صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم ہین ہم کس لیے جنگ کرین - پس پانسو شخص کے ساتھ اپنے لشکرگاہ سے نکل کے کوفے کی راہ لی
الغرض خوارج کے لشکر سے اور بھی ایک طایفہ کوفے کے ہی طرف چلدیا - اور ایک جماعت اس جھنڈے کیطرف
آکے جان و مال کا امان پایا - جناب امیر نے اپنے لشکریون کو حکم فرمایا کہ جنگ مین تم اقدام نکرو اسقدر توقف
کیجیو کہ مخالفین ابتدا کرین - اس لیے اپکا لشکر ظفر پیکر کچھ جنبش نکرکے اپنے مقام پر کھڑا ہوا تھا - جب خارجیون نے
دیکھا کہ اس لشکر سے کوئی اقدام نہین کرتا ہی - یکبیک کلمہ لا حکم الا اللہ ولو کرہ المشرکون کہتے ہوے
ہیأت اجتماعی سے لشکر امیر پر حملہ کیا - خوارج کے لشکر سے **اخنس طائی** نے جو جنگ صفین مین جناب امیر
کیطرف تھا اور کئی شامیونکو قتل کیا تھا اپنی ضلالت سے جب حضرت امیر کے لشکر پر حملہ لاکے اپنے لشکر کیطرف
پھرا خود جناب ولایت مآب نے اسکا پیچھا کیا اسنے آپکو دیکھکے گھوڑے کی باگ پھیر کے اس جناب کے ساتھ
مقابلہ کیا حضرت امیر نے تلوار کے ایک ہی ضرب مین اسکو گھوڑے سے زمین پر گرا دیا - تب اسکا برادر خرنوس
نے اپنے گھوڑے کو دوڑاتا ہوا حضرت علی کے نزدیک آیا چاہا کہ آپ پر وار کرے ایسے مین جناب امیر نے
سبقت کرکے اسپر ایک ضرب ایسا کیا کہ تلوار اسکے مغز سر تک کاٹ گئی ہوئی اور خرنوس کا گھوڑا بھی اسکی اختیار
سے نکل جاکے چوطرف دوڑنے لگا آخر معرکے سے باہر ہوکے نہروان کے کنارے ایک غار مین گرا دیا - اسکے
بعد خرنوس کا چھوٹا بھائی **مالک بن الوضاح** میدان مین آکے کھڑا رہا - اور دو قطعے خرنوس کے

اور اپنے پہرے داروں کی تعریف میں پڑھنے لگا۔ جناب امیر نے ادھر بھی تدبیر کا ایک ضرب کر کے زیرگون کیا عبداللہ
بن وہب الراسبی جو اس زمانے میں بڑا زاہد اور خوارج کا سردار تھا جب اپنے لشکر کو گھبرایا ہوا دیکھا
تو انکے آگے آیا اور جناب امیر سے مقابلہ کیا آپ نے ایک ہی ضرب میں اسکا کام بھی تمام کیا۔ خارجیوں نے جو کچھ
کیا تھا اس کو پایا۔ مسلمانوں نے جانبازی اور اجتماع سے ایسا حملہ کیا کہ ہزاروں لشکر میں ایک شخص بھی زندہ نہ بچا
اللہ تعالی نے فتح امیر کو نصیب کی اور معتبر لکھا ہے کہ لشکر خوارج میں چار ہزار مرد جنگی تھے ان میں سے دس آدمی کے
سوا کوئی نہ بچا سب مارے گئے۔ ادھر لشکر امیر سے نو آدمی سے زیادہ شہید نہ ہوئے۔ جناب امیر نے
آگے ہی اس بات کی خبر دی تھی جیسا کہ عبیدہ سلمانی نے نقل کیا ہے کہ میں حضرت علی کے ہمراہ رکاب جب نہروان
کے نزدیک پہنچا ایک شخص نے خبر لائی کہ خوارج ندی سے پرے گزر گئے۔ اسوقت جناب امیر نماز
میں قیام کیا تھا جب نماز سے فراغت حاصل ہوئی۔ فرمایا کہ واللہ وہ پانی سے نہ گزرینگے بلکہ انکی قتل گاہ
اسی ندی کے پاس ہی ہے۔ تمہارے مقتولوں کا عدد دس تک نہ پہنچیگا اور ان میں سے بھی دس آدمی کوئی بچ نہ پائیگا
اور عبیدہ سے مروی ہے کہ جناب امیر نے جنگ نہروان کے آگے فرمایا کہ ایک قوم دین سے ایسا بھاگیگی جیسے
تیر کمان سے اگرچہ وہ قوم قرآن پڑھیگی لیکن قرآن انکے حلق سے نیچے نہ اتریگا۔ اور احکام قرآنی پامال کر دینگے
قسم ہے اُس پروردگار کی جس نے دانے کو چیرا اور آدم کو اپنی قدرت سے پیدا کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
مجھے خبر دی ہے کہ آخر میں تو اس قوم سے جنگ کریگا جو لوگ ضلالت سے راہ صواب پر نہ آئینگے
جیسے کمان سے گزر کر تیر واپس نہیں ہوتی ہے۔ اس قوم کی علامت یہ ہے کہ ان میں ایک شخص ناقص الید
ہوگا کہ اسکے ایک ہاتھ پر گوشت زیادہ ہوگا جیسے عورت کی پستان پر بال ایسے دیکھینگے جیسے بلی کے
مچھلین۔ یہ راوی کہتا ہے کہ جب امیر المومنین نے یہ خبر دی میں نے تین بار انکو قسم دیکر پوچھا کہ یہ حدیث
کیا آپ نے حضرت کی زبان مبارک سے سنی تھی۔ فرمایا ہاں۔ تب میں اور ایک جماعت خوارج کے قتل گاہ
میں جا کے انکے نعشوں میں ہر چند جستجو کی پر اس صفت والا کوئی شخص نظر نہ آیا۔ ہم وہاں سے پلٹ آکے حضرت
امیر کی خدمت میں ظاہر کیا آپ نے فرمایا پھر تلاش کرو ہرگز غلط نہ ہوگا وہ شخص انہیں میں ہے۔ پھر ہم دوسری
بار جا کے تلاش کی تو چالیس مقتولوں کے نیچے اسکی نعش پائی گئی۔ اسکے ہاتھ پر ویسا ہی گوشت زیادہ
تھا اسکو کھینچتے تو دراز ہو جاتا پھر چھوڑ دیتے تو پستان عورت کے مانند مجتمع ہو جاتا۔ جب اسکی نعش لائی حضرت
امیر نے سجدہ شکر بجا لایا۔ روایت ہے کہ ابو ایوب انصاری نے عرض کی کہ یا امیر المومنین آج آپ نے جنگ
میں جب زید بن حصین پر نیزہ چلایا اسکی پشت سے پار ہو گیا میں نے سنا کہا عدو اللہ تجھے بشارت ہو
دوزخ کی۔ اسنے کہا ستعلم اینا اولی بہا صلیا۔ جناب امیر نے فرمایا کہ بیشک دوزخ کی آتش

دوزخ میں جلنے کے لئے وہی ہے سزاوار ہی۔ **روایت** ہے کہ جنگ سے فراغت حاصل ہوئی بعد حضرت علی نے
معرکے میں تشریف فرمائی اور خوارج کے نعشوں کیطرف متوجہ ہوکے فرمانے لگے کہ تعجب تمہارے جبارت ہی کہ جنہوں نے
انعقد و فریب کھایا کہ آخر تمہارے قتل کی نوبت پہنچی۔ حاضرون نے پوچھا کہ انکو کسنے فریب دیا۔ فرمایا کہ نفس و شیطانی
اور یہہ آیۃ شریفہ تلاوت کی وعدہم امانیہم وزین لہم الشیطان اعمالہم کہتے ہیں کہ خوارج کے
مقتولوں سے چار سو شخص ایسے تھے کہ انمیں حیات ایک رمق باقی تھی۔ جناب امیر نے فرمایا کہ انکو انکے خویشوں کے
تحویل کرو ورثہ اور حکم کیا خوارج کے ہتھیار اور جانور اپنے لشکر کے غازیوں پر تقسیم کریں اور انکا مال انکے وارثوں کو
پہنچادیں۔ پھر ویسا ہی عمل میں آیا۔ نقل ہے کہ لشکر خوارج سے نو شخص جو بچے تھے انسے دو شخص بھاگ کے
خراسان کو گئے چند روز وہاں دم لیکے پھر خراسان سے ولایت نیم روز کیطرف گئے اور وہیں قرار پائے سجستان کے
خوارج انہیں سے منتسب ہیں اور انسے دو شخص یمن کیطرف گئے یمن کے خوارج انہیں کی نسل سے ہیں۔ اور
دو شخص عمان میں جاکے ساکن ہوئے عمان کے خوارج انہیں کی اولاد سے ہیں۔ اور دو نفر نے جزیرۂ عرب
کیطرف اپنا منہہ کالا کیا۔ ابھی انکی اولاد ساحل فرات میں باقی ہیں اور انسے نوان شخص بھی کہیں روپوش ہوا
مورخین رحمہم اللہ تعالیٰ کہتے ہیں کہ جب خوارج کے مہم سے فراغت اور طمانیت حاصل ہوئی جناب امیر نے
اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا ادا کی اور سرور انبیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام بھیجے اور اپنے لشکر سے فرمایا کہ اللہ
تعالیٰ نے تمکو خوارج پر فتح و نصرت عطا کی اب شام کا قصد کیجیے۔ تب لشکر کے سب سرداروں نے متفق ہوکے
عرض کی کہ یا امیر المومنین ہمارے شمشیریں کند ہوگئیں اور نیزے ٹوٹ گئے ہیں اگر کوفے کی طرف مراجعت کا حکم ہو تو
ہم اپنے ہتھیار درست کر لیںگے اور جانوروں کو تھوڑا آرام دیکے کمال شوکت و ہیبت کے ساتھ شام کی طرف کوچ
کرینگے۔ جناب ولایت مآب نے انکی عرض قبول کرکے حکم فرمایا کہ کوفے کیطرف کوچ کا نقارہ بجادیں۔ غرض جب
لشکر ظفر پیکر قطع منازل کرکے کوفہ پہنچا اور سب لوگ اور جانور چند روز آرام پاچکے اور ہتھیار درست کر لیں
امیر المومنین کا حکم ہوا کہ لشکر جمع کریں **معقل بن قیس** فوجیں فراہم کرنیکے لئے رستاق کی طرف روانہ ہوا
ایک روایت ہے کہ اسی میں شام سے ایک خبر خوش آئی اسلئے چالیس ہزار آدمی نے حضرت امیر کے ہاتھ پر بیعت
کی شامیوں کا شروع کرنیکے باب میں جان فشانی کریں لاکن جب تقدیر غیبی تدبیر کے موافق نہ تھی ابھی معقل نے
ہنوز مراجعت نہیں کی تھی کہ اسنے میں حضرت امیر کی شہادت کا واقعہ ہائلہ رو نما ہوا انا للہ وانا الیہ راجعون
انشاء اللہ تعالیٰ اسکا بیان عنقریب آویگا **ف** مخفی نرہے کہ ان تین فرقوں یعنی پہلے طلحہ و زبیر دوسرے
معاویہ تیسرے خوارج کے ساتھ حضرت علی کو جنگ کرنا لازم ہوا حضرت مخبر صادق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے آگے
ہی انسے خبر دی تھی چنانچہ امام سیوطی تاریخ الخلفا میں یہہ حدیث لائی ہیں کہ امام احمد اور حاکم نے سند صحیح کے

| | | | |
|---|---|---|---|
| خطا انکی نہین ہی اجتہادی | کرونگا اس سخن پر مین منادی | ولے دونونکو ہی حب نبی کی محبت | نگہہ رکھنا زبان کا ہی ضرورت |
| مگر کچھ عیب و طعن انکو تو ہرگز | کرین یہہ اہل سنت یا حسن جائز | جو فرقہ تیسرا ہی مارقین نام | خوارج ہین وہ سیاہ مکتب انجام |
| ہوے جب دین کے سرحد سے وہ بھاگ | ہوا یہہ نام زشت انکو سزاوار | بلکہ مولائے ہر مومن سنی کین | خروج اسپر کیے تھے سب بے دین |
| امیر المومنین انسے کیا جنگ | کہ تھے اسلام مین وہ خارج از ننگ | کیا ان فوج ناہموار کو قتل | بھی انکے زشت رو سردار کو قتل |
| | تھی مانند زن اسکا ایک پستان | کیا غارت انہونکو شاہ مردان | |

**فصل شیعہ کے تعصبات مین** - شیعہ کے تعصبات بہت ہین - چنانچہ تحفہ اثنا عشریہ مین انکے پچیس تعصبات مع جوابات مرقوم ہین - ازانجملہ یہہ **تیرھوان تعصب** ہی جو کہتے ہین کہ اہل سنت بغض مین حضرت علی کے اور آپ کی ذریت طاہرہ کے افراط کرتے ہین چنانچہ ابن شہر اشوب نے ذکر کیا ہی - اور اسی سبب سے انکو نواصب سے ملقب کرتے ہین **جواب** شیعہ نے خود اپنے کتب مین اہل سنت کی کتابون سے خصوصًا بیہقی اور ابو الشیخ اور دیلمی سے نقل کی ہین قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم لایومن احد حتی اکون احبّ الیہ من نفسہ وتکون عترتی احبّ الیہ من نفسہ - وعن ابن عباس قال قال رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم احبوا اللّٰہ لما یغذوکم من نعمہ واحبونی لحب اللّٰہ واحبوا اھلبیتی لحبی الی غیر ذلک اور یہہ بھی جانتے ہین کہ اہل سنت جناب امیر کی اور آپکی ذریت طاہرہ کی محبت کو ایمان کے فرایض سے گنتے ہین - حضرت شیخ فرید الدین احمد بن محمد نیشاپوری معروف بعطار قدس سرہ عربی اشعار مین فرماتے ہین **ﺳﻪ** فلا تعدل باھل البیت خلقا ٭ فاھل البیت ھم اھل السعادۃ ٭ فبغضھم من الانسان خسر ٭ حقیقی وحبھم عبادۃ ٭ ان اشعار کو شیخ بہاء الدین عاملی نے اپنے کشکول مین نقل کیا ہی - پھر شیخ عطار سے نقل کرتے ہین کہ فرماتے تھے من آمن بمحمد ولم یومن باھلبیتہ فلیس بمومن اور امام ابو حنیفہ رحمۃ اللّٰہ علیہ کی محبت اعمش کے ساتھہ انکا پر خاش مشہور ہی - یعنے اعمش نے اس قصے کی روایت کرتا تھا کہ ایکبار حضرت امیر نے ابو جہل کی بیٹی کے ساتھہ نکاح کا پیام کیا تھا رسول مقبول صلی اللّٰہ علیہ وآلہ وسلم کو جب خبر ہوئی ان پر عتاب فرمایا - امام ابو حنیفہ نے اعمش سے کہا کہ ہرچند یہہ قصہ صحیح ہی پر تجھے کیا لایق ہی کہ اس قصے کو بے ادبانہ لوگون کے روبرو روایت کرنے کوئی دینی مسئلہ اس قصے پر موقوف نہین - اور شریک بن عبد اللّٰہ وابن شبرمہ وابن ابی لیلیٰ یہہ سب امام کے ساتھہ متفق ہوکے اعمش کے گھر گئے اور اسکو اس قصے کی روایت سے ملامت کی - اعمش کہنے لگا کہ حضرت علی کی محبت مین تمہارے سے بیشتر قدم ہون لیکن مین نے جو حدیث جیسی سنی تھی روایت کی میرا کام یہی ہی پھر ایک دفتر حضرت علی کے مناقب سے روایت کیا - یہان تک کہ سب اس سے خوش ہوئے اور اپنے گھرون کی طرف لوٹ آئے -

اور امام ابو حنیفہ نے جو اخذ علم اور شاگردی حضرت امام باقر اور حضرت امام جعفر صادق کی بجا لائی اور جو زین علی
بن الحسین کے ساتھ محبت اور عقیدت رکھتے تھے بیان سے مستغنی ہے۔ اور ابو حنیفہ کے والد کو جنکا نام ثابت تھا
حالت صغر میں اپنے والد کے ساتھ امیر المومنین مرتضیٰ علی کی زیارت حاصل کی۔ حضرت امیر نے انکے اور انکی اولاد
کے حق میں برکت کی دعا کی۔ اسی دعا کے مطابق ابو حنیفہ وجود میں آئے۔ اور امام شافعی رحمۃ اللہ علیہ کی محبت
اس خاندان کے ساتھ اور اشعار میں انکے اشعار شعر کی کتابیں مسطور و مشہور ہیں اور جو اشعار کہ انکے نام سے
شیعہ کی کتب میں دیکھے گئے بیان کی محتاج نہیں ہے یا اہل بیت رسول اللہ حبکم فرض من اللہ
فی القرآن انزلہ یکفیکم من عظیم الفخر انکم من لم یصل علیکم لا صلوٰۃ لہ اور امام
شافعی کا مذہب بھی یہی ہے کہ نماز میں درود فرض جانتے ہیں اور اسکا صیغہ آل کے ذکر پر مشتمل ہے۔ اور امام مالک
رحمۃ اللہ علیہ امام جعفر صادق کے خاص یاروں سے تھے اور طول عمر انکے ساتھ محبت رکھتے تھے اور ان سے
اخذ علم کیا اور بالاجماع انکے عمدہ شاگردوں سے ہیں۔ اور جب امام علی رضا نیشاپور میں داخل ہوئے اور خچر پر
سوار تھے۔ اور شقیق بلخی جو اعاظم صوفیہ اہل سنت سے ہیں امام کے آگے آگے چلتے اور خدمتگاری کرتے تھے۔ اور
ایک جماعت صوفیہ اہل سنت کی اپنے دامنوں امام پر سایہ بان کی تھیں۔ اور حافظ ابو زرعہ رازی اور محمد بن اسلم
طوسی سب طالب العلموں اور حدیث خوانوں کو ہمراہ لئے ہوئے اپنے مدرسوں اور خانقاہوں سے نکل کے امام کی
زیارت کے لئے آئے۔ اور شہر میں ایک غوغا عظیم برپا ہوا۔ اور لوگوں نے اس جناب کے دیدار مبارک کے لئے
ہجوم کیا اہل سنت کے محدثوں نے عرض کی کہ اگر ایک دو حدیث اپنے آبائے کرام کی سند سے جو سلسلۃ الذہب ہے
اسوقت جو خلق اللہ جمع ہے روایت کریں انکی کمال منت ہے۔ تب امام ہمام نے اپنے آبائے معظم سے اس حدیث
کی روایت کی لا الٰہ الا اللہ حصنی فمن قالہا دخل حصنی ومن دخل حصنی امن من
العذاب اسوقت اہل سنت کے محدثوں اور انکے شاگردوں سے جو جمع ہوئے تھے انکا حساب ہوا تو بیس ہزار
آدمی گنے گئے۔ اور امام احمد حنبل جب یہ سند بیان کرتے تو فرماتے تھے لو قرأ ہذا علی مجنون لافاق او
علی مریض لبرء ذکرہ ابن الاثیر فی الکامل وذکرہ صاحب الفصول من الامامیۃ ایضا
فی تاریخ الائمۃ اور سعید ابن المسیب سے روایت مشہور ہے کہ کان عندہ رجل من قریش فاتاہ علی
بن الحسین فقال لہ الرجل القرشی یا ابا عبد اللہ من ہذا قال سعید ہذا الذی
لا یسع مسلما ان یجہلہ ہو علی بن الحسین ابن ابی طالب رضی اللہ عنہم اجمعین
اور صوفیہ اہل سنت کے سب سلسلے طریقت میں ائمہ اطہار پر منتہی ہوتے ہیں۔ پس وے بزرگان دین جمیع
طوائف اہل سنت کے شیخ الشیوخ و پیران طریقت ہیں۔ ظاہر ہے کہ اہل سنت کے پاس ان کی عزت اور بزرگی کس درجے

دین ہی اور پیرون کے ساتھہ کیسی محبت رکھتے ہین اور انکے بغض و اہانت کو طریقت کا ارتداد سمجھتے ہین - اب نظر انصاف سے دیکھا چاہیے کہ مدار اہل سنت کا ہنین ہی مگر شریعت و طریقت پر اور اسی دو امر کو موقع ریاست و بزرگی کا جانتے ہین - اکابر شریعت فقہائے اربعہ ہین اور کبرائے طریقت اصحاب خانوادہا سے صوفیہ ہین ان ہر دو فرقون کو بھی اہلبیت کی طرف رجوع اور انکی خوان فیض سے ذلہ برداری ہی - پس اہلبیت کے بغض کی نسبت اہل سنت کی طرف کرنی محسوسات کا انکار اور اجتماع اضداد کا دعوا کیے سنا ہی اور کوئی عاقل اسکو باور نکریگا - اور اہل سنت کو نواصب سے ملقب کرنا اس باب سے ہی کہ نور کو ظلمت اور آفتاب کو تاریک کہین - اور قطعا تاریخ سے معلوم ہی کہ اہل سنت ہمیشہ نواصب کے ساتھہ مقابلہ کرتے اور ان اشقیا کے ہذیانات کا جواب دیتے اور انسے پرخاش کرتے رہے - کثیر عزہ شاعر جو ایک شاعر مشہور ہی ان ملعونون کے مقابلہ مین تنگ آکے مضامین شعر سے گذر کے نوبت لعن اور بد دعا تک پہنچائی اسکا شعر مشہور ہی **شعر** لعن اللہ من سب حسینا ؛ واخاہ من سوقۃ وامام ؛ ورمی اللہ من یسب علیا ؛ بصداع واولق وجذام ؛ اور فی الواقع اہل سنت کی محبت شیعہ نہین جان سکینگے - مگر چند سے امتحان کے لیے شیعہ نواصب کا مذہب اختیار کرین پھر دیکھین کہ انکے مقابلے مین اہل سنت کیا کرتے ہین **مصرع** نگر کر دست من بر بیان چہ میکند ؛ اور یہہ جو دہوان **تعصب** ہی - شیعہ کہتے ہین کہ اہل سنت حضرت علی کے قتل کو فسق نہین جانتے ہین - اس جناب کا قاتل جو ابن ملجم ملعون ہی - بخاری نے اپنی صحیح مین اس سے روایت لایا اور اسکی تعدیل و توثیق بھی کی ہی **جواب** یہہ شیعہ کی جھوٹی بات اور ایسا افترا ہی کہ جسکی دقاحت کو نہایت نہین کیونکہ صحیح بخاری النبی کتاب نہین کہ نا در الوجود اور عزیز و کمیاب رہے - اسکے ہزارون نسخے ہر شہر اسلام مین پائے جاتے ہین - اور اسکے رجال بھی معدود اور مضبوط ہین - اہل سنت تو اپنی کتب عقاید مین اشراک باللہ کے بعد قتل نفس مومن کو اکبر کبایر لکھتے ہین - علی الخصوص ایسے نفس مقدس کا قتل بموجب حدیث نبوی کے کفر جانتے ہین حدیث اشقی الاخرین جو اس ملعون کے حق مین آئی ہی اہل سنت کے سب کتابون مین موجود ہی کیا امکان ہی کہ اہل سنت کی کسی کتاب مین اس ملعون سے کوئی روایت ماخوذ رہے صحیح بخاری مین تو کہان -

روی الطبرانی عن ابن عمر رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم قال اشقی الناس ثلثۃ عاقر ناقۃ ثمود وابن ادم الذی قتل اخاہ وقاتل علی ابن ابی طالب

اور یہہ افترا ابن شہر اشوب نے اپنے مثالب مین بخاری پر ذکر کی ہی اس جگہہ قیاس کیا جائیے کہ شیعہ کی روایات و اقوال اہل سنت کے حق مین کس بیہودگی کے ساتھہ آتے ہین -

## تولا اور تبرا کا بیان

صاحب اثنا عشریہ نے بارہوین باب مین جو تولا اور تبرا کے بیان مین کئی مقدمے لکھے ہین یہان اسکا خلاصہ اختصار کے ساتھہ لکھا جاتا ہی وہو المعین و بہ نستعین جاننا چاہیے کہ تولا کی معنی محبت اور تبرا کی معنی عداوت ہی - اس نازک مبحث مین بہ ترتیب

چند مقدمے سمجھنا چاہئے - اور دوسرے مقدمات بھی علماے شیعہ کے معتبر اقوال اور قرآن مجید کے آیات سے ثابت کئے جاتے ہیں پھر ان مقدمات کے نتیجے کیا ظاہر ہوتے ہیں دیکھنا چاہئے تا واضح ہو کر تولا کے قابل کون ہی - اور تبرا کے لایق کون ہے - اور یہہ بھی اصول مقررہ شیعہ پر لکھا جاتا ہی اسمین اصلا قول اہل سنت کو دخل نہین **پہلا مقدمہ**

مخالفت اور عداوت مین فرق ہی کہ مخالفت کو عداوت لازم نہین ہر چند یہہ مقدمہ بدیہی ہی لاکن شکایت کو دفع کرنیکے لئے دو وجہ سے ثابت ہو سکتا ہی - اول یہہ کہ صاحب ابواب الجنان ملا محمد رفیع واعظ کہ معتبرین فرق شیعہ سے ہی اس بات کی تصریح کی ہی کہ دو مومن کے درمیان امور دینی کے لئے مخالفت ممکن ہی - حالانکہ ایمان کی جہت سے ہر ایک دوسرے سے محبت رکھتا ہی - دوسرا یہہ کہ باعتقاد شیعہ اثنا عشریہ دو مجتہد کے فیما بین مثلا ابن بابویہ وسید مرتضی علم الہدی کے درمیان بعضے مسایل فقہیہ بالتصحیح روایات مرویہ مین جیسے خبر میثاق وغیرہ کی مخالفت محقق ہی - اور اتحاد مذہب کے سبب ایک دوسرے کے ساتھ محبت رکھتے مین پس مخالفت امر ہی عداوت سے - پھر جہاں مخالفت ہو لازم نہین کہ عداوت بھی ہو - ہان جس جگہہ عداوت ہیگی بالضرور مخالفت بھی ہوگی **دوسرا مقدمہ**

محبت اور عداوت کبھی جمع بھی ہو سکتے ہین تفصیل اس اجمال کی یہہ ہی عداوت دو قسم کی ہوتی ہی ایک دینی جیسے مسلمانون کی عداوت کافرون کے ساتھہ کہ بسبب اختلاف اصول عقاید ایک دوسرے کو دشمن رکھتے ہیں - اور دوسری عداوت دنیوی جیسے عداوت مسلمان کی بھائی مسلمان کے ساتھہ - یہہ دشمنی دنیا کی مصالح اور مضار اور طبیعت کی نفرت سے ہوا کرتی ہی - پس محبت و عداوت مختلف الجنس یعنے دینی و دنیوی کا اجتماع اصلا مستبعد نہین ہی بلکہ اکثر اوقات ہوتی ہی - لاکن جو محبت و عداوت کہ متفق الجنس مختلف النوع یا متفق النوع مختلف الصنف ہی واقع ہوا کرتی ہی جیسے مومن فاسق کہ ایمان کی حیثیت سے محبوب ہی بدلیل قولہ تعالی المومنون والمومنات بعضہم اولیا بعض اور فسق کی حیثیت سے مبغوض ہی بدلیل کلام الہی ان اللہ لا یحب الخائنین واللہ لا یحب الظالمین اور اس دلیل سے کہ منکر سے نہی کرنی فرض ہی - اور نہی منکر کا ادنی مرتبہ دل سے بغض رکھنا ہی - اب ہم آگے اثبات پر کہ کافر بھی اعمال صالحہ کے سبب سے جو اس سے صادر ہوتے ہین جیسے خیرات و مبرات یا عدل و داد اور جوانمردی اور خوش عہدی اور صدق گفتار کے سبب سے دوست ہو سکتے ہین یا نہ فاقا نظر اسکی اجتماع محبت و عداوت پر حکم کرتی ہی قیاس کرے مومن فاسق پر جیسے حاتم کی محبت سخاوت کے سبب سے اور نوشیروان کی محبت انصاف و عدالت کی جہت سے لاکن نظر دقیق اسکے حق میں اجتماع محبت و عداوت دینی کے محال ہونے پر حکم کرتی ہی - اس سبب سے کہ مقبول ہونا عمل کا وہ خدا مین درستی اعتقاد کا فرع ہی - جب اسکا اعتقاد فاسد ہی اسکا عمل بھی دین کے اعتبار کرنے اور اللہ تعالی کے پاس فاسد ہی قابل اعتبار نہین محبت تو کہان پس جو محبت کہ کافر محسن یا کافر عادل کے ساتھہ ہم پہنچے وہی محبت دنیوی ہی نہ دینی قولہ تعالی والذین

کفروا اعمالهم کسراب بقیعة یحسبه الظمان ماء حتی اذا جاءه لم یجده شیئا و وجد الله عنده فوفاه حسابه والله سریع الحساب پس معلوم ہوا کہ محبت و عداوت کا اجتماع ایک شخص مین ایک حیثیت سے محال ہی - اور دو حیثیت سے جایز اور واقع چنانچہ ملا محمد رفیع واعظ نے سادات سے دو شخص کے قصے مین ائمہ سے نقل کی ہی - اور یہہ اجتماع جیسا عوام امت مین ممکن ہی - خواص امت مین بھی محال ہنین کیونکہ بشریت کا مقتضا مشترک ہی - اور جو فرق کہ خواص امت اور عوام امت مین متحقق ہی - اس سبب سے ہنین کہ بشریت کے احکام خواص مین مفقود ہین اور عوام مین موجود - بلکہ بسبب کثرت و قلت فضایل و مناقب کے - اور بسبب قوت و ضعف ایمانی اور ترویج شریعت اور احکام الٰہی قبولیت مین سابقیت و مسبوقیت کے جہت سے ہی - چنانچہ ایک حدیث طویل ایمان کے درجات مین کلینی نے حضرت امام جعفر صادق سے روایت کی ہی - اور خواص امت بالاجماع تین فرقے ہین اہلبیت یعنے اولاد پیغمبر - اور آپکے اقارب اور ازواج مطہرات - اور اصحاب خالص مہاجرین و انصار سے - اسقدر ہی کہ دو طرف اپنے ساتھ مقابل تناسبی رکھتے ہون مثلا احاد امت کو ہنین پہنچتا ہی کہ خواص امت کے ساتھ اسطرح سے پیش آوین - کہ جسطرح خواص باہکدیگر پیش آتے ہین - اسباب مین بہت سے شرعی دلیلین وارد ہین ازانجملہ یہہ حدیث مشہور ہی اللہ اللہ فی اصحابی لاتتخذوھم غرضا من بعدی الی اخرہ ازانجملہ وہ جو اہلبیت اور انصار کے حق مین وارد ہی کہ اقبلوا عن محسنهم وتجاوزوا عن مسیتهم ازانجملہ وہ جو ازواج مطہرات کے حق مین وارد ہی وازواجه امهاتهم اور حضرت نے فرمایا کہ ان امرکن فیما یهمنی من بعدی ولن یصبر علیکن الا الصابرون یعنے تمہاری اطاعت اور فرمانبرداری پر صبر ہنین کرینگے - اور تمہاری تعظیم و حقوق کی رعایت بجا نہ لاینگے - مگر وے لوگ جو صبر کامل رکھین - اور عرفی دلیلین بھی بہت ہین - ازانجملہ یہہ کہ اولاد کو والدین کے ساتھ ہرگز وہ معاملہ درست ہنین کہ فیما بین اپنے یا اپنے امثال کے گرفت و گیر اور طعن و تشنیع کرین اُسکے اسباب باوجود انسے متحقق ہونگے - ازانجملہ یہہ کہ ہر دولت مین خواص کی ایک جماعت ہوتی ہی جیسے شاہزادے اور بیگمات اور بڑے بڑے امیر وزیر - کہ ابتدا مین اس دولت کا نشو و نما اور انتہا مین اس دولت کا بقا انہین سے ہی اور انہین کی سعی اور تلاش سے وہ دولت قایم ہوئی اور ایک صورت پکڑی پس انکی سبقت اور قدامت کا حق - اس دولت کے سب مستفیدون پر ثابت ہی - اور دوسری ایک جماعت ہی جو نئی آئی ہو سوا اس دولت کے خوشہ چینون سے ہوگی پس وے نئی جماعت والے جو آپس مین باہکدیگر معاملہ کرتے ہین اگر وہیا معاملہ بیگمات اور شہزادون اور وزیرون اور امیرون کی ساتھ کرینگے بلاشبہہ صاحب دولت کے

یا ان مطعون اور مردود ہو جاوینگے۔ اور اس دولت کے خواص باہم گرفت و گیر اور انکار و عتاب اور مشورے مین مخالفت کرین۔ بلکہ آپس مین کبھی جنگ و قتال کی بھی نوبت پہنچی رہے۔ اگر وہ نئی جماعت کے لوگ بھی ایسا ہی ویسے خواص دولت کے ساتھ پیش آوین بلاشبہ سب لوگون کے پاس بے ادب اور اس کے مستحق ٹھہرینگے۔ از انجملہ اشراف لوگون سے ایک شخص نے دوسرے ایک شریف کے ساتھ عداوت اور اہانت اور بدگوئی سے پیش آیا۔ ویسا ہی ایک شخص رذیل کسی شریف کے ساتھ کر گذرے تو ہرگز عقلا اسکو معذور نرکھینگے بلکہ اسکو تنبیہ اور تعزیر پہنچاینگے۔ اور کہینگے کہ تو نے اپنی حد نہین پہچانی۔ تجھے نہین پہنچتا ہی کہ ایسے شرفا کے ساتھ ایسا معاملہ کرے **تیسرا مقدمہ** وہ عداوت جو دنیا کے لئے باہم مسلمانون مین ہوا کرتی ہی وہ ایمان مین خلل نہین لاتی ہی لاکن مذموم اور قبیح ہی۔ اور جب بلند مرتبے کی ہو تو اقبح اور اشنع ہی۔ مرتبے کی رعایت وہ ہی کہ ہر دو خواص امت سے ہووین یا ہر دو عوام امت سے۔ اور مرتبے کی رعایت نکرنی یہہ کہ ایک عامی نے ایک فرد خاص کے ساتھ ایسی بی ادبی سے پیش آوے جیسے اپنے ہمجنس کے ساتھ یہہ بات نہایت قبیح تر ہی۔ اور صدر اول مین خواص امت تین گروہ تھین۔ اصحاب و ازواج و اہلبیت اور زمانہ مابعد مین بھی تین گروہ ہوئین۔ سادات و علماء و مشائخ طریقت یعنے اولیا۔ پس اس جگہہ جو دو دعوے ہم پہنچے۔ پہلا یہہ کہ مخل ایمان نہین۔ دوسرا مذموم اور قبیح ہی۔ ان ہر دو کے ثابت کرنیکے لئے کلینی کی کافی سے ایک روایت کافی ہی۔ ملا محمد رفیع واعظ نے حضرت ابو عبد اللہ علیہ السلام کی آزردگی کا قصہ صفوان جمال کی روایت سے جو کتاب کافی سے نقل کیا ہی اسکے آخر مین کہتا ہی کہ ناخوشی کی گفتگو سے جب ایک رات گذری حضرت ابو عبد اللہ نے عبد اللہ بن الحسن کے گھر تشریف لائی اور صلح کی۔ پس معلوم ہوا کہ اسطرح کی آزردگیان خواص امت کے درمیان وقوع مین آئین۔ لاکن معاذ اللہ کیا امکان ہی کہ وے آزردگیان طرفین سے کسی کے مخل ایمان ہوے ہون۔ اور یہہ بھی معلوم ہوا کہ اس قسم کی آزردگی بھی مذموم اور قبیح ہی جلد اسکا تدارک کیا چاہئے۔ اور خواص امت مین باوجود مساوات مدارج کے بشریت کے حکم سے جناب سیدۃ النساء اور حضرت علی مرتضی مین ایک دو دفعہ آزردگی آئی تھی۔ اس قصے کو بھی ملا محمد رفیع نے لایا ہی اور اقتضائے بشریت پر حوالہ کیا۔ **چوتھا مقدمہ** بالاجماع صحابہ اور ازواج مطہرات سے کوئی ایسی چیز واقع ہوئی کہ انکے کفر کا موجب یا انکے اعمال حبط ہونیکا سبب ہو یا انکا علاقہ پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ساقط ہو جاوے۔ ہان ایسے جو واقع ہوا یہی تھا کہ بعضون نے خلافت کے باب مین جناب امیر سے جھگڑا کیا اور اہلبیت کے حقوق کا غصب قصہ فدک وغیرہ کے مانند۔ اب علماے شیعہ کے ہی کلام مین نظر کیا چاہیے کہ مخالفت اور محاربے اور غصب کو کفر جانتے ہین یا نہین۔ اس مقام مین خواجہ نصیر طوسی کا کلام

مشہور ہی کہ محالفوہ فسقۃ ومحاربوہ کفرۃ پس صحابہ کی ایک جماعت جو حضرت امیر کی فقط مخالفت کی ہی وے قابل تبرا نہین کیونکہ انکا منتہاے کار فسق ہی اور فاسق مومن ہی والمومنون والمومنات بعضہم اولیاء بعض پس شیخین کریمین اور عثمان ذوالنورین سے شیعہ کے اصول پر تبرا جایز نہین۔ انکے علماے محققین نے اس قدر اعتراف کیا ہی قاضی نور اللہ شوستری مجالس المومنین مین لایا ہی کہ حضرات شیخین کے جناب مین تکفیر کی نسبت اہل سنت نے جو شیعہ کی طرف کی ہی یہہ بے اصل بات ہی کیونکہ شیعہ کے کتب اصول مین اس سے کوئی نشان نہین۔ ہان انکا مذہب یہی ہی کہ حضرت علی کے مخالف فاسق ہین اور انسے جنگ کرنے والے کافر چنانچہ نصیر الدین طوسی تجرید مین لایا ہی مخالفوہ فسقۃ و محاربوہ کفرۃ بمقتضاے حدیث حربک حربی وسلمک سلمی کے جو واقع ہی ظاہر ہی کہ حضرات شیخین نے تو امیر المومنین علیہ السلام کے ساتھ جنگ نہین کیا ہی بلکہ بے زحمت قتال امر خلافہ کو غصب کیا انتہی کلامہ **جواب** اول یہہ کہ یہہ کلام مجاز پر محمول ہی حرف تشبیہ کے حذف کے ساتھ یعنے حربک کانہ حربی کیونکہ حقیقی معنی امکان نہین رکھتا ہی یہ ظاہر ہی کہ حضرت امیر کا حرب حقیقۃ حضرت رسول کا حرب نہین بلکہ حکما ہی۔ جب مجاز حرف تشبیہ سے حذف ہوا۔ اس حدیث سے قبیح اور مذموم ہونا معلوم ہوتا ہی نہ کفر ہونا۔ کیونکہ مساوات مشبہ اور مشبہ بہ کی تمام احکام مین ہرگز تشبیہ مین لازم نہین اور حضرت رسالت پناہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تو اس لفظ کو بہت سے صحابہ کے حق مین بلکہ اسلم اور غفار اور جہینہ و مزینہ وغیرہ قبایل متعددہ کے حق مین بھی فرمایا ہی۔ انکا جنگ تو بالاتفاق کفر نہین ہی۔ دوسرا حربک حربی کنایہ ہی عداوتک عداوتی سے۔ اور یہ ظاہر ہی کہ طلحہ و زبیر اور ام المومنین جناب امیر سے عداوت نہین رکھتے تھے انکا جنگ کرنا عداوت کے سبب سے نہین تھا بلکہ محض امت سے رفع فساد اور قصاص طلبی کے لئے جو انہون نے مقابلہ کیا آخر قتال کی نوبت پہنچی۔ تیسرا یہہ کہ تمام افعال اختیاریہ مین قصد و ارادہ شرط ہی تا مدح و ذم کا مورد ہو مثلاً اگر ایک شخص کہے کہ جسنے اس برتن کو پھوڑیگا اسکو ایسا اور ویسا کرونگا۔ ایک شخص چلتے چلتے جو اسکا پاؤن پھسلا سو اس برتن کو جا لگا بالاجماع اسکو پھوڑنے والا نہ کہینگے۔ اور وہ اس وعید مین داخل نہوگا۔ یہی حال ہی انکے جنگ و قتال کا حضرت امیر کے ساتھ از روے تواریخ معتبرہ کے۔ چوتھا یہہ کہ سلمنا حضرت امیر کے ساتھ جنگ کرنا حضرت رسول مقبول کا ہی جنگ ہو لاکن محاربہ رسول بھی مطلقا کفر نہین بلکہ نبوت و رسالت کے انکار کے ساتھ کفر ہی دنیا اور مال کی طمع سے ہو تو کفر نہین دلیل سے اس آیت قرآنی کے جو قطاع الطریق کے حق مین آئی ہی کہ بالاجماع وے کافر نہین ہان فاسق ہین قولہ تعالی انما جزاء الذین یحاربون اللہ ورسولہ ویسعون فی الارض

فساداً ان یقتلوا او یصلبوا الآیۃ اور سود خوارون کے حق مین بھی یہی وعید وارد ہی سود خوار بھی بالاجماع
کافر نہین قولہ تعالی فاذنوا بحرب من اللہ ورسولہ بلکہ ان آیتون مین خدا ورسول ہر دو کا جنگ
فاسقون کے حق مین ثابت کرتے ہین - اور اس حدیث مین تو فقط حرب رسول آیا ہی - پس جب
حرب خدا ورسول ہر دو کفر نہووین فقط حرب رسول کسطرح موجب کفر ہوگا ہان جو حرب رسول
کے ساتھ انکار دین اور اہانت اسلام کی راہ سے واقع ہووے بلاشبہ کفر ہی نہ مطلق حرب - کسی
مومن کو رسول مقبول کے ساتھ مطلق حرب بھی واقع ہوا - اور کوئی کیا کہہ سکیگا حضرت موسی کے حق
مین جو حضرت ہارون کے محاربے مین کچھ قصور نہ فرمایا - یہان تک کہ حضرت ہارون زاری سے پیش آئے
اور فرمایا کہ یا ابن ام لا تاخذ بلحیتی ولا براسی محاربے مین اسکے سوائے کیا حرکات ہوتے ہین
حالانکہ حضرت امیر بھی بحکم انت منی بمنزلۃ ہارون من موسی کے وہی مرتبہ رکھتے تھے -
اور حضرت کے زوجہ مطہرہ انکو قاتلان عثمان کے حامی اور قصاص جاری کرنے مین مداہن سمجھ کے انکے
ساتھ جنگ پر آئین - بعینہا حضرت موسی کے مثال ہی کہ حضرت ہارون کو گوسالہ پرستون کے حامی اور
حدود تعزیر جاری کرنے مین مداہن سمجھ کے ایسی اہانت اپنے برادر کلان اور پیغمبر کے بہ نسبت عمل مین لائے
پس اگر حرب رسول کفر ہوتا حضرت موسی بھی حاشاہ من ذلک اسکے مورد ہوتے والعیاذ باللہ من ذلک
اور حضرت یوسف کے برادرون کا معاملہ جو انہون نے حضرت یوسف کے ساتھ کیا اور حضرت یعقوب
کو رنج پہنچایا محاربے سے کیا کم ہی - اس مقام مین انصاف کی راہ چلا چاہیے - اور ہر شخص کے رشتے
کو دیکھا چاہیے کہ دوسرے جانب بھی ام مومنین وزوجہ سید المرسلین ہین کہ بحکم نص قرانی کے سب مومنون
کے مادر اور حضرت امیر کے بھی مادر ہین - اگر مادر اپنے فرزند پر زجر وتوبیخ اور تہدید کرے گو کہ وہ
فرزند رشید اس تقصیر سے بری الذمہ ہو - ما دوستان کو نہین پہنچتا ہی کہ اسکی مادر پر طعن کرین جیسا کہ
ہمکو نہین پہنچتا ہی کہ حضرت موسی اور حضرت یوسف کے برادرون پر طعن کرین - بلکہ اس جگہہ مادری اور
پسری ہی اور اس جگہہ نسبت برادری اور برادری ہی ع گر حفظ مراتب نکنی زندیقی کو بالجملہ معلوم ہوا کہ
حدیث حربک حربی دستاویز حضرت امیر کے محاربون کی تکفیر مین ہرگز قاعدے پر نہین ٹھیکتی ہی اور
بہت سے اصول کی مخالف ہوتی ہی - اور محاربون کا ایمان اور اعمال صالحہ کہان گئے - وہی اعمال
صالحہ بغض وعداوت اور سب وتبرا کے مانع ہین - غرض حدیث مذکور قابل تاویل ہی اور بالقطع
اسکی حقیقی معنی مراد نہین ہی - ان آیات قطعیہ کی معارض ہوسکتی نہین جو عموم مہاجرین وانصار کے
حق مین اور بالخصوص ازواج مطہرات اور یہہ ہر دو بزرگوار کے حق مین وارد ہوئی ہین - غایت الامر

امام وقت کے ساتھ جنگ کرنا بغاوت ہی اور بغاوت فسق ہی نہ کفر۔ اور شبہے یا تاویل کے سبب سے ہو تو فسق بھی نہین بلکہ خطاے اجتہادی ہوتی ہی۔ جب اس مبحث مین شیعہ کے کلام کا منتہا معلوم ہوا اب ضرور ہوا کہ اس مسئلہ مین اہل سنت کا مذہب بھی مذکور ہووے۔ جاننا چاہئے کہ حضرت امیر کی مخالفت امامت اور میراث پیغمبر کے باب مین اور ہبہ تمام ہونے مین قبض کے آگے اور تقسیم خمس اور متعۃ الحج وغیرہ فقہ کے اجتہادی مسئلون مین جو بعضے صحابہ سے ہوئی اصلا کفر نہین بلکہ معصیت بھی نہین ہی کیونکہ حضرت امیر بھی مجتہدین اصحاب سے ایک مجتہد تھے۔ مجتہدین کو مسایل اجتہادیہ مین بایکدیگر خلاف جایز ہی۔ اور ہر مجتہد ماجور ہی۔ اور حضرت امیر سے جنگ کرنیوالا بغض و عداوت کی راہ سے علماے اہل سنت کے پاس بالاجماع کافر ہی۔ اور یہی ہی انکا مذہب خوارج اور اہل نہروان کے باب مین۔ اور حدیث حربک حربی انکے پاس اسی جنگ پر محمول ہی۔ لاکن اس جگہہ بھی لزوم کفر ہی نہ التزام۔ پس مرتد کا اطلاق ان پر ہو سکتا نہین۔ جب خوارج کا شبہہ بہت ہی بے مغز اور قرآن مجید کے نصوص قطعیہ اور پیغمبر کے احادیث متواترہ کے مقابل ہی انکے اعتذار کا موجب بھی ہو سکتا نہین۔ پس خوارج اہل سنت کے پاس احکام اخروی مین کافر ہین انکے واسطے مغفرت کی دعا نہ کیا چاہئے اور انکے جنازے پر نماز نہ پڑہا چاہئے وعلی ہذا القیاس اور حضرت امیر سے جنگ کرنیوالے جو بغض و عداوت سے نہین بلکہ شبہہ فاسد اور تاویل باطل سے کیا ہی چنانچہ اصحاب جمل و اصحاب صفین۔ پس اپنی خطاے اجتہادی اور بطلان اعتقادی مین مشترک ہین۔ فرق یہہ ہی کہ اصحاب جمل کی یہہ خطاے اجتہادی اور فسق اعتقادی طعن و تحقیر کی مجوز نہین کیونکہ قرآن کریم کے نصوص قطعیہ اور احادیث متواترہ انکی مدح و ثنا مین وارد ہین اور اسلام کی سبقت اور حضرت کی قرابت اور انکا نسبی و صہری علاقہ جو حضرت کے ساتھ ثابت ہی جیسا کہ حضرت موسی کے حق مین انکی عصمت اور علو مرتبت پر نصوص قطعیہ قایم ہین انکی طعن و تحقیر سے مانع ہین اس باب مین جو انہون نے اپنے برادر حضرت ہارون کے ساتھ جلدی اور بے تاملی سے پیش آئے۔ وہ سب للہ و فی اللہ تھا نہ ہواے نفسانی و نزعہ شیطانی سے حاشا جنابہم من ذلک۔ اور اصحاب صفین مین جب یہہ باتین بالقطع ثابت نہوئین توقف اور سکوت لازم ہی نظر کرتے عموم آیات و احادیث پر جو صحابہ کے بلکہ جمیع مومنین کی فضایل پر اور شفاعت اور نجات اور عفو الہی پر دلالت کرتے ہین۔ ہان جب ہمکو بالیقین معلوم ہووے کہ جماعت شام سے جسنے حضرت امیر کے ساتھ بغض و عداوت رکھے تا بحدیکہ اس جناب کی تکفیر یا لعن یا دشنام اپنی زبان پر لاوے۔ بالیقین ہم اسکو کافر جانینگے۔ جب یہہ بات اب تک روایت معتبرہ سے ثابت نہوئی اور انکا اصل بالیقین ثابت ہی ہم تمسک اصل کے ساتھ رکھتے ہین بالجملہ اس بات پر اہل سنت کا اجماع ہی کہ جسنے حضرت امیر کی تکفیر کرے یا باعتبار اوصاف دین کے جیسے علم و عدالت اور ورع و تقوے کے انکو لایق خلافت

نجانے یا اس جناب کے بہشتی ہونیکا انکار کرے وہ بلاشک کافر ہی - جب پہلے باتیں خوارج اور اہل نہروان کے
حق مین نقل عشرت کو پہنچے بلا شبہ انکو کافر کہتے ہین - جب دو امرون سے ہرگز ثابت نہوئین اسلئے انکی تکفیر
نہیں کرتے ہین - یہہ ہی تنقیح مذہب اہل سنت کی اس باب مین اور موافق انکے اصول کے - کیونکہ اس بات پر
اجماع رکھتے ہین کہ ضروریات دین کا منکر کافر ہی - حضرت امیر کے ایمان کا علو درجہ اور بہشتی ہونا آپکا اور خلافت
پیغمبر کی لیاقت رکھنا اس جناب کا احادیث صحیحہ بلکہ قطعی آیات متواترہ سے ثابت ہی لیکن منکران امور کا کافر
ہی اور محاربہ اسکے ساتھ شامت نفس اور حب جاہ کے سبب یا تاویل باطل اور شبہ فاسد کے جہت سے فسق
عملی ہی یا فسق اعتقادی نہ کفر اس اصل مین امامیہ بھی متفق ہین لیکن اس حکم مین بھی جا کر متفق ہین وباللہ التوفیق

## ہجرت سے چالیسوین سال کے وقایع - امیر المومنین حضرت مرتضیٰ علی کرم اللہ وجہہ کی شہادت

کہتے ہین کہ واقعۂ نہروان کے بعد علامت خوارج سے تین شخص
پہلا عبد الرحمن ابن ملجم مرادی - دوسرا برک بن عبد اللہ التمیمی - تیسرا عمرو بن بکر السعدی مکہ معظمہ مین جمع ہوکے
باہم ملاقات کی اور ملکون کے حاکمون کے عیوب اپنی زبان پر لاکے نہروان کے کشتگون کی تعریف و توصیف
بیان کی اور اپنے ناپاک آنکھون سے پانی نکالا آخر یہہ تدبیر ٹھہرائی کہ تین شخص کو قتل کر دین تو لوگون کی راحت
ہوگی یعنی علی ابن ابیطالب اور معاویہ بن ابی سفیان و عمرو بن العاص - ابن ملجم ملعون نے کہ اہل مصر سے تھا
کہا کہ مین علی مرتضی کو قتل کرتا ہون اور برک بن عبد اللہ نے کہا کہ مین معاویہ کو مار ڈالتا ہون - اور عمرو بن بکر
نے کہا کہ مین عمرو بن العاص کے شر کو دفع کرتا ہون - پس تینون نے اپنے شمشیرون کو مسموم کیا اور یہہ قرار دیا
کہ رمضان کی فلان شب مین تینون کو قتل کر دین - اس عہد و پیمان کے بعد وے تینون نکلے ابن ملجم کوفے
کی طرف روانہ ہوا اور برک دمشق کی طرف اور عمرو مصر کی جانب - جب ابن ملجم کوفے مین آیا ایک خارجیہ
عورت کا عاشق ہوا اسکا قصہ بتقریب آویگا اس قحبہ نے اور دو شخص کو اسکے معاون ٹھہرا کے اسکو جناب
امیر کے قتل کی ترغیب دی - پس وے تینون ملعون کوفے مین مقرری شب کے منتظر تھے - اور برک
بن عبد اللہ دمشق مین رمضان کی اسی مقرری شب مین جو ایک روایت سے سترہوین تھی تاک پا کے
معاویہ پر شمشیر چلائی لاکن اسکا ضرب زیادہ کارگر نہوا اور برک کو لوگون نے پکڑ لیا - جب وہ ماخوذ
ہوگیا معاویہ سے کہنے لگا کہ تجھے ایک بات کی خبر دیتا ہون کہ جس سے تجھے خوشی حاصل ہو معاویہ پوچھا کہ وہ
کیا ہی جواب دیا کہ میرا برادر ابن ملجم نے آج کی ہی شب علی مرتضی کو قتل کیا ہی معاویہ نے کہا شاید یہہ صورت
اسکو بھی ہاتھ نہ دی ہو - پس حکم کیا کہ برک کو مار ڈالین - معاویہ کے ملازمون نے اسکے ہاتھ پاؤن اور
زبان کو کاٹ کے ڈال دیا سو وہ بہت بری وجہ سے موا معاویہ نے جو زخمی ہوا تھا ایک طبیب کو بلوا کے

علاج کروایا۔ جب صحت حاصل ہوئی حکم کیا کہ مسجد مین ایک مقصورہ باندہین۔ جب مقصورہ تیار ہوا چند معتمد ونکو
ہمراہ لیکے اسمین نماز پڑہا کرتا اور ایک جماعت تردارین کھینچے ہوئی اسکی حراست وحفاظت کرتی تھی۔ اور
عمرو بن بکر جب مصر پہنچا قابو ڈہونڈھہ رہا تھا اتفاقاً اسی شب عمرو بن عاص کو درد شکم پیدا ہوا اسوقت مسجد کو نہ آسکا
بنی عامر سے ایک شخص کو نایب بناکے بھیجا تا امامت کرے۔ جب وہ داخل مسجد ہوا عمرو بن بکر نے جو مسجد مین
پنہان تھا آسپر تلوار چلائی پہر اسنے سر نہ اٹھایا۔ اور مسجد مین ایک غل ہوا اور کہنے لگے کہ ای ظالم یہہ امیر نہین
تھا تو نے اسکو قتل کیا۔ اسنے کہا کہ اس مین میرا کیا گناہ کہ مین امیر کے سوا دوسرے کو قتل کرنا نہ چاہتا۔ اور
حضرت علی کی شہادت کا قصہ یہہ ہی کہ کہتے ہین کہ جب آپکی رحلت کے ایام قریب ہوئے کبہی حضرت امام حسن کے
گھر رہتے اور کوئی شب حضرت امام حسین کے مکان مین۔ اور کبہی عبد اللہ بن جعفر طیار کے یہان جو داماد وخاص
اس جناب کے تھے افطار کرتے تھے اور تین لقمون سے زیادہ تناول نہ فرماتے اور فرماتے تھے کہ مین چند
شب کا مہمان ہون اور چاہتا ہون کہ خالی شکم اللہ تعالی کی درگاہ مین جاؤن۔ روایت ہی کہ انہین ایام
مین ایک روز حضرت علی نے سبط اکبر حضرت امام حسن سے فرمایا کہ مجھے آجکی شب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ
وسلم کی رویت بابرکت نصیب ہوئی۔ مین نے عرض کی کہ یا رسول اللہ آپکی امت سے مجھے کیا کیا مصیبتین
اور کدورتین پہنچین۔ حضرت نے فرمایا کہ تو ان پر دعا کر مین نے دعا کی اللهم ابدلنی منهم خیرا لی
منهم وابدلهم بی شرا لهم منی یعنے الہی مجھے انسے بہتر لوگون کی صحبت سے مشرف کر اور میرے
ایک بدتر کو ان پر سونپ۔ آپکی دعا درجہ اجابت کو پہنچی کہ انہین دنون آپ کی شہادت ہوئی۔ مروی
ہی کہ اپنی آخر ایام حیات مین جناب امیر نے ایک روز حضرت امام حسن سے پوچھا کہ اس مہینے سے کتنے
روز گذرے ہین کہا پندرہ روز اور حضرت امام حسین سے دریافت کی کہ اس مہینے سے کتنے روز باقی ہین
کہا کہ پندرہ روز۔ یہہ سنکے جناب ولایت مآب نے فرمایا کہ مین اور پانچ روز تمہارا مہمان ہون۔ اور آپکی
ایک کنیز سے منقول ہی کہ دوشنبے کی شب مین مین نے حضرت علی کے ہاتھ پر پانی ڈال رہا تھا اسوقت آپ نے
اپنی محاسن شریف کو اپنے مبارک ہاتھ مین لیکے فرمایا واے اس محاسن سفید پر کہ جمعے کی شب سرخ ہوگی
القصہ ان دنون جناب امیر سے ایسے کلمات اور خرق عادات کثیر ظہور مین آئین۔ غرض جب رمضان
کی انیسوین ۱۹ شب جو شب جمعہ تھی حضرت امیر نے اپنی عادت معہود کے موافق صبح کی نماز کے لئے مسجد کا
قصد کرکے نکلے آپ کے دولت سرا مین جو بدق اور قاص تھے آپ کو گھیر لیکے شور مچائین تو ایک شخص نے
انکو ہانکنے لگا آپ نے فرمایا کہ انکو چھوڑ دیجئے کیونکہ یے مجھے وداع کرتے ہین۔ پہر مسجد کیطرف روانہ
ہوئے جب مسجد مین قدم رکھا وہ تینون ملعون جو مسجد مین چھپے ہوئے قابو دیکھتے کھڑے تھے انسے

ابن ملجم لعین نے اس جناب کے سر مبارک پر تروار چلائی اسکی شمشیر اس مقام پر لگی کہ جنگ احزاب مین عمرو
بن عبدود کی تیغ آپ کے سر مبارک پر لگی تھی جیسا مخبر صادق نے خبر دی تھی ویساہی آپکا خون مبارک سے ریش
ہوا اور محاسن شریف رنگین ہوئی۔ اور وہ ملعون وہان سے بھاگا۔ جب وہ جناب زخمی ہوئے شہر مین
ایک غل ہوا اور خلق کثیر جمع آئے۔ اور ابن ملجم ناہنجار کی جستجو مین پڑے۔ اور وہ ملعون ننگی برہنہ
تروار ہاتھہ مین لیا ہوا وحشت زدہ کوفے کی گلیون مین دوڑتا پھرتا تھا لوگون نے جب اسکو پکڑ کے جناب
خلافت پناہ کے حضور مین لے آیا آپ نے اسکی طرف متوجہ ہوکے پوچھا کہ ای دشمن خدا کیا تجھپر میرے احسانات
ثابت نہین تھے کہا ہان۔ پھر فرمایا کہ کیا چیز تجھے اس حرکت پر باعث ہوئی۔ اس ملعون نے اپنا قصہ بیان
کیا پس جناب ولایت مآب نے حضرت امام حسن کو وصیت کی کہ ابن ملجم کو نگاہ رکھنے اور اسکو آب و طعام
دیا کرے۔ اور فرمایا کہ مین رحلت پاؤن تو اسکو ایک زخم سے زیادہ نہ مارو۔ اور بھی وصیتین فرمائین۔
جب وصایا سے فراغت حاصل ہوئی زبان مبارک ذکر الٰہی مین کھولی کلمہ طیبہ کی تکرار کرنے لگے آخر رمضان
کی اکیسوین کو آپ کی روح مقدس اس عالم فانی سے طرف اعلاء علیین کے پرواز کی انا للہ وانا الیہ
راجعون صاحب تفسیر عزیزیہ نے سورۂ شمس کی تفسیر مین لایا ہی۔ اب یہان پر جان لیا چاہیے کہ حدیث
صحیح مین جو امام احمد کی مسند اور دوسرے معتبر کتابون مین آئی ہی وارد ہی کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
بارہا حضرت علی رضی اللہ عنہ سے ارشاد فرمایا کہ کچھ تمکو معلوم ہی کہ سب سے زیادہ بدبخت پہلی امتون کا
کون شخص تھا اور اس امت مین زیادہ بدبخت کون ہی حضرت علی نے عرض کی کہ مجھکو معلوم نہین۔ حضرت نے
فرمایا کہ بڑا بدبخت اگلی امتون کا ایک سرخ رنگ ثمود کی قوم سے تھا یعنے قدار بن سالف کہ حق تعالیٰ کی
اونٹنی کی کونچین ماری تھین اور اس امت کا بڑا بدبخت وہ شخص ہی جو تیرے سر پر تروار ماریگا اور تیری داڑہی
اس خون سے رنگین ہوگی اور اسی تروار سے تو شہید ہوگا۔ قدار بن سالف ملعون نے اونٹنی کا مارنا
قصہ مختصر یہہ ہی کہ جب صالح علیہ السلام نے ثمود کی قوم کو دعوت کرنے لگے اس قوم کا ایک سردار نے حضرت
صالح کو عاجز کرنیکے لئے آپنے ایسا معجزہ طلب کیا کہ اس پہاڑ سے ایک اونٹنی کو نکالے اور وہ دس مہینے
کی گابھہ رہے اور وہ پتھر سے نکلنے کے بعد ہمارے روبرو بچہ جنے۔ حضرت صالح نے فرمایا کہ میرے پروردگار
کی قدرت سے یہہ بات کچھہ دور نہین۔ اگر مین ایسی اونٹنی پتھر سے نکالون تو کیا تم ایمان لاؤگے سب نے
اقرار کیا کہ ہان۔ پس صالح علیہ السلام نے ان لوگون کو جو ایمان لائے تھے اپنے ہمراہ لیکے اس پہاڑ کے
پاس تشریف لیگئے اور دو رکعت نماز ادا کی اور دعا مین مشغول ہوئے اور مسلمانون کو حکم کیا کہ تم آمین کہو
اور قوم ثمود کے سردار معہ فوج و لشکر انکے گرداگرد کھڑے دیکھہ رہے تھے۔ یکایک قدرت سے اس قادر توانا

اس پہاڑ کے پھٹنے سے جانور چلانے کی آواز آنے لگی جسطرح جانور جننے کے وقت آواز کرتا ہی یہانتک کہ وہ پشتہ شق ہوا اور اس سے ایک اونٹنی جیسی اُنہون نے طلب کی تھی نکلی اور جنگل مین چگنے لگی - اور ایک ساعت کے بعد اسکو بھی دردزہ شروع ہوا وہ بھی ایک بچہ جنی قد و قامت اور شکل و صورت مین وہ بھی اپنی ماکے برابر تھا - یہہ معجزہ دیکھتے ہی سب کے سب پکار اٹھے کہ صالح کا معبود بڑا قادر ہی - اور جندع بن عمر چھے ہزار آدمیون سمیت ایمان لایا اور حضرت صالح کے قدم پر گرکے پچھلے تقصیرون کی معافی چاہی - اور دوسرے سردار اور انکے تابعدار ایمان سے محروم رہے - صالح علیہ السلام نے فرمایا کہ تم خلاف عہد کیا اب اللہ تعالی سے بہت ڈرو - اور اوس اونٹنی کی اور اسکے بچے کی تعظیم پیش نظر رکھو اور کسیطرح اسکو رنج نہ دو - جب تک یہہ اونٹنی اور اسکا بچہ تمہارے مین رہیگا تم پر عذاب نہ آویگا - اس اونٹنی کی خاصیت یہہ تھی کہ سب جانور اہلی اور جنگلی اسکو دیکھنے سے خوف کھا کے بھاگتے اور جس جنگل مین وہ چرتی کوئی دوسرا جانور قدم نہین رکھہ سکتا تھا - اور شام کے وقت جب شہر مین آتی سب شہروالون نے اپنے برتن لا کے اسکے دودھ سے بھر لیتے اسکا دودھ تمام شہروالون کو کفایت کرتا تھا غرض جب اسکے خوف سے دوسرے جانور جنگل مین جا نہین سکتے تھے اکثر لوگ جو جانور رکھتے تھے تنگ آگئے حضرت صالح کے جناب مین شکایت لاے تب حضرت صالح نے یہہ بات ٹھہرائی کہ ایک روز تم اپنے جانور چھوڑو ہم اونٹنی کو بند رکھینگے - اور ایک روز ہم اونٹنی کو چرا لیتے ہین تم اپنے جانورون کو بند رکھو - ایک مدت اسیطرح گذری - ایسے مین ایک شخص اسی قوم کا قذار بن سالف نام شورہ پشت کوتہ گردن چار شانہ ماں باپ کو رنج دینے والا ایک فاحشہ عورت کا عاشق ہوا اس کا نام غیزہ تھا خوبصورتی اور خوش اسلوبی اور لطیفہ گوئی مین مشہور تھی - چند روز اسکے یہان جاتا آتا شراب خواری اور زناکاری سے روسیاہ ہوتا آخر چاہا کہ اسکو اپنے نکاح مین لاوے تب اس قحبہ نے کہی اگر مجھے نکاح مین لانا چاہتا ہی اس اونٹنی کے کونچے مار دیجئے کہ اس سے میرے جانورون کو رنج ہی - اس ملعون نے اسبات کو قبول کرکے اور سات شخص کو اپنے ہمراہ لیکے قابو مین تھا ایک روز اونٹنی جب چراگاہ سے پھری شہر مین آئی تو قذار ناہنجار نے اسکے پیشانی پر اسکو زخمی کیا پھر چوطرف سے تروارون سے مارنے لگے قذار نے پیچھے سے اسکے کونچے مارے پس وہ اونٹنی زمین پر گری اسکے یار گروسے پہنچے اور تروارون سے اسکے پرزے پرزے کرکے اسکا گوشت تقسیم کیا - اسکا بچہ جو پیچھے سے آتا تھا ماکا یہہ حال دیکھ کے وہان سے بھاگا اور اسی پہاڑ پر جا کے کھڑا ہوا جب حضرت صالح کو یہہ خبر پہنچی تو بہت افسوس کرتے ہوے باہر نکلے اور شہر کے لوگون سے فرمایا کہ یہہ بہت برا کام ہوا تم نے خدا کا عذاب قصداً منگوایا - اب بھی ایک بچاؤ کی صورت یہہ ہی کہ میرے ساتھہ اُٹھکر اوسکے بچے کو شہر مین لادین کہ اسکے سبب سے حق تعالی کے عذاب سے بچ جاؤ - کافرون نے

یہہ بات بھی قبول نکی - آخر صالح علیہ السلام نے سب مسلمانون کو ساتھ لیکے اس بچے کو لانیکے واسطے جنگل کو گئے
اس بچے نے حضرت صالح کو دیکھتے ہی تین بار آواز کی اور پہاڑ کا لشتہ شق ہوا وہ بچہ اس مین گھس گیا - حضرت
صالح نے افسوس کرتے ہوئے پھرے اور شہریون سے کہا کہ تم نے اپنے ہاتھ سے اپنی خرابی کی - اس بچے کے
تین بار آواز کرنیکی تعبیر یہہ کہ تم کو عذاب الہی سے تین دن کی مہلت ہی - پہلے دن تمہارے منہہ زرد ہونگے
دوسرے دن سرخ - تیسرے دن سیاہ - یکشنبے کی صبح کو حضرت جبرئیل علیہ السلام نے حکم الہی سے آسمان و زمین
دنیا ایک بڑی دہشتناک صورت سے ظاہر ہوئے اور ایک ایسی آواز کی سب شہر والے اوندھے اپنے اپنے
زانو پر گر پڑے اور انکے پتے پھٹ گئے اور سب واصل جہنم ہوئے - پس صالح علیہ السلام مسلمانون کو فرمایا
کہ یہہ شہر غضب الہی نازل ہونیکی جگہہ ہی یہان رہنا ہرگز مناسب نہین سب مکہ معظمہ کی حرم کا احرام باندھو
اور وہین چلکر رہو - انہون نے صالح علیہ السلام کے حکم کے موافق ویسا ہی کیا سعادت دارین حاصل کی اب جاننا
چاہیے کہ اشقی الاولین قدار بن سالف اور اشقی الآخرین ابن ملجم ہونیکا سبب یہہ کہ یہ ہر دو ایک ہی
قسم کی معصیت مین مبتلا ہوئے اپنی خسیس شہوت چلانیکے لئے فاحشہ بدکار عورات کے کہنے
و غضب کے مغلوب ہوئے اور خلق و خالق کی حقوق تلفی پر کمر باندھی اور ایسے بھاری کام کے مرتکب
کہ ہر دو جہان کی رسوائی اور روسیاہی اور تباہی اور عذاب و عقاب الہی کے سزاوار ہوئے نعوذ باللہ
منہا - صاحب تفسیر عزیزی نے سورہ شمس کی تفسیر مین لایا ہی کہ جب شہوت و غضب کے سبب سے
واجب حق تلف ہونے لگتے ہین تب سب لوگون کے نزدیک وہ شخص معیوب اور مطعون ہوجاتا ہی
اور جسقدر وہ حق بزرگ ہوگا اسقدر طعن و تشنیع زیادہ لاحق ہوگی - تو اول بدبخت وہ شخص ہی
جو اپنے نفس کے حق پر شہوت و غضب کو مقدم رکھے اور نفس کے حق تلف کرے - اس سے زیادہ
بدبخت وہ شخص ہی کہ اپنی لذت شہوی اور غضبی کے سبب سے دوسرے کا حق تلف کرے - اور اس سے
بھی زیادہ بدبخت وہ شخص ہی کہ ان دونون لذتون کے سبب سے بہت آدمیون کے حقوق تلف کرے
پھر حق بھی آپس مین مختلف ہین جیسے دنیا کا حق کہ اسکا تلف ہونا سہل ہی لیکن آخرت کا حق تلف
ہونے کے اسکا دفعیہ بہت مشکل ہی - چوتھا مقدمہ یہہ ہی کہ آدمی پر تین حق بڑے اور عمدہ ثابت
ہین پہلا حق اللہ تعالی کا کہ جو اسکا پیدا کرنیوالا اور نعمت دینے والا ہی اور کسی وقت اور کوئی دم آدمی اسکے
احسان سے باہر نہین ہوسکتا اور ہر کام مین آدمی اسکی مدد اور مہربانی کا محتاج ہی اسیواسطے کوئی
حق اور کسیکا حق اسکے حق کی برابر نہین ہوسکتا - دوسرا حق اپنی قوم اور برادری کا ہی کہ اپنی زندگی اور
موت مین انکا محتاج ہی اور ہر طرح کی مدد کا ان سے امیدوار - تیسرا حق اپنے نفس کا ہی اور اس حق

کی حقیقت خود ظاہر ہی کچھ حاجت بیان کی نہین ہی - پس سب بدبختون سے زیادہ بدبخت وہ شخص ہی
کہ ان تینون حقونکو ایک خسیس شہوت کی عوض مین تلف کرے سو یہہ وصف اگلی امتون مین سے قدار
بن سالف مین تھا کہ ادنی اور خسیس کام کے واسطے ان تینون حقونکو تلف کر ڈالا اوّل اپنے نفس کے حق کو
تلف کیا کہ کافر مرا اور دوزخ کا کندہ ہوا اور اپنی زندگی کو برباد کیا دوسرا اپنے قوم کے حق کو تلف کیا
یعنے اسکے سبب سے سب حق تعالی کے عذاب مین گرفتار ہوے کسیکا نام اور نشان باقی نرہا تیسرا حق تعالی
کا حق تلف کیا یعنے اس اونٹنی کو کہ جسکو اللہ تعالی نے اپنی طرف منسوب کیا تھا اور ہدایت آلہی کی صورت
تھی بلکہ رحمت اور عنایت آلہی کے نزول کی سبب تھی اور بیت اللہ کی سی بزرگی پیدا کی تھی سو اس کم بخت نے
اسکی کونچین کاٹین اور ہلاک کیا اور اس امت مین حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کا قاتل یعنے ابن ملجم ویسا ہی
بدبخت تھا توضیح اس ابہام کی اور تشریح اس مقام کی یہہ ہی کہ وہ اللہ تعالی کی اونٹنی جسطرح حضرت صالح
علیہ السلام کے کمال کی صورت تھی اور انکی نبوت پر گواہ صادق تھی اور قوم ثمود کی ہدایت کے واسطے جو حق
تعالی کی عنایت متوجہ ہوی تھی اور حضرت صالح علیہ السلام کو مرتبہ رسالت کا مرحمت کرکے اس قوم کیطرف
مبعوث کیا تھا اور وہی ہدایت انکے سوال کے بموجب ناقہ کی شکل ہوکے ان مین ٹھہری تھی اور قرار پکڑا تھا
یہان تک کہ اس ناقہ کی تعظیم اور اسکے حق کو ادا کرنا گویا حضرت صالح علیہ السلام کی شریعت کا قبول کرنا تھا اور عذاب
آلہی کے دفع کرنے کے واسطے انکا دین قبول کرنیکے قایم مقام تھی گویا حضرت صالح علیہ السلام کی ولایت کا نور اس
راہ سے جلوہ گر اور ظاہر ہوتا تھا اور اللہ تعالی کے نزدیک ان کے مرتبے کی بزرگی اور ان کی دعا کی قبولیت
اس جہروکے سے ظاہر ہوتی تھی اسیطرح سے وجود جسمانی حضرت امیر المومنین علی رضی اللہ تعالی عنہ کا جو ختم کرنیوالا
خلافت حقہ کا تھا اور جناب نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولایت کے کمال کی صورت تھا اور آنحضرت صلی اللہ
علیہ وآلہ وسلم کی ہدایت کا نور اس راہ سے جلوہ گر تھا اور اس جناب کے قرب معنوی کی روشنی اسی راہ سے
ظاہر تھی اور پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم کی خلافت اور نیابت اس وقت مین اسی ذات جامع الصفات مین منحصر
تھی اسیواسطے حدیث شریف مین جسطرح بیت اللہ کے حق مین وارد ہی النظر الی الکعبۃ عبادۃ
یعنے دیکھنا بیت اللہ کا عبادت ہی اور قرآن شریف کے حق مین وارد ہی کہ النظر الی المصحف عبادۃ
یعنے دیکھنا قرآن کے حرفونکی طرف عبادت ہی اسیطرح حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے حق مین آپ نے فرمایا ہی
کہ النظر الی وجہ علی عبادۃ یعنے دیکھنا علی کے منہ کی طرف عبادت ہی سو اسوقت مین وجود شریف
حضرت علی کا مثل وجود شریف حضرت نبوت صلی اللہ علیہ وسلم کے تھا اسواسطے کہ اسوقت مین تشنگان امت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے اسی چشمہ
خاص سے سیراب ہوتے تھے اور ہر حاجت ظاہری اور باطنی کو اسوقت مین بسبب جمع ہونے تمام صفات کمال بشری کے وہ ذات مبارک کفایت کرتی تھی ایسے وقت مین

اس وجود با وجود کو جو اس بدبخت ترین بدبختون نے شہید کیا تو گویا ہدایت کی شمع کو گل کر دیا اور اللہ
تعالی کے حق کو تلف کیا اور تمام امت کے حق کو بھی تلف کیا یعنے ایسی ذات کو جو اسوقت مین اپنا ثانی اور
قائم مقام فضیلت اور بزرگی مین نرکھتی تھی ہلاک کرکے تمام امت کو جہاز وبیخ رسی کی مانند منتشر اور فوج
بے سردار کی طرح پریشان کر دیا اور اپنے نفس کے حق کو بھی تلف کیا اور کندہ دوزخ کا ہوا اور اپنی زندگانی
کو برباد کیا اور یہ سب برائی اس بدبخت کو اسی شہوت کے سبب سے حاصل ہوئی تھی چنانچہ روایات
صحیحہ مین وارد ہی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کا قاتل عبد اللہ بن ملجم مرادی تھا خارجی مذہب کوفے مین آیا اور
ناگہان اسکی نظر ایک عورت خوبصورت پر جسکا نام قطام تھا پڑی۔ دل اور جان سے اسپر فریفتہ ہوا
اور وہ عورت بھی یہی مذہب باطل رکھتی تھی اور باپ اور بھائی اسکا نہروان کی لڑائی مین حضرت علی
رضی اللہ عنہ کے مبارک ہاتھ سے جہنم واصل ہوے تھے جب ابن ملجم کو اسکی ملاقات کا خیال دل مین پڑا
اور خط کتابت اس مقدمے مین اس سے شروع کی اور آدمیونکو درمیان مین ڈالا تب اس عورت نے جواب
مین یہہ کہا کہ ایک میرا کام ہی اگر وہ تجھ سے ہو سکے اور تو اسکو کریگا اور ادا کرے تو البتہ مین تجھکو قبول کرون
اور اپنے تئین تیرے نکاح مین دون اور وہ کام یہہ ہی کہ حضرت علی رضی اللہ عنہ کو تو شہید کر اس ملعون نے
کہ مغلوب شہوت کا تھا اس بات کو اس ملعونہ کی قبول کیا اور اس کام کی تدبیر مین پڑا چنانچہ ایک تلوار
ہزار درم کو خریدکی اور اسکو زہر کے پانی سے بجھایا اور اپنے یارون سے اسکام کی تدبیر پوچھی اسکے یارون نے
کہا کہ یہہ کام کچھ مشکل نہین ہی بہت آسان ہی اسواسطے کہ حضرت علی کوئی نگہبان اپنے ساتھ نہین رکھتے ہین
اور اکیلے رات کو اندھیرے مین مسجد کو جاتے ہین کسی دن مسجد مین اندھیرے وقت چھپ رہ اور اپنا کام انجام
کو پہنچا چنانچہ انیسوین رمضان مبارک کی صبح صادق کے وقت کہ ہنوز تاریکی باقی تھی حضرت علی رضی اللہ عنہ
گھر سے مسجد شریف مین تشریف لائے اور وہ ملعون ایک ستون کی آڑ مین مستعد اسی کام پر کھڑا تھا اور
آپکی عادت شریف ایسی تھی کہ مسجد مین سوتے ہوے آدمیونکو تکبیر کی آواز سے بیدار کرتے تھے تاکہ وے سب
اٹھ کے طہارت کرین الغرض اسی ارادے سے جونہین آپ نے مسجد شریف مین قدم مبارک رکھا وونہین اس
ملعون نے پیچھے سے غفلت مین ایک تلوار آپکے سر مبارک پر ماری اور بھاگا آدمی ہر طرف سے دوڑے
اور اسکو پکڑ کے قید کیا ہر چند کہ زخم چندان کاری نہ تھا لیکن زہر کی تاثیر سے آپکا کام تمام ہوا اور اس
خاکدان ظلمانی سے فردوس برین کو انتقال فرمایا چنانچہ اکیسوین رات رمضان کے جسد مبارک کو نجف الحیرۃ
مین جو ایک جگہہ کا نام ہی کوفے مین مسجد جامع سے ایک فرسنگ پر حیرۃ النعمان کی راہ مین وہان
مدفون کیا اور آپکی قبر کو بلند نکیا بلکہ بالکل بے نشان رکھا تاکہ خارجی لوگ جو اس زمانے مین کوفے کی نواح

میون بہت منتشر تھے کچھ بے ادبی آپ کے جسد مبارک سے نکرین اور یہہ قصہ سنہ چالیس ہجری مین واقع ہوا
اور آپکی شہادت سے نبوت کی خلافت منقطع ہوگئی اور کوئی قایم مقام اس رتبے کا نرہا یہی بات صحابہ نے
سمجھکے نہایت افسوس کیا۔ چنانچہ حضرت عایشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہی کہ جب پہنچی خبر شہادت
حضرت علی رضی اللہ عنہ کی سنی فرمایا کہ اب عرب جو چاہین سو کرین ایسا کوئی نرہا کہ انکو کسی بدکام سے منع
کریگا اب جانا چاہیے کہ صحابہ مین بعد وفات حضرت علی رضی اللہ عنہ کے علما اور واعظ بہت موجود تھے
اور آدمیونکو بدکامون سے بے محابا یعنے بے دہشت منع کرتے تھے اور کسی کی بنی امیہ کے بادشاہون سے
یا دوسرے سردارون سے لحاظ اور خاطرداری سچی بات کہہ دینے مین نکرتے تھے لیکن انکا امر و نہی مانند
سمجھانے علما کے اور رہنمائی اولیا کے تھا نہ پیغمبرون کے حکم کے مانند کہ وہ بات حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ
پر ختم ہوگئی اسیواسطے حضرت عایشہ صدیقہ رضی اللہ تعالی عنہا نے یہہ کلمہ ارشاد فرمایا اسی جگہہ سے قاتل
حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے اشقی ہونے کی وجہ ظاہر ہوگئی کہ اسوقت مین تمام کمالات ولایت کے
جو قایم مقام نبوت کے ہین اسی ذات مبارک مین منحصر تھے دوسرا کوئی اسوقت مین ویسا نہ تھا بخلاف خلفا
سابقین کے زمانے کے کہ اسوقت مین دوسرے بھی ایسے تھے جو لیاقت اس امر کی رکھتے تھے چنانچہ انکے
معدوم ہونیکے بعد اس امر کو سنبھال لیا اور ان کے قتل ہونے سے دین مین خلل نپایا گیا بخلاف حضرت
علی رضی اللہ تعالی عنہ کے قتل کے کہ یہ خاتم الخلفا تھے تو انکا قتل کرنا گویا اللہ تعالی کے نور کو بالکل بجھا دینا تھا
اور ہدایت کی شمع کو گل کر دینا تھا اسیواسطے ان کے قتل سے ایسی خرابی دین مین ہوئی کہ پھر تدارک اسکا
نہو سکا اور اگر کسیکو یہہ شبہہ خاطر مین گذرے کہ اس بدبخت ترین کی حرکت سے ثمود کی قوم سب ہلاک ہوئی
اور اس امت کے بدبخت ترین کی حرکت سے باقی ماندہ کو کچھ آسیب نہ پہنچا اسکا کیا سبب ہی اسکا
جواب یہہ ہی کہ ان دونون مین فرق دو وجہہ سے ہی اول وجہ یہہ ہی کہ اونٹنی کے مارے جانے سے تمام
ثمود کی قوم راضی اور خوش ہوے تھے اور اس امت مین اکثر لوگ حضرت علی رضی اللہ تعالی عنہ کے قتل
ہونے سے راضی نہوے تھے بلکہ اس حرکت کرنیوالے پر لعنت اور نفرین کرتے رہے نہ دوسری وجہ یہہ ہی
کہ اونٹنی کے مارے جانیکے بعد اسکا بچہ بھی غایب ہوگیا تھا اور بالکل اسکا نام اور نشان نرہا تھا اور حضرت
علی رضی اللہ تعالی عنہ کی وفات کے بعد آپکی اولاد امجاد باقی رہی اور آپکا نام و نشان قایم رہا اور اس ولایت کا
نور جسکے آپ حامل تھے نسلاً بعد نسل ایک حامل آپکی اولاد مین پیدا ہوتا رہا اور امام اپنے وقت کا ہوتا رہا ہر چند
کہ وہ ہیئت اجتماعی مٹ گئی تھی لیکن وہ نور متفرق اور منتشر ہوکے موافق استعداد کے ہر ایک فرقے مین اہل خیر
قایم رہا ان سببون سے یہہ امت اسطرح کے عذاب سے بچ رہی اور ایک سانحہ عجیب آپکی شہادت کے بعد یہہ ہوا تھا کہ اسدن

بیت المقدس میں کوئی پتھر ایسا نہ تھا جسکے نیچے سے خون جوش نہ مارتا تھا واللہ اعلم بحقیقۃ الحال۔

**قرۃ العین رسول جگر گوشہ بتول امام ہمام امام حسن بن علی رضی اللہ تعالی عنہما کے احوال میں** اس شاہزادے کا نام نامی حسن اور کنیت ابو محمد ہی اور آپ کا لقب مجتبی ہی اور اسکے سوائے تقی اور سید ہی اور سید وطیب سے بھی ملقب ہیں۔ ہجرت سے تیسرے سال رمضان المبارک کی پندرہویں منگل کے روز مدینہ منورہ میں آپکی ولادت ہوئی۔ امام سیوطی تاریخ الخلفاء میں لایا ہی اخرج ابن سعد عن عمران بن سلیمان قال الحسن والحسین اسمان من اسماء اہل الجنۃ ماسمت العرب بہما فی الجاہلیۃ یعنے ابن سعد نے عمران بن سلیمان سے نقل کرتا ہی کہ حسن اور حسین یہہ ہر دو جنت کے ناموں سے ہیں۔ جاہلیت میں عرب یہہ نہیں جانتے تھے وقال ابن المفضل ان اللہ حجب اسم الحسن والحسین حتی سمی بہما النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم ابنیہ اس شاہزادے کے ولادت باسعادت سے حضرت جناب رسالت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو بڑی فرحت وبشاشت حاصل ہوئی۔ تولد کے ساتویں روز آپ ہی انکا نام رکھا۔ اور دو بکروں سے انکا عقیقہ کیا اور سر مبارک منڈھوا کے اسکے ہم وزن روپا خیرات کیا اخرج البخاری عن انس قال لم یکن احد اشبہ بالنبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم من الحسن بن علی بخاری نے انس سے نقل کرتا ہی کہ کہا کہ حضرت کے ساتھہ امام حسن سے زیادہ کوئی شباہت نہیں رکھتا تھا واخرج الشیخان عن البراء قال رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم والحسن علی عاتقہ وہو یقول اللہم انی احبہ فاحبہ بخاری اور مسلم نے براء سے نقل کرتا ہی کہ کہا کہ میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو کہ آپ کے دوش مبارک پر امام حسن تھے اور حضرت یہہ دعا کرتے تھے کہ یا اللہ میں اسکو دوست رکھتا ہوں تو بھی اسکو دوست رکھہ واخرج البخاری عن ابی بکرۃ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ والہ وسلم علی المنبر والحسن الی جانبہ ینظر الی الناس مرۃ والیہ مرۃ یقول ان ابنی سید ولعل اللہ ان یصلح بہ بین فئتین من المسلمین بخاری نے ابی بکرہ سے لایا ہی کہ میں نے حضرت سے سنا ہی کہ منبر پر سوار تھے اور امام حسن انکے گود میں تھے یعنے شاہزادے کو گود میں لیکے بالائے منبر خطبہ پڑھتے تھے اور کبھی اس جگر گوشہ کی طرف دیکھتے تھے اور کبھی لوگوں کی طرف۔ اور فرماتے تھے کہ یہہ میرا فرزند سردار ہی قریب ہی کہ اللہ تعالی اسکے واسطے سے مسلمانوں کی دو گروہ میں صلح کر دیگا واخرج البخاری عن ابن عمر قال قال النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم ہما ریحانتی من الدنیا یعنے

ساتھ صلح کرکے ترک خلافت کریگے۔ یہ باتین سنکے خوارج کی ایک گروہ ضلالت پژوہ نے اس امام ذوی
الاحترام کی تکفیر کی نعوذ باللہ منہا اور اس جناب پہ ہجوم کرکے آپ کے لباس کو پارہ پارہ کیا۔ اور جسپر فرش
پرکہ تشریف رکھتے تھے اسکو غارت کیا اور آپ کے دوش مبارک سے چادر بھی کھینچی۔ امام ہمام نے جب
یہہ حال دیکھا فرمایا لاحول ولاقوۃ الا باللہ۔ اور اپنے گھوڑے پر سوار ہوکے ندا کی کہ قوم ربیعہ و ہمدان
کہان ہین۔ وے ہر دو قبیلے حاضر ہوے اور حمایت و حفاظت مین کمر باندہی اور اُن شریرون کا شر اس
جناب سے دفع کیا پھر حضرت امام حسن وہان سے مداین کی طرف روانہ ہوے۔ اثناے راہ مین خارجیون
سے ایک شخص کہ جسکو جراح بن قبیصہ اسودی کہتے تھے قابو پاکے امام ہمام کی ران مبارک کو زخمی کیا تب
عبد اللہ بن حنظل و عبد اللہ بن ظبیان نے اس ملعون کو قتل کر ڈالا۔ پس امام ہمام رنجور ہوے اور مداین
کے قصر ابیض مین نزول فرماے۔ اور جراحون نے اس زخم کا علاج شروع کیا اللہ تعالی جلد شفا بخشا۔ اثنا
مین معاویہ نے انبار تک پہنچ کے قیس بن سعد کو جو حضرت امام حسن کی طرف سے وہان کا حاکم تھا محاصرہ کیا
اور عبد اللہ بن عامر کو مداین کی طرف روانہ کیا جب اس امام ہمام کو اس بات کی خبر ہوئی آپ اپنا لشکر ہمراہ لیکے بقصد
جنگ کا قصد کرکے مداین سے باہر نکلے۔ جب ہر دو فریق کی ملاقات ہوئی عبد اللہ بن عامر نے فریاد کی کہ ای
اہل عراق مین معاویہ کے لشکر کا مقدمہ ہون مین جنگ کرنا نہین چہتا ہون معاویہ ایک لشکر کثیر کے ساتھ
انبار مین نزول کیا ہی اب میرا سلام امیر المومنین امام حسن بن علی کو پہنچاؤ اور کہو کہ عبد اللہ آپ کو اللہ تعالی
کی قسم دیتا ہی کہ جنگ سے ہاتھ رکھو تا لوگ ہلاکت سے بچین۔ جب یہہ بات عراق والون نے سنی سست
ہوے امام ہمام نے مداین کی طرف مراجعت کی۔ اور عبد اللہ بن عامر کے پاس یہہ پیغام بھیجا کہ مین خلافت
چھوڑ دیکے معاویہ کی ساتھ صلح کرتا ہون مگر چند شرطون کے ساتھ۔ اور بعضے روایات مین آیا ہی کہ امیر المومنین
حسن مجتبی نے ساباط مین جنگ و جدال موقوف کرنا چاہا۔ تب عبد اللہ بن حارث بن نوفل کو جو معاویہ کا
خواہرزادہ تھا وکالت دیکے معاویہ کے پاس بھیجا اور یہہ پیغام کیا کہ اگر تم کتاب اللہ و سنت رسول اللہ
پہ عمل کرین اور زیردستون پہ شفقت رکھین اور لوگ اپنے جان و مال کا امن پاوین تو خلق کی امر و
نہی کی خدمت اور منصب خلافت تمھارے سپرد کرتا ہون والا جنگ و قتال پہ حاضر ہون حتی یحکم اللہ
بیننا و ہو خیر الحاکمین معاویہ یہہ سن کے بہت ہی خوش ہوے اور کہا کہ امام حسن کی زبان مبارک پہ جو باتین
گذری ہین مین نے ان سب کو قبول کرلیا بلکہ اسکے سواے اور بھی کچھ فرماتے ہین تو قبول کرتا ہون۔
عبد اللہ نے کہا کہ امام حسن کہتے ہین کہ تسلیم حکومت چند شرطون پر موقوف ہی معاویہ نے پوچھا کہ وہ کیا
ہی عبد اللہ نے جواب دیا کہ اگر تو آگے مر جاوے ریاست امام حسن کے ہی طرف رجوع کرے۔ دوسری

شرط یہہ کرا اپنی مدت العمر ہر سال پانچ لاکھ درہم بیت المال سے انکو پہنچاتا رہے - دوسرا یہہ کہ دار البحر اور فارس کا خراج سال بسال انہین کو پہنچاتا رہے معاویہ نے کہا یہہ سب شرطین مین نے قبول کین پس ایک سفید معرا کاغذ پر اپنی مہر کرکے عبد اللہ کے تحویل کیا اور کہا کہ امام حسن کی خدمت مین میری طرف سے یہہ گذارش کیجئے کہ مین نے اس کاغذ پر اپنی مہر ثبت کرکے بھیجا ہی آپ جو چاہین اسپر تحریر فرماوین مجھے قبول ہی - اور قریش کے چند سردار کو بھی عبد اللہ کے ہمراہ کرکے روانہ کیا - جب عبد اللہ بن حارث اور دوسرے اکابر قریش شاہزادے کی خدمت فیضدرجت مین حاضر ہوکے سب احوال ظاہر کیا - اور وہ شرط جو عبد اللہ نے اپنے طرف سے معاویہ کو بولا تھا کہ تیرے رحلت کے بعد پھر حکومت امام حسن کے ہی تفویض کیا چاہئے - امام ہمام نے اسکو سنکے پسند نفرمایا اور کہا کہ مجھے حکومت کی طرف ہرگز میل نہین - اگر اسکی خواہش ہوتی آج ندیا ہوتا - پس اپنے کاتب کو صلحنامہ لکھنے کا حکم کیا - اسکا مضمون یہی تھا کہ یہہ صلحنامہ ہی درمیان حسن بن علی بن ابیطالب اور معاویہ بن ابی سفیان کے اس معنے پر کہ امر خلافت معاویہ کے تسلیم کی گئی ہی - اس شرط کے ساتھہ کہ جب معاویہ کی موت نزدیک پہنچے کسی شخص کو حکومت پر نصب نکرے - بلکہ اہل شورے کے حوالہ کرین تا اہل اسلام مصلحت وقت کے مطابق جسکو مناسب جانین خلیفہ ٹھہراوین - دوسری شرط یہہ ہی کہ سب اہل اسلام اسکے ہاتھہ اور زبان سے امین رہین اور سب خلق اللہ کے ساتھہ سلوک نیک سے پیش آوے - تیسری شرط یہہ ہی کہ حضرت علی کے شیعہ اور متعلقون اور منتسبون کے ساتھہ کسی طرح سے کچھہ تعرض نکرے اور انکو رنج نہ پہنچاوین اور معاویہ ان شرطونکو وفا کرے مکر وکید سے بہت دور رہے - اور امام حسن اور انکے برادر امام حسین کے ساتھہ ظاہراً و باطناً بدی نکرے - اور کسیکو انکو ایذا دے اور حکم نکرے کہ انکو یا انکے متعلقون کو ضرر پہنچاوے - اور انکے متعلق یا احباب اقطار زمین سے جس جگہہ کہ رہین معاویہ یا اسکے گماشتون سے محفوظ رہین - اور اسپر عبد اللہ بن الحارث بن نوفل اور عمر بن ابی سلمہ اور کئے اکابر گواہی لکھے - پس امام ہمام کوفے طرف روانہ ہوئے - اور قیس بن سعد بھی اپنی جگہہ سے نکل کے کوفے تک جا پہنچا اور حضرت امام حسن کی خدمت سے مشرف ہوا - اور معاویہ بھی اسی روز شام کا لشکر اپنے ساتھہ لیکے وارد کوفہ ہوا معاویہ اور امام ہمام اور خلق کثیر مسجد مین جمع آئے - معاویہ نے کہا کہ امام حسین کو بھی بلواوین تا انہون بیعت کرین تب ایک شخص انکے بلانے کے لئے گیا - حضرت امام حسین نے اباکیا اور اس مجلس مین حضرت امام حسن نے معاویہ سے فرمایا کہ حسین کو اپنی بیعت پر اکراہ نکر کیونکہ اسکے پاس تیرے ہاتھہ پر بیعت کرنے سے اپنا قتل دوست تر ہی - جب معاویہ نے یہہ بات سنی انکی بیعت سے درگذر کی - قیس بن سعد بھی معاویہ سے بیعت کرنے پر راضی نہین تھا امام ہمام کے حکم پر طوعا وکرہا بیعت کی - غرض اس مجلس مین حضرت امام حسن نے معاویہ سے بیعت کرکے اپنی خلافت و ریاست اسکے سپرد کی - پھر منبر پر سوار ہوکے

ایک خطبہ کمال فصاحت وبلاغت کے ساتھ پڑھا۔ حمد ونعت کے بعد اس خطبے مین فرمایا کہ ای مسلمانو مین
فتنے کو نہایت مکروہ رکھتا ہون۔ میرے جد امجد کی امت سے فتنہ وفساد دور کرنے اور مسلمانون کے جان
مال کو امان حاصل ہونیکے لئے مین معاویہ سے صلح کی اور اس حکومت کا کاروبار اسکو دے دیا۔ اگر حق
اسکا ہی اسکو پہنچ گیا اگر میرا حق ہی مین اسکو بخش دیا۔ اسکے بعد معاویہ کو کئی وصیتین کرکے منبر سے اتر گئے۔
سبحان اللہ یہہ مخبر صادق صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا معجزہ ظاہر ہوا جو ایک روز بالاے منبر فرمایا تھا کہ یہ میرا فرزند
سردار ہی مین امید رکھتا ہون کہ اللہ تعالی اسکے واسطے سے مسلمانون کے دو گروہ مین صلح کردیگا۔ غرض
جب امام ہمام منبر سے اترے معاویہ نے حیران اور بیخود ہوکے کہنے لگا کہ یا ابو محمد آپ نے آج ایسی چیز سے
جوانمردی کی کہ آج تک کسی نے نہین کی۔ آپ کی دریاے جود وکرم کو نہایت نہین **ف** مخفی نرہے کہ امام
ہمام نے جو معاویہ کے ساتھ مصالحت کی اور خلافت چھوڑ دی حالانکہ اسوقت خلافت کا استحقاق آپکی
ہی ذات عالی صفات مین منحصر تھا۔ اور مخالف کی جانب مین بھی استحقاق ظاہر تھی اسکا سبب کچھ عجز ونا توانی
کا نہین تھا نہ ایسا ہر دو کی طرف مال ولشکر کی کثرت اور جنگ وقتال کی قوت بعینہٖ جیسے چاہئے ویسی موجود تھی۔
بلکہ اسکا سبب یہہ تھا کہ حدیث صحیح مین آیا ہی کہ الخلافة بعدی ثلثون سنة ثم یکون ملکا
عضوضا یعنے خلافت کا زمانہ میرے بعد تیس سال تک ہی پھر اسکے بعد بادشاہ گزندہ ہوگا۔ سو امام
ہمام نے سوچا کہ خلافت کا زمانہ تو گذر گیا اب دورہ ظلم وبیدادی کا آپہنچا۔ اب ریاست کرنی ترجیحی
جو مصلحتیں کہ امامت مین ملحوظ ہین فوت ہوجاینگی۔ پس ناچار اسوقت کی ریاست سے کنارہ کیا۔ اور جو شخص
جو معاویہ اس کام کے لائق تھا وہ ریاست اسکے سپرد کیا۔ اور اسمین یہہ مصلحت بھی منظور تھی کہ طرفین کی
جنگ مین مسلمانون کے جان ومال کا جو نقصان کھرا ہی لوگ اس سے امن پاوین اور امت محمدیہ مین اتفاق
حاصل ہووے کذا فی تحفہ اثنا عشریہ۔ نقل ہی کہ جب امام ہمام نے صلح کی حجر ابن عدی نے بہت ملول
اور کہنے لگا یا ابن رسول اللہ کاش مین اسکے آگے مرجاتا تو یہہ روز نہ دیکھا ہوتا۔ آپ نے ہم کو اہل عدل کے
زمرے سے نکال کے ارباب جور وجفا کے فرقے مین داخل کیا اس مین ہماری بڑی ذلت وخست کا سبب ہوا
امام عالیمقام نے فرمایا کہ ای ابن عدی مین نے اسواسطے صلح کی تا ہمارے شیعہ واحباب معرض ہلاکت مین
نہ آوین۔ پھر ابن عدی نے عبیدہ بن عمر کو ہمراہ لیکے حضرت امام حسین کی خدمت مین آکے اپنا رنج وملال ظاہر
کیا اور اس جناب کو جنگ وجدال پر ترغیب وتحریص کی حضرت امام حسین نے فرمایا کہ ہم نے جب معاویہ سے بیعت
کرچکے اور عہد وپیمان درمیان لایا پھر اب عہد شکنی سزاوار نہین یہہ بات سنکے وے ہر دو بہت ہی محزون وملول
ہوئے لاعلاج صبر کیا۔ علی ابن اشیر ہمدانی کہتا ہی کہ مین اور سفیان ابن ابی لیلی حضرت امام حسن کے پاس گئے

مدینے کے طرف گئے۔ جب آپکی مجلس مین حاضر ہوئے چند اکابر آپکی خدمت مین بیٹھے تھے۔ مین نے آپکی طرف متوجہ ہوکے کہا السلام علیک یا مذل المومنین۔ شاہزادے نے فرمایا وعلیک السلام بیٹھئے مین مومنون کو ذلیل کرنیوالا نہین بلکہ انکو عزیز کرنیوالا ہون کیونکہ مین نے معاویہ سے جو صلح کی اس سے میرا غرض یہہ تھا کہ تمہارے خون بچتے جاوین اور مین نے یقین جانا کہ اگر صلح نکرون میرے سب دوست واحباب تلف ہو جاینگے۔ اگر جبال واشجار کے ساتھ بھی ہم معاویہ سے جنگ کئے ہوتے آخر یہہ کام اسیکے تفویض کرنا ضرور تھا راوی کہتا ہی کہ مین نے یہہ باتین سنکے اٹھا اور حضرت امام حسین کی خدمت مین جاکے یہہ قیل وقال ظاہر کیا آپ نے فرمایا کہ ابو محمد جو ارشاد کیا حق اور مطابق صدق کے ہی کہ جب تک معاویہ زندہ رہے ہر شخص اپنے گھر بیٹھنے کے سواے چارہ نہین کہتے ہین کہ یہہ صلح ماہ ربیع الاول سن یکتالیس ہجری مین واقع ہوئی۔ پھر چند روز کے بعد حضرت امام حسن اپنے سب اتباع واحباب کے ساتھ مدینہ طیبہ کی طرف اور معاویہ شام کی طرف روانہ ہوئے۔ جب امام ہمام نے مدینہ پہنچے ایک شخص نے کمال درد سے تفویض خلافت کے باب مین آپکو ملامت کی تو آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالی نے رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر واقعے مین ظاہر کیا کہ بنی امیہ کے ظالم حضرت کے منبر پر ایک کے بعد دوسرا بندرون کی طرح کود کود کر بیٹھتے ہین۔ اور رعیت پر ظلم وستم کرتے ہین یہہ بات حضرت پر نہایت شاق گذری سو بہت محزون وملول ہوئے حق سبحانہ تعالی آپکو طمانیت کے لئے سورہ قدر نازل فرمایا۔ اس سورے مین ارشاد ہوا کہ ہم نے تمہاری امت کو ایک رات ایسی دی ہی کہ ہزار مہینون سے بہتر یعنے اس شب کی عبادت ہزار مہینون کی عبادت سے افضل ہی۔ ہزار مہینے سے مراد بنی امیہ کی سلطنت کے ایام ہین کہ جسکے اسی سال ہوتے ہین۔ اور یہہ رات کئی طور سے دوسری راتون پر شرف اور بزرگی رکھتی ہی۔ اول یہہ کہ تجلی الہی شام سے صبح تک اس رات مین بندون کے حال کی طرف متوجہ ہوتی ہی اور انکو قرب معنوی حق تعالی کی جناب مین پیدا ہوتا ہی۔ دوسرے یہہ کہ فرشتون کا عالم اور ارواح کا عالم صلحا اور عابدون کی ملاقات کو آسمان سے زمین پر آتے ہین اور ان کے نزدیک ہونیکے سبب سے عبادتونکی کیفیت اور طاعتون کی حلاوت دوسری راتون کی عبادت اور حلاوت سے ہزارون درجے بڑھ جاتی ہی تیسری یہہ کہ قرآن مجید بھی اسی رات کو لوح محفوظ سے دنیا کے آسمان پر نازل ہوا ہی اور یہہ ایسا شرف ہی کہ نہایت نہین رکھتا۔ چوتھی یہہ کہ پیدایش فرشتون کی بھی اسی رات مین ہی۔ پانچوین یہہ کہ بہشتونکا آراستہ کرنا بھی اسی شب کو ہی۔ چھٹے یہہ کہ حضرت آدم علیہ السلام کی پیدایش کا مادہ بھی اسی شب کو جمع ہوا ہی اور صحیح روایت مین آیا ہی کہ عثمان بن ابی العاص کا ایک غلام تھا کہ سالہا سال جہازون کی ملاحی کی تھی ایک روز ان سے کہنے لگا کہ دریا کے عجائبات سے ایک چیز میرے تجربے مین ہی کہ میری عقل اس سے حیران ہی وہ یہہ ہی کہ دریا شور کا

تھی عادت انکی ایسی ہی جبلی
کہ تھی وہ خلق نبوی کی تجلی
لکھا فصل الخطاب اندر یہ ہی بار
دئے حضرت حسن کو زہر چھ بار

## حدیث

کہ میں یک شخص کو ہمراہ کر لے
عیادت کو گیا حضرت حسن کے
کیا میں عرض ہی مثل کے حال
نہ میں کچھ پوچھ سکتا ہوں وہ حال
کہا ادنی یہہ سنکر شاہ والا
گیا گھر کو وہیں پھر جلد آیا
دئے تھے زہر جو مجھکو کئی بار
نہ کوئی زہر تھا اس زہر کے سار
ہی اب کے سرو روز میں حاضر ہوا جب
قریب المرگ تھا حضرت حسن تب
میں اس حالت سے اسکو جبکہ پایا
بہت درد و الم سے تلملایا
کہ دو آنکھوں کے درمیاں اسکے [illegible]
ہی گویا سورۂ اخلاص مکتوب
کہ ہی نزدیک اب رحلت حسن کی
رسول اللہ کے سرو چمن کی
کہ بی بی عائشہ سے ای برادر
کئی دن آگے میں بولا تھا ملکر
لی ہی مجھ سے یہہ وعدہ وہ بی بی
یقین امید ہی رخصت وہ دیگی
جناب عائشہ سے چاہو رخصت
وہ خاتون گر تمھیں دیوے اجازت
ولیکن آہ ابنائے امیہ
کرینگے منع ظالم بد رویہ
بقیع اندر مجھے تب دفن کیجے
کسیکی ناخوشی ہرگز نہ لیجے
امام دین حسین باکرامت
ہی چاہی عائشہ سے جب اجازت
ولے یہہ خبر جب مروان کو پہنچی
وہ نانا ثانی شیطان کو پہنچی
مبارک تب جنازہ اسکا باہر
اٹھا آگے سے اس روضے کے ناچار
مزار فاطمہ بنت اسد پاس
جو دادی اسکی ہی وہ پاک انفاس
لکھوں کیا آہ میں شبیر کا غم
حسین با صفا و دلگیر کا غم
رسول اللہ نہ اسکا جد باقی
نہ حیدر رہ والد امجد رہا ہی
نہیں کوئی رہا تا دوے یاری
ہوا تھا درد و ماتم اسکو بھاری
جنازے پر حسن ابن علی کے
جنازے پر وہ فرزند نبی کے
ہوے ناپاک انکا سایہ فی الحقیقت
نہیں رکھتا تھا گر یہہ لیاقت

بیان وہ شہادت سم کا کیا جو
کنایہ پاس پر جینے سے تھا جو
ہنوی تاثیر اسکی پنج باری
ہوا وہ باشتم زہر کاری
روایت کی ہی یوں زان ابن اسحاق
بحلیہ بر نعیم ای نیک اخلاق
مجھے اسطرح فرمانے لگا تب
تو گر چاہے تو مجھ سے پوچھ کچھ اب
کہ تو پایا ابھی اتنا افاقہ
میں آئیدہ کچھ پوچھونگا ای شہ
کہا جو پوچھنا ہی پوچھ لیجے
کہ یہہ فرصت نہ تجھکو مجھکو ہو دے
کہ گرتے ہیں مرے ٹکڑے جگر کے
بہت غمگین ہوا میں یہہ سنکے
حسن اسکے سرا ہے تجھ پر غم
تھا استفسار میں قاتل کے اسدم
کبھی آئی ہی روایت وہ معلا
ہی کو عالم رویا میں دیکھا
سعید ابن المسیب جب سنا ہی
وہیں تعبیر اسکی یوں کہا ہی
غرض نزدیک پہنچی جبکہ رحلت
حسین ابن علی کو کی وصیت
کہ دنیا سے کرونگا نقل میں جب
کرے وہ دفن اپنے گھر مجھے تب
رکھو میرے جنازے کو لیجا کے
رسول اللہ کے روضے کے آگے
تو قبر جد امجد پاس میرے
مجھے ای بھائی میرے دفن کیجے
نزاع اس سے نہیں لائق ہی کرنا
ہی اس سے درگذر کرنا سزاوار
ہزار افسوس وہ جیسا کہا ہی
ز بعد نقل ویسا ہی ہوا ہی
وہ ام المومنین رخصت دئی ہی
نہیں کچھ عذر و حیلہ کئی ہی
ہوا مانع وہ آبد ذات ملعون
نہیں کرنے دیا روضے میں مدفون
بقیع پاک میں بالغور لاکر
رکھے ہیں قبۂ عباس اندر
کئے ہیں دفن اس جان جہان کو
سر عترت امام انس و جان کو
کوئی ہرگز معین و یار اسکا
نہیں باقی رہا غم خوار اسکا
نہ اسکی والدہ باقی ہی زہرا
نہیں باقی برادر کوئی دوسرا
یقین جب قوت بازو گیا ہی
بہت غمگین تن تنہا رہا ہی
ز ابنائے امیہ کوئی آخر
نہیں ہرگز ہوا ہی آہ حاضر
کہ پاکوں کے جنازے پر جو آئے
دکھاوے واسطے دو در انکو مولا

| | | | |
|---|---|---|---|
| وفات اسکا ہوا جب ہجری بر دو | تھی پینتالیس سال عمر اطہر | بعضے اچھے زیادہ کم کی رو | ہوا فردوس میں جلوہ فزا وہ |
| ولادت اسکی شعبان کی تھی پندرہ | کہے بعضے تھی رمضان کی پندرہ | تھا ہجرت سے بہ یکسال سوم | برس چلت کا تھا انچاس یکہ |
| | ہو حق سے اسپہ رضوان تحیات | رکھے اعدا کو اسکے وہ عقوبات | |

## حضرت امام حسن کے اولاد امجاد کا بیان

| | | | |
|---|---|---|---|
| تھے سب اولاد پندرہ اسکے اطہر | پسر نو اور چھ تھے انہیں دختر | پسر پہلا مجھ سے اسکا محمد | ہی کنیت ابو محمد اسکی امجد |
| بھی زید ام حسین ام حسن جان | بشر بے شبہ بیٹیونکی ہی جان | پسر حسن المثنی اسکا مشہور | ہی مادر اسکی خولہ بنت منظور |
| عمر قاسم و عبداللہ اطہر | اتھی ام ولد تینونکی مادر | بھی تھا فرزند ذیشان عبد رحمان | یقین ام ولد اسکی بھی تھی ال |
| حسن اور فاطمہ طلحہ کی مادر | بھی طلحہ بن عبید اللہ کی دختر | تمیمیہ تھی پاکیزہ اخلاق | کہ کنیت ہی اسکی ام اسحاق |
| بھی عبداللہ ثانی اور احمد | بھی اسمٰعیل فرزند ممجد | حسین با صفائے پاک اطوار | عقیل محترم فرزند نکو کار |
| بیٹیہ پانچون کو کہتے ہیں بعض اکو | نہیں مادر کا انکے نام مسطور | بھی ہوگی ام عبداللہ و رقیہ | جناب فاطمہ اور ام سلمہ |
| انہوں کی والدہ کا نام اطہر | نہیں دیکھا کتابوں میں محرر | جو تھا اسکا پسر حسن المثنی | وہ تھا داماد حسین بن علی کا |
| وہ زوج فاطمہ صغرا کی تھیں | یہی ثابت ہی نزدیک فریقین | وہ بیٹے بھی متفق ہیں اسکا اوپر | محقق ہی تو شیعہ کے یکسر |
| ولیکن بعض شیعہ غیر واقف | ہوئے اس امر میں کے مخالف | اٹھا وہ کربلا میں ساتھ عم کے | ہوا قیدی بھی ساتھ ابن عم کے |
| تھی اسکی عمر جب پینتیس سال | کیا رحلت بحکم رب متعال | پسر تھا زید تھا اسکا مکرم | کنیت اسکی ہی ابو الحسن مکرم |
| جیا ہی وہ بھی نود یا کہ چہل سال | تھا وہ بھی کربلا میں فاخر الحال | ہوا ان سب پر بھی انکے جد اور پدر | تحیات و سلام رب اکبر |

جاننا چاہئے کہ جب اس کتاب میں عشرہ مبشرہ میں سے خلفاے اربعہ اور سعد بن ابی وقاص اور ابو عبیدہ ابن الجراح اور زبیر و طلحہ کا احوال لکھا۔ باقی رہے دو صحابی یعنے عبدالرحمن بن عوف و سعید بن زید اب انکا احوال مختصر بھی لکھکے ختم کیا جاتا ہی تا یہ کتاب مستطاب عشرۃ المبشرہ کے احوال اور انکے مناقب اجمال کو شامل رہے۔

## عبدالرحمن بن عوف کا احوال

انکی کنیت ابو محمد ہی عمدہ صحابہ اور قبیلہ بنی زہرہ سے تھے بنی زہرہ عظماے قریش سے ہیں۔ انکا نسب حضرت کے ساتھ کلاب میں ملتا ہی۔ عبدالرحمن بن عوف سابقین اولین اور عشرہ مبشرہ اور مہاجرین سے ہیں۔ اور ان چھ صحابہ سے ہیں جو حضرت عمر فاروق نے امر خلافت کو انکی مشورت پر کیا تھا۔ اور صاحب ہجرتین اور عمدہ اصحاب سید الکونین سے ہیں۔ کہتے ہیں کہ جاہلیت میں خمر اپنے پر حرام کیا تھا اور بڑی شجاعت و سخاوت سے موصوف تھے جنگ احد میں انکو اکیس زخم لگے تھے باین ہمہ میدان میں ثابت قدم رہے۔ خبر ہی کہ ایک روز خالد نے انکے ساتھ سخت بات کی حضرت نے برہم ہوکے فرمایا کہ میرے یاروں سے تعرض مت کرو اور انکو دشنام نہ دو۔ قسم ہی اللہ تعالی کی اگر تم کوہ احد برابر بھی سونا راہ

خدا مین خرچ کروگے انکے ایک مد بلکہ نصف مد کو نہ پہنچیگا - اور حدیث شریف مین آیا ہی کہ حضرت نے فرمایا کہ جسنے میرے ازواج کی خبرگیری کرے وہ صدق اور نیکی سے متصف ہوگا - اسیواسطے عبدالرحمن بن عوف حضرت کے بعد آپ کے ازواج مطہرات کے بہت خدمت گذار تھے - ہر سال انکو حج بیت اللہ کے لئے لانے اور لیجانے مین مبلغ خطیر خرچ کرتے تھے - اور مدینہ طیبہ مین ایک بہتر باغ خرید کرکے اسکو امہات المومنین پر وقف کیا تھا - بی بی عائشہ صدیقہ نے فرماتی تھین کہ اللہ تعالی اسکو جنت کا سلسبیل پلاوے ہم ازواج رسول اللہ سے بہت سے احسانات کئے ہین - اور روایت ہی کہ ایکبار حسنین کریمین بھوکے ہوئے حضرت نے انکو دیکھکے فرمایا کہ کون ہی کہ اب انکو کھلاوے تب عبدالرحمن بن عوف نے جاکے جلد ایک قاب بھر کے ستو اور دو نان لے آئے - حضرت نے بہت خوش ہوکے فرمایا کہ اللہ تعالی تیرے دنیا کے سب کام کردیوے اور تیرے آخرت کے سب کامون کے لئے مین ضامن ہون اور کئی بار انکو حضرت نے جنت سے بشارت دی ہین - اور ایک سفر مین حضرت نے صبح کی ایک رکعت مین انکا اقتدا کیا یہہ شرف کسی صحابی کو نہ ملا اور حضرت نے انکے حق مین برکت کی دعا کی اسلئے اللہ تعالی نے انکے مال مین بڑی ترقی دی - روایت ہی کہ ایکبار حضرت کے حضور مین امور دینیہ مین خرچ کرنے کے لئے چہار ہزار دینار حاضر کئے - اور ایک روز چالیس ہزار درہم اور ایکبار چالیس ہزار دینار لے آئے اور تین ہزار غلامون کو للہ آزاد کردیا اور بہت سے باغ وقف کئے اور سہہ ہزار و پانسو گھوڑے خیرات کئے انکی تجارت جو وجہ حلال سے تھی اللہ تعالی اس مین نفع کثیر دیا تھا اور اپنے مرض الموت مین وصیت کی کہ صحابہ بدر سے ہر صحابی کو چہار دینار دیوین اور ازواج مطہرات کو بھی بہت مال دیا - کہتے ہین کہ اسوقت بدریان سو تھے ان سب کے حصے پہنچگئے حضرت عثمان اور حضرت علی نے اپنے حصے لیکے انکی ثنا کی اور عمر فاروق نے کہا کہ وہ دین کے سردارون سے ایک سردار ہی باوجود اس اخراجات و خیرات کثیر کے جب انکے ترکے سے انکے بی بیون کو آٹھوان حصہ ملا چہار بی بیان تھین ہر بی بی کو تین لاکھ بیس ہزار دینار آئین ہجرت کے بتیسوین [۳۲] سال انکی رحلت ہوی تب انکی عمر پچہتر [۷۵] سال کی تھی رضی اللہ تعالی عنہ

## سعید بن زید رضی اللہ عنہ کا احوال

حضرت عمر کے چچیرے بھائی اور بہنوئی ہین تو سابق اسلام سے ہین سب مشاہد مین حضرت کے ساتھ رہے کبھی جدا نہوے بدر مین حاضر نہین تھے حضرت نے انکو طلحہ کے ساتھ بھیجے تھے جب وہان سے مراجعت کی حضرت نے انکو بدر کا حصہ دیا اسین وہ بدریون مین داخل ہین اور حضرت نے انکو جنت سے بشارت دی اور وہ فضلائے صحابہ سے ہین اور انکے کرامتین مشہور ہین اور کتب مین مسطور - ایک عورت نے کہ جسکا نام اروی تھا ان پر آکے زمین کا جھوٹا دعوی کیا سعید نے دعا کی الہی اگر یہہ اپنے دعوے مین جھوٹی ہو تو اسکو نابینا کردے اللہ تعالی نے انکی دعا کو قبول کیا اور وہ عورت نابینا ہوگئی - ایک روز کہین جاتی تھی اسکا پیر پھسل کے ایک چاہ مین گر پڑی اور مرگئی مدینہ مین یہہ قصہ صغیر و

کبیر امیر و فقیر مین مشہور ہوگیا ۔ سن اکاون ہجری مین سعید کی رحلت ہوئی اور اسکی عمر ستر سال کی تھی سعید ابن جبیر نے کہا ہی کہ چار و خلفا اور طلحہ اور زبیر اور سعد و سعید اور ابو عبیدہ بن الجراح اور عبد الرحمن بن عوف عشرہ مبشرہ ہین عبد اللہ سے مروی ہی کہ کوفے میں ایک عامل آیا تھا ایکدن اسنے بالاے منبر حضرت علی کے جناب مین کچھ نا سزا کہا سعید بھی مسجد میں تشریف رکھے تھے میرے طرف متوجہ ہوکے کہنے لگے کیا تو دیکھتا نہین کہ یہہ ظالم نے حضرت علی کے جناب مین کیا بے ادبی کرتا ہی مین گواہی دیتا ہون کہ وہ نون صحابہ داخل جنت ہین اور اگر کہون کہ دسوان بھی ان مین داخل ہی تو کچھ پروا نہین راوی کہتا ہی کہ مین نے پوچھا کہ وہ نون اصحاب کون ہین سعید نے فرمایا کہ ابو بکر و عمر و عثمان و علی زبیر و طلحہ سعد بن ابی وقاص و ابو عبیدہ بن الجراح و عبد الرحمن بن عوف پھر مین نے پوچھا کہ دسوان کون ہی سعید نے یہہ سنکے توقف کیا پھر مین پوچھا کہ دسوان کون ہی تب کہا کہ مین ہون ۔ اور حدیث صحیح متواتر سے یہہ دس اصحاب کرام کی بشارت ثابت ہی ۔

## اختتام این کتاب فرخ فرجام ۔ و مناجات بدرگاہ رب الارباب جل جلالہ و عم نوالہ

شکر للہ یہہ روضۂ رضوان
وہ چمن جسمین ہے سیدانی باغ جنان
شکر للہ یہہ فیض کا گلزار
ہر چمن جسکا ہی ہمیشہ بہار

شکر للہ یہہ گلبن شاداب
کہ نسیم مناقب اصحاب
جس سے ہستی ہی ہر طرف ہر دم
عطر یہہ ہی جس سے جابجا کی مشام

شکر للہ یہہ گلشن مانند
گل و غنچے ہین جسکے تازہ و تر
شکر للہ یہہ رسالہ خوب
سنیون کے قلوب کا مرغوب

شکر حق یہہ کتاب فیض لباب
نام جسکا حدیقۃ الاحباب
حسن انجام کا لئی ہی بہار
اس سے رخشان ہین ختم کے انوار

لیلۃ القدر تھی مہ رمضان
بیست و ہفتم تھی شب جمعہ کی جان
سال ہجرت سے بارہ سو
اور اسی پہ چھپے تھے اسی پر شمار

ہی یہہ ایسی کتاب فیض مآب
گرچہ ہندی مین آجتک نایاب
فارسی مین بھی گو ہی بہت کتاب
مثل درسی بغیر روضۃ الاحباب

اور اس سے بھی یہہ مفصل ہی
اور مبسوط ہی مطول ہی
اسمین ہینگے حدیث و روایات
شرح و تفسیر ترجمے کے ساتھ

اور شیعہ کے طعن کے بھی جواب
دیکھو اسمین لکھے گئے ہین صواب
اور بعضے مناقب اصحاب
جو نہ آئے بروضۃ الاحباب

دیکھئے اسمین مین لایا ہون
معتبر جو کتب مین پایا ہون
جو حدیث و سیر کا ماہر ہو
قدر اسکی اسی پہ ظاہر ہو

غرض اس فن کے سب کتابین
بس یہہ ایسی کتاب ہی مشہور
ہی ستارہ جبین جو طلوع آفتاب
کتب معتبر کی لب لباب

ایسی تالیف وہ خدا قدیر
اب ہی کر دیا زمین فقیر حقیر
ایسا خالق یگانہ ہی
ایسا وہ قادر توانا ہی

کرے ذرے سے آفتاب منیر
کرے قطرے سے بحر بیکراں موجود
یہہ کرشمہ ہی اسکی قدرت کا
نہین شرح ہی میری طاقت کا

کیون ادا ہووے شکر این احسان
ہر سر مو کو گر ہو لاکھ زبان
یا الہی تو اب کرم سے ترے
غایت رحمت امر سے ترے

کیجئے اس کتاب کو مقبول
از طفیل رسول و آل رسول
اور رحمت ہے اسکے یارون کی
اسکے اصحاب جان نثارون کی

## تمت

الحمد للہ والمنہ کہ ... حدیقۃ ... بتاریخ بست و ہفتم شہر جمادی الاول ۱۲۸۰ روز جمعہ ... طبع ...

## ت نامہ کتاب مستطاب حدیقة الاحباب فی احوال الاصحاب مطبوعہ مطبع محمدیہ

جاہیے کہ حضرت علی کے شہادت کے بعد آپکے ازواج و اولاد کا ذکر جو ۳۸۳ صفحہ مین لگنے تہا سو چھوٹ گیا اس لئے یہان لکھا جاتا ہے کہ ابن جریر
وایت کی ہے کہ حضرت کی اولاد بقول بعض چھبیس تہے اور بعض چھتیس اور بعض انیس کہتے ہین فرزند بارہ اور دختر سترہ انکی تفصیل یہہ کہ فرزندون مین
ن و امام حسین و محسن اور دختران بی بی رقیہ جسکو ام کلثوم بہی کہتے ہین اور بی بی زینب ان پانچون کے والدہ ماجدہ جناب فاطمة الزہرا ہین رض
د اللہ اور عثمان اور جعفر اور عباس علمبردار جنکی والدہ ام البنین بنت حرام ہے اور عبد اللہ اور ابو بکر جنکی ماں لیلے بنت خالد ہے اور یحیی و عون
ر ماں اسما بنت عمیس ہے اور بی بی رقیہ اور عمر کے ماں بنت زمعہ ہے اور ابو القاسم محمد جنکو ابن حنیفہ کہتے ہین انکی مادر خولہ بنت جعفر ہے انکی سوا
ک فرزند محمد اوسط نامی ہین جنکے مادر امامہ بنت ابو العاص ہین جو جناب زینب دختر علیہ الصلوٰة والسلام کی لڑکی ہین محمد اصغر نامی ایک
ہین جنکے ماں ام ولد ہین بعضون نے انکی ماں اسما اور بعض لیلے کہتے ہین ۔ اور دخترون مین میمونہ نفیسہ امامہ ہانی زینب صغر
م سلمہ ام جعفر ام الکرام خدیجہ فاطمہ ام کلثوم انکی ماؤن کے نام معلوم نہوے اور امامہ نامی ایک دختر تہی جنکے ماں کا نام معلوم
ر ایک لڑکی لڑکائی مین رحلت کی جنکی ماں بنت امراء القیس ہے ۔ امام حسن کو جعدہ زہر دینے سے شہادت باطنی پائی اور محسن
ی مین رحلت کیا ۔ امام حسین اور آپکے ہمراہ عباس اور جعفر اور عبید اللہ و عبد اللہ و عثمان اور ابو بکر و محمد اصغر دشت کربلا مین
ت پائی ۔ اور یحیی عالم طفلی مین رحلت پائے اور عمر سن ۳۵ پینتیس پر پانچ سال مین وفات کیا اور محمد بن حنیفہ نے جو وقت خلافت صدیق
مین ولادت پائی تہی عمر ۷۰ سال مین سن ہجری اسی مین مدینہ مین رحلت پائی شیعہ انکی امامت و عصمت کے قائل ہین اور جناب
لبرے اور رقیہ عہد پیمبر مین ہی وفات کین صلوات اللہ وسلامہ علیہم وعلیہن اجمعین ۔

## تصحیح الاغلاط

| سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱۷ | ثابت جانے | ثابت ہین | ۱۹ | ۱۴ | ہی حضرت سے | ہر کہ حضرت سے | ۶۹ | ۲ | الخلیفة | الخلیقة | ۷۹/۳۱ | ۲۱ | آرہ استہ | آراستہ |
| ۱۶ | مستعل | مستقل | ۲۰ | ۱۹ | سوال کہ | سوال کیا کہ | ۷۳ | ۱ | اونتو | اونتون | ۷۹/۳۲ | ۲۲ | دیلھتے | دیکھتے |
| ۱۹ | کا | کار | ۲۱ | ۲۵ | شرف اسلام | شرف اسلام سے | ایضا | ۱۹ | عقد کو ساتھ | عقد کے ساتھ | ایضا | ایضا | مال ع سامان | مال و سامان |
| ۵ | الزَّرَاعَ | الزَّرَّاعَ | ۳۴ | ۳ | ہین | نہین | ۷۸/۸ | ۱۰ | جیمہ | خیمہ | ایضا | ۲۳ | اورے ورلشمی | اور ریشمی |
| ۳ | غرض النسے | غرض السیے | ۳۱ | ۲۴ | فضلت لے | فضلت کے | ۷۹/۱۹ | ۶ | کر ایک | کہ اے | ۸۲ | ۱۱ | ایک ہی انتقال | ایک ہی ور انتقال |
| ۱۹ | امحاب مین | اصحاب مین | ۴۵ | ۵ | قتل پر | قتل کر | ایضا | ۱۳ | جناب خانے | جناب خالد نے | ۹۵ | ۶ | غصے مین لا | غصے مین لایا |
| ۲۲ | روایتی رعایت | روایت پر | ۴۹ | ۱۶ | پکڑ لیے گئے | پکڑ لیے کے | ۷۹/۲۱ | ۷ | سس | ولسس | ۹۶ | ۸ | یعنے اپنی | یعنے اسے |
| ۲۳ | راہ خدا اپنا | راہ خدا مین | ۵۰ | ۱۲ | ان دو دلنو | ان دلنون | ایضا | ۲۲ | خدا اسیرم | خدا اشد | ۹۹ | ۷ | دین متنین | دین متین مین |
| ۱۴ | راہ کرے | راہ کرتے | ۵۵ | ۳ | پس حلم لیے | پس حکم کئے | ۷۹/۲۵ | ۱ | منصر | معصم | ۱۰۰ | ۱۷ | صعن | طعن |
| ۱۲ | اصحاب و حباب | اصحاب و احباب | ۵۶ | ۲ | سبب | سبب | ایضا | ۹ | تمام راتکو | تمام رات | ۱۰۲ | ۱۵ | دین بر ملا | دین کو بر ملا |
| ۲۲ | لکھنا جاتا ہے | لکھا جاتا ہے | ۶۶ | ۲۵ | غنمت | غنیمت ہی | ایضا | ۱۶ | مصر ہاتھ پر | سطر بر ہاتہ | ۱۰۳ | ۵ | فرمایا | فرماتا |
| ۱۰ | مسیطحہ | مسطح | ۶۸ | ۲۱ | طرف | طرف سے | ۷۹/۲۶ | ۸ | کھاتی ہین | کھاتی تھین | ایضا | ۸ | کتا ہون | کتا ہو نہین |

| صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح | صفحہ | سطر | غلط | صحیح |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۲۳۹ | ۱۰ | تبوئہ | تبوء | ۳۱۶ | ۱۰ | زین بن | زید بن | ۳۷۰ | ۱۶ | تحیر | تحریف | ۴۲۰ | ۱۵ | تھا | اتھا |
| ۲۴۲ | ۲ | حضرت کی | حضرت امیر کی | ۳۲۰ | ۱۳ | روایت | روایت سے | ۳۷۱ | ۲ | فقر | فقیر | ۴۲۳ | ۱ | دین | مین |
| ایضاً | ۲۱ | اس ودد | اس وقت ودد | ۳۲۱ | ۳ | الجنۃ | الحبۃ | ۳۷۵ | ۱ | ہوا | ہنوا | ۴۲۳ | ۲۲ | ذکر ہے | ذکر کی ہے |
| ایضاً | ۲۵ | ہوتے تھے | ہوئے تھے | ۳۲۲ | ۱۱ | حریح | صریح | ۳۸۵ | ۵ | چیزدی | بچیزون | ۴۲۴ | ۱۰ | ایک ہر | ایک ہی |
| ۲۴۳ | ۲۴ | حرکت میں اور | حرکت میں آئے اور | ۳۲۷ | ۱۱ | ہمارے ت | ہمارے سا | ۳۹۴ | ۱۲ | شدید بن عمار درا | مشیل بن عمار | ایضاً | ۱۱ | ″ | کیے ہوا حق شہوت |
| ۲۵۸ | ۲۰ | توبہ | توجہ | ۳۲۸ | ۳ | دلایل زادان | دلایل بن زادان | ایضاً | ۱۳ | ″ | ذو الشورتین کی بن سعد بن | ایضاً | ۱۲ | ″ | کے کام کے |
| ۲۵۹ | ۱۰ | پہار | پہاڑ | ۳۴۱ | ۱۹ | چلا جائیگا | چلا جاؤنگا | ″ | ″ | ″ | ابی وقاص نے |  |  |  | مرتکب ہوے |
| ۲۶۰ | ۲۳ | خلافت ۱۵ | خلافت ۱۶ | ۳۵۱ | ۱۶ | اویس والا | اویس نام والا | ″ | ″ | ″ | انکے - | ایضاً | ۱۳ | ″ | نعوذ باللہ |
|  |  | حضور | کے حضور | ۳۵۸ | ۱۵ | اشتر خاص | اشتر خالص | ۴۰۶ | ۱۵ | جرم | حزم | ۴۴۴ | ۵ | مرث | موت |
| ۲۸۴ | ۷ | شہادت کی کنا | شہادت کی تبدیکنا | ۳۵۹ | ۲۰ | سیت | نیت | ۴۱۳ | ۱۶ | تیس | قیس | ۴۴۵ | ۸ | حسن | حسین |
| ۳۰۰ | ۹ | کرنا ہون | کرتا ہون | ۳۶۴ | ۱۶ | رحم کیا | صلہ رحم کیا | ۴۲۰ | ۱۳ | یتری | تیسری | تمت | تمام | شد | ″ ″ |

## فہرست اوراق الحاق





### عورات صحابہ کی جنگ کی فہرست الحاق کے اوراق مین -



## تمت

## مصنفات صاحب حدیقۃ الاحباب

## حضرت مولانا مولوی عبد الحی صاحب

واعظ مدظلہ العالی کے

تصنیف آغاز محاسن اور مختصر دیباچہ مین مذکور ہی

علامت منظوم و مطبوع م ع و علامت نثر و قلمی ن ق و علامت فارسی ہندی ف ہ -

|  | نام کتاب | علامت | عدد ابیات |
|---|---|---|---|
| ۱ | جنان السیر فی احوال سید البشر | م ع ہ | ۱۳۰۰۰ |
| ۲ | ریاض الازہر دفتر ثانی جنان السیر | م ع ہ | ۷۰۰۰ |
| ۳ | فواید عزیزیہ در سیر محمدیہ | ن ق | ۳۷۰۰ |
| ۴ | مناہج النبوہ - | ن ق |  |